اردو بیک گراؤنڈ طلبہ کے لیے اردو اور عربک قواعد کے طرز پر نہایت آسان انداز و بیان میں انگریزی سکھانے والی اپنی نوعیت کی ایک منفرد کتاب

# آسان انگریزی قواعد


تحریر

محمد یاسین جہازی قاسمی

جمعیۃ علماء ہند



ناشر

جہازی میڈیا۔کام

اردو اور عربی بیک گراونڈ والے طلبہ کے لیے اردو و عربک قواعد کے طرز پر
نہایت آسان زبان و بیان میں انگریزی سکھانے والی ایک منفرد کتاب

# آسان انگریزی قواعد

(اضافہ شدہ ایڈیشن)

محمد یاسین قاسمی گڈاوی

جمعیۃ علماء ہند

ناشر

# تفصیلات




| | |
|---|---|
| نام کتاب: | آسان انگریزی قواعد (اضافہ شدہ ایڈیشن) |
| تالیف : | محمد یاسین قاسمی گڈاوی، جمعیۃ علماء ہند |
| کمپوزنگ: | محمد یاسین قاسمی |
| سن طباعت اول: | 2017 مارچ |
| اشاعت ثانی: | 2017 نومبر |
| تعداد ایڈیشن: | 1100 |
| صفحات: | 257 |
| قیمت: | 200 |

ناشر

# فہرست

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پیش لفظ

(اشاعت اول)

یوں تو مارکیٹ میں اردو زبان میں بھی انگریزی گرامر کی کئی ایک کتابیں موجود ہیں، لیکن اس کے باوجود راقم نے اس کتاب کو ترتیب دی۔ اس کی وجہ یہ ہوئی کہ ان کتابوں سے استفادے کے دوران شدت سے کئی چیزیں ایسی محسوس ہوئیں کہ جن کو اگر نقص یا کمی کا نام نہ بھی دیا جائے تو کم سے کم یہ کہنا نامناسب نہ ہوگا کہ اگر وہ پیش کش تھوڑا کسی اور ڈھنگ اور طرز سے ہوتی تو زیادہ مفید اور کارگر ثابت ہوتی۔ انھیں باتوں کو پیش نظر رکھتے ہوئے راقم نے اس کتاب میں درج ذیل کوششیں کیں:

(الف) چوں کہ یہ کتاب اردو میڈیم اور ایک حد تک عربی گرامر جاننے والے طالب علم کو پیش نظر رکھ کر ترتیب دی گئی ہے، اس لیے ان کی دشواریوں کو ذہن میں رکھتے ہوئے انگریزی گرامر کے ہر اصطلاحی الفاظ کی اردو اور عربی متبادل اصطلاح دی گئی ہے۔

(ب) ہر اصطلاح اور انگریزی کے نئے الفاظ کے تلفظ کا بھی خیال رکھا گیا ہے۔

(ج) قواعد کی جو بحثیں موقوف علیہ کی حیثیت رکھتی ہیں، انھیں پہلے بیان کیا گیا ہے، اور جو موقوف کی رکھتی ہیں، ان کا تذکرہ بعد میں کیا گیا ہے۔ اسی وجہ سے اس کتاب کی بحثوں میں دیگر کتابوں کے مقابلے میں تقدیم و تاخیر پائیں گے۔

(د) اسباق کی تقسیم میں کتاب اور قواعد سے مناسبت پیدا کرنے کے لیے شروع کے اسباق چھوٹے رکھے گئے ہیں، لیکن بعد کے اسباق میں گرامر کا خیال رکھا گیا ہے، جس کی بنا پر بعض سبق کچھ بڑے ہو گئے ہیں۔

(ہ) ہر سبق کے آخر میں مشق دی گئی ہے، جس کی روشنی میں مزید مشقیں کی جا سکتی ہیں اور زبان کو بہتر سے بہتر بنا سکتے ہیں۔

ان تمام خصوصیات اور کوششوں کے ساتھ یہ کتاب آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ یہ کوشش کہاں تک کامیاب ہے، اس کا فیصلہ تو آپ کے ہاتھوں میں ہے، البتہ بندے کو اتنا اور عرض کرنا ہے کہ عصر حاضر میں انگریزی زبان ٹکنالوجی اور سائنس کی زبان ہونے کی وجہ سے بین الاقوامی رابطے کی زبان کی حیثیت اختیار کر چکی ہے اور زندگی کے بیشتر معاملات: تجارت، بینکنگ، بین مذہبی روابط وغیرہ وغیرہ اسی زبان سے انجام دیے جا رہے ہیں، اس بنیاد پر اس زبان کا سیکھنا جہاں ضروریات زندگی کی تکمیل کے لیے ضروری ہے، وہیں عالمی سطح پر اپنے مقاصد کی تبلیغ واشاعت کے لیے اس سے بہتر کوئی اور متبادل سر دست موجود نہیں ہے۔ اس لیے ہم کہہ سکتے ہیں کہ عصر حاضر میں انگریزی سیکھنا ہر ممکن ضروری ہے۔

آخر میں، ہم جناب مولانا عظیم اللہ صدیقی قاسمی کا شکریہ ادا کرنا واجبی فریضہ سمجھتے ہیں، جن کے تعاون اور کوششوں کو اس کتاب کو تمام مراحل سے گذار کر اشاعت کے مرحلے تک لانے میں برابر کا دخل ہے۔ اسی طرح مکتبہ صوت القرآن کے بھی ممنون ہیں کہ اس نے اشاعت کی ذمہ داری اٹھا کر اسے عام کرنے کا فریضہ انجام دیا۔ ہم دعا گو ہیں کہ اللہ تعالیٰ معاونین کو اجر جزیل دے، قارئین کو جزائے خیر دے اور اس کتاب کو قبولیت عامہ سے نواز دے۔ آمین۔

دعاجو
محمد یاسین قاسمی جہازی
۲۰۱۲/۲/۱۱ء

# کلمات تشکر

(اشاعت دوم)

یہ محض خدائے لم یزل ولایزال کی بے پناہ کرم فرمائیوں کا مظہر جمیل ہے کہ کتاب کی اشاعت کے کچھ ہی مہینے بعد پہلا ایڈیشن ختم ہو گیا اور دوسرے ایڈیشن کی فرمائش تیز ہوگئی۔ اس دوسری اشاعت کے موقع پر یہ محسوس کیا گیا کہ کتاب کی افادیت میں اضافہ کرنے کے لیے کچھ ضروری چیزیں بڑھادی جائیں۔ چنانچہ اس ایڈیشن میں تراجم کے اصولوں کا اضافہ کردیا گیا۔

امید ہے کہ جس طرح پہلے ایڈیشن کو قبولیت ملی، اسی طرح اس ایڈیشن کو بھی ہاتھوں ہاتھ لیا جائے گا۔ اور طلبہ بھرپور استفادہ کریں گے۔ رب ذوالجلال کی بارگاہ میں دعا ہے کہ اس کتاب کو پڑھنے، پڑھانے، مطالعہ کرنے، خریدنے، بیچنے، سبھی حضرات کی تقصیرات کو معاف فرما کر اپنی مرضیات پر چلنا آسان فرمائے اور اس کتاب کو دوبارہ خصوصی مقبولیت سے نوازے۔ آمین، یارب العالمین۔

محمد یاسین قاسمی جہازی

22-11-2017

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پہلا سبق

## Alphabet کی پہچان

انگریزی میں حرف کو 'لیٹر' (Letter) اور حروف تہجی کو 'الفابیٹ' (Alphabet) کہا جاتا ہے۔ Alphabet دوطرح سے لکھے جاتے ہیں:

(۱) Capital Letters (کے پی ٹل لیٹرس) بڑے حروف۔

(۲) Small Letters (اِس مال لیٹرس) چھوٹے حروف۔

Capital Letters درج ذیل ہیں:

A.B.C.D.E.F.G.H.I.J.K.L.M.N.O.P.Q.R.S.T.U.V.W.X.Y.Z.

Small Letters درج ذیل ہیں:

a.b.c.d.e.f.g.h.i.j.k.l.m.n.o.p.q.r.s.t.u.v.w.x.y.z.

## Capital اور Small Letter کے استعمال کے قاعدے

(۱) انگریزی کے ہر جملے کا پہلا حرف ہمیشہ Capital میں ہوتا ہے، جیسے:

This is a book. That is a cow.

(۲) انگریزی نظم (Poem) کے ہر مصرعے کا پہلا حرف Capital میں ہوتا ہے۔

(۳) کسی بھی چیز کا خاص نام (معرفہ) کا پہلا حرف ہمیشہ Capital میں ہوتا ہے، جیسے:

Mulana Qasim Nanotawi. Dr.Khalid Hasan.

(۴) شورٹ فارم (مختصرات) کے تمام حرفوں کو Capital میں لکھا جاتا ہے، جیسے:

Delhi University کو DU۔ Jamia Millia Islamia کو JMI.

(۵) حرف I جب 'میں' کے معنی میں استعمال ہو تو خواہ شروع میں آئے یا بیچ میں، ہمیشہ Capital میں لکھا جاتا ہے، جیسے: ?I go. Don't I go ۔ اس کے علاوہ باقی تمام Letters، Small میں لکھے جاتے ہیں۔

## مشق

(۱) انگریزی میں حروف تہجی کو کیا کہتے ہیں؟
(۲) انگریزی میں حرف کا کیا نام ہے؟
(۳) Capital Letter اور Small Letter کسے کہتے ہیں؟
(۴) Capital Letter اور Small Letter کے استعمال کے قاعدے بتائیے۔
(۵) انگریزی کے بڑے و چھوٹے دونوں حروف لکھ کر لائیے۔

# دوسرا سبق

## Letters کی تقسیم

تلفظ کے اعتبار سے Letter کی دو قسمیں ہیں:

(۱)Vowel(واویل) یعنی حروف علت۔

(۲) Consonant(کن سونینٹ) یعنی حروف صحیح۔

انگریزی میں Vowels اردو میں زبر، زیر پیش کی طرح کام کرتا ہے۔انگریزی کا کوئی بھی لفظ اس کے بغیر نہیں بنتا۔Vowels پانچ ہیں: .A.E.I.O.U۔

باقی تمام حروف Consonant کہلاتے ہیں۔

## Vowels اور Consonants کے استعمال کے قاعدے

(۱) جس لفظ کا پہلا حرف Vowel میں سے کوئی ایک ہو اور اس کا تلفظ بھی Vowel ہی کی آواز سے ہو، تو اس سے پہلے 'ایک'، 'کوئی'، یا 'کسی' کا ترجمہ کرنے کے لیے An کا استعمال کیا جاتا ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ایک ہاتھی | این اے لی فینٹ | An elephant | ایک دوات | این اینک پوٹ | inkpotAn |
| ایک سیب | این اے پل | An apple | ایک بیل | این اوکس | An ox |

(۲) جس لفظ کے شروع میں Consonant ہو اور اس کا تلفظ بھی Consonant کی آواز سے ہو، تو اس سے پہلے 'ایک'، 'کوئی'، 'کسی' کا ترجمہ کرنے کے لیے A کا استعمال کیا جاتا ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ایک کتاب | اَبُوک | A book | ایک پرندہ | اَبرڈ | A bird |

(۳) جس لفظ کی شروعات تو Consonant سے ہو؛ لیکن آواز Vowel کی آئے، تو اس میں 'ایک'، 'کوئی'، 'کسی' کا ترجمہ کے لیے An کا استعمال کرتے ہیں، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ایک ایمان دار | این آنسٹ | An honest | ایک گھنٹہ | این آور | An hour |

(۴) جس لفظ کی شروعات تو Vowel سے ہو؛ لیکن آواز Consonant کی آئے، تو اس میں 'ایک'، 'کوئی'، 'کسی' کا ترجمہ کے لیے A کا استعمال کرتے ہیں، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| کوئی مفید | اَیوزفُل | A useful | کوئی جامعہ | اَیونی ورسٹی | A university |

## مشق

(۱) تلفظ کے اعتبار سے Letter کی کتنی قسمیں ہیں؟

(۲) Vowel اور Consonant کا مطلب بتایئے۔

(۳) Vowel Letter کتنے ہیں اور کیا کیا ہیں؟

(۴) Vowel اور Consonant کے استعمال کے قاعدے بتایئے۔

(۵) درج ذیل الفاظ میں نمونے کے مطابق A اور An لگانے کی وجہ بتایئے۔

نمونہ: .A book اس میں لفظ Book کے شروع میں A لگایا گیا ہے، اس لیے کہ اس کی شروعات Consonant سے ہورہی ہے۔ An Apple اس میں لفظ Apple کے شروع میں An لگایا گیا ہے، اس لیے کہ اس کی شروعات Vowel میں سے A سے ہورہی ہے۔

Cow.Crow.Room.Girl.Egg.Umbrella.Orange.Mobile.

(٦) آپ انگریزی کی کسی کتاب کو سامنے رکھ کر Vowel اور Consonant کے دس دس الفاظ لکھ کر لایئے۔

# تیسرا سبق

## English pronunciation

### انگریزی تلفظ

انگریزی زبان سیکھنے کے دوران ایک مشکل مرحلہ الفاظ کا صحیح Pronunciation (پروناون سی اےشن) یعنی تلفظ کا آتا ہے۔ ذیل کی سطروں میں اسی کے تعلق سے کچھ قواعد لکھے جارہے ہیں، جن کی روشنی میں صحیح تلفظ کا پتہ لگایا جا سکتا ہے۔ سب سے پہلے Vowels کے تلفظ کی جان کاری لیتے ہیں، پھر Consonants کے تلفظ کے بارے میں مطالعہ کریں گے۔

## Pronunciation of Vowels حروف علت کا تلفظ

### A کا تلفظ

(۱)A کی آواز کبھی 'اے' آتی ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| at | ایٹ | پر | an | این | ایک |
| lad | لیڈ | لڑکا | man | مین | آدمی |

(۲)A کی آواز کبھی 'آ' آتی ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| wall | وال | دیوار | all | آل | تمام |
| war | وار | لڑائی | star | اِس ٹار | تارا |

(۳)A کی آواز کبھی 'اےا' کی آتی ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| share | شےار | حصہ | fare | فےار | کرایا |
| care | کےار | پرواہ | dare | ڈےار | ہمت کرنا |

(۴) A کے بعد i یا y ہو، تو a کی آواز 'اے' آتی ہے اور اسے تھوڑا کھینچ کر پڑھا جاتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| way | وے | راستہ | main | مین | خاص |
| pay | پے | تن خواہ | brain | برین | دماغ |

## E کا تلفظ

(۱) کبھی 'اے' کی آواز آتی ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| net | نیٹ | جال | when | وین | کب |
| then | دین | تب | leg | لیگ | پیر |

(۲) کبھی 'ای' کی آواز آتی ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| we | وی | ہم | be | بی | ہونا |
| she | شی | وہ | he | ہی | وہ |

(۳) EE ہو، تو اس کی آواز کھینچ کر 'ای' کی آتی ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| weep | ویپ | رونا | see | سی | دیکھنا |
| sleep | سلیپ | سونا | bee | بی | شہد کی مکھی |

(۴) EA ایک ساتھ آئے، تو اس کی آواز 'یِ' کی آتی ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| sea | سی | سمندر | clean | کلین | صاف |
| heat | ہیٹ | گرمی | meat | میٹ | گوشت |

(۵) E کسی لفظ کے آخر میں آئے تو اس کی اپنی کوئی آواز نہیں ہوتی، اس سلسلے کے چند قاعدے دیکھیے۔

(الف) اگر پہلے a آئے پھر آخر میں e آئے تو a کی آواز 'اے' آتی ہے اور e کی آواز خاموش (Silent) ہوجاتی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| name | نیم | نام | shame | شیم | شرم |
| same | سیم | ایک جیسا | lame | لیم | لنگڑا |

(ب) اگر پہلے i ہو پھر آخر میں e تو اس میں بھی e خاموش ہوجاتا ہے اور i کی آواز 'آئی' کی آتی

ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| wife | وائف | بیوی | white | وائٹ | سفید |
| line | لائن | سطر | nine | نائن | نو |

(ج) اگر پہلے o ہو اور آخر میں e ہو تو o کی آواز 'اؤ' سے آتی ہے اور e کی کوئی آواز نہیں آتی۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| smoke | اِس موک | دھواں | nose | نوز | ناک |
| joke | جوک | لطیفہ | hope | ہوپ | امید |

(د) اگر پہلے u ہو پھر آخر میں e، تو e کی کوئی آواز نہیں ہوگی اور u کا تلفظ کبھی 'و' اور کبھی 'یو' ہوتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| June | جون | جون | rule | رول | اصول |
| tube | ٹیوب | نلی | tune | ٹیون | آواز |

(٦) EW ایک ساتھ آئے، ہو تو اس کا تلفظ 'ایو' ہوتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| sew | سیو | سینا | few | فیو | کچھ |
| dew | ڈیو | شبنم | new | نیو | نیا |

## I کا تلفظ

(١) i کا تلفظ کبھی 'اِ' ہوتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| kill | کِل | مارنا | big | بِگ | بڑا |
| ill | اِل | بیمار | ship | شِپ | کشتی |

(٢) i کی آواز کبھی 'آئی' ہوتی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| kind | کائنڈ | مہربان | mike | مائک | مائک |
| mind | مائنڈ | دماغ | bind | بائنڈ | باندھنا |

(٣) اگر i کے بعد gh ہو تو i کی آواز 'آئی' آتی ہے اور gh خاموش ہو جاتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| light | لائٹ | روشنی | night | نائٹ | رات |
| high | ہائی | اونچا | right | رائٹ | صحیح |

(۴) i کی آواز کبھی 'اَ' آتی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| dirt | ڈرٹ | دھول | birth | برتھ | جنم |
| firm | فرم | کمپنی | shirt | شرٹ | قمیص |

(۵) i کا تلفظ کبھی 'ائے' ہوتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| admire | ایڈمائر | تعریف | mire | مائر | کیچڑ |
| fire | فائر | آگ | tire | ٹائر | تھکنا |

(۶) ie یا ei ایک ساتھ آئے، تو اس کا تلفظ 'ای' ہو جاتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| achieve | اچیو | حاصل کرنا | neither | نی در | کوئی نہیں |
| piece | پیس | ٹکڑا | deceive | ڈِسیو | دھوکہ دینا |

## O کا تلفظ

(۱) O کا تلفظ کبھی 'اوْ' ہوتا ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| on | اون | پر | dot | ڈوٹ | نقطہ |
| not | نوٹ | نہیں | top | ٹوپ | بالائی حصہ |

(۲) O کی آواز کبھی 'اُوْ' کی آتی ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| open | اوپن | کھولنا | gold | گولڈ | سونا |
| old | اولڈ | بوڑھا | home | ہوم | گھر |

(۳) OW ایک ساتھ آئے، تو اس کی آواز 'او' کی آتی ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| show | شو | دکھانا | sow | سو | تخم ریزی |
| row | رو | لائن | crow | کرو | کوا |

(۴) OW کی آواز کبھی 'آؤ' کی سی ہوتی ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| how | ہاو | کیسے | cow | کاو | گائے |
| now | ناو | اب | bow | باو | قوس قزح |

(۵)OO ہو تو اس کی آواز 'اُو' ہوتی ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| moon | مون | چاند | boot | بوٹ | جوتا |
| room | روم | کمرہ | root | روٹ | جڑ |

(۶)OU ایک ساتھ ہو تو اس کی آواز کبھی 'آ' اور کبھی 'اُو' کی سی نکلتی ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| hour | آور | گھنٹہ | coup | کوپ | تخت پلٹنا |
| our | اور | ہمارا | soup | سوپ | رس، جوس دار |

(۷)OY کی شکل میں اس کی آواز 'آئے' نکلتی ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| joy | جوآئے | خوشی | toy | ٹوآئے | کھلونا |
| boy | بوآئے | لڑکا | hoy | ہوآئے | چھوٹا جہاز |

## U کا تلفظ

(۱)u کی کبھی آواز 'اَ' نکلتی ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| cup | کپ | پیالہ | but | بٹ | لیکن |
| up | اَپ | اوپر | hut | ہٹ | جھوپڑی |

(۲)U کی آواز کبھی 'اُو' بن جاتی ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| push | پُش | دھکا دینا | put | پُٹ | رکھنا |
| puss | پُس | بلی | pull | پُل | کھینچنا |

(۳)U کی آواز کبھی 'یو' کی طرح نکلتی ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| duty | ڈیوٹی | فرض | sure | شیور | یقینی |
| pure | پیور | اصلی | durable | ڈیورے بل | پائیدار |

## Y کا تلفظ

پرانی انگریزی میں Vowel کی طرح استعمال ہوتا تھا، لیکن اب اس کی جگہ i استعمال کیا جاتا ہے،

تاہم کبھی کبھی حرف علت کے طور پر بھی استعمال ہوتا ہے۔

(۱)Y کی آواز کبھی 'ای' ہوتی ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| beauty | بی یوٹی | خوب صورت | felony | فے لونی | سخت جرم |
| icy | آئی سی | برفیلی | policy | پولی سی | اصول |

(۲)Y کی آواز کبھی 'آئے' نکلتی ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| typhoid | ٹائفائڈ | میعادی بخار | type | ٹائپ | قسم |
| tyre | ٹائر | ٹائر | dynamitic | ڈائے نامے ٹک | ایک قسم کا بارود |

## Exercise

(۱)Pronunciation کسے کہتے ہیں؟

(۲) آپ نے اس سبق میں کس کس کی pronunciation کے بارے میں معلومات حاصل کیں؟

(۳)Vowel کسے کہتے ہیں اور وہ کتنے ہیں، اس کی کیا کیا آوازیں نکلتی ہیں؟

# چوتھا سبق

## Pronunciation of Consonants

## حروفِ صحیح کے تلفظ

Consonants کے تلفظ عموماً درج ذیل ہوتے ہیں:

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| B<br>ب | C<br>س | D<br>ڈ۔د | F<br>ف | G<br>گ،ج | H<br>ہ۔ح | J<br>ج |
| K<br>ک | L<br>ل | M<br>م | N<br>ن | P<br>پ | Q<br>ق | R<br>ر |
| S<br>س۔ص | T<br>ت،ٹ | V<br>و | W<br>و | X<br>کس | Y<br>ی | Z<br>ذ،ز،ض،ظ |

کبھی کبھی الفاظ کی ترتیب کی وجہ سے مذکورہ بالا حروف کی آوازیں بدل جاتی ہیں، اس سلسلے کے اصول نیچے درج ہیں۔

### C کا تلفظ

(ا) C کے بعد E, I, Y میں سے کوئی آتا ہے، تو اس کا تلفظ 'س' ہوتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| nice | نائس | اچھا | citizen | سی ٹی زن | شہری |
| rice | رائس | چاول | cycle | سائکل | سائکل |
| cinema | سنیما | فلم | cylinder | سلنڈر | سلنڈر |

(۲) C کے بعد A, O, U, K, R, T, L, C میں سے کوئی ہو تو اس کی آواز 'ک' نکلتی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| cabl | کے بل | تار | cap | کیپ | ٹوپی |
| coal | کول | کوئلہ | cow | کاو | گائے |
| cup | کپ | پیالہ | curse | کرس | کوسنا |
| cock | کوک | مرغا | shock | شوک | دھچکا |
| cruel | کروئیل | ظالم | cracker | کرے کر | پٹاخہ |
| class | کلاس | درجہ | clay | کلے | چکنی مٹی |
| contact | کن ٹیکٹ | رابطہ | doctor | ڈاکٹر | ڈاکٹر |
| accept | ایک سیپٹ | قبول کرنا | success | سک سیس | کامیاب |

(۳) C کے بعد ea, ia ہو تو اس کی آواز 'ش' بن جاتی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| social | سوشل | سماجی | musician | میوزیشین | مغنی |
| ocean | اوشین | سمندر | special | اِس پے شل | خاص |

(۴) C کے بعد H ہو تو اس کی آواز کبھی 'چ'، کبھی 'ک' اور کبھی 'ش' بن جاتی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| much | مچ | بہت | teach | ٹیچ | پڑھانا |
| chemistry | کے مس ٹری | کے مسٹری | cholera | کالرا | ہیضہ |
| machine | مشین | مشین | chemise | شمیز | شمیز |

## D کا تلفظ

اگر d کے بعد u یا i آتا ہے تو d کی آواز 'ج' میں بدل جاتی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| education | ایجوکیشن | تعلیم | graduate | گریجویٹ | فاضل |
| soldier | سول جر | فوجی | | | |

## G کا تلفظ

(۱) g کے دو تلفظ ہیں: اگر g کے بعد e آتا ہے، تو اس کا تلفظ 'ج' ہو جاتا ہے، جیسے:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| gem | جیم | قیمتی پتھر | gentle | جینٹل | اچھا آدمی |
| age | ایج | عمر | page | پیج | صفحہ |

(۲) باقی اکثر جگہوں پر اس کا تلفظ 'گ' ہوتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| girl | گرل | لڑکی | big | بِگ | بڑا |
| go | گو | جانا | bag | بیگ | تھیلا |

## S کا تلفظ

s کے خاص تین تلفظ ہوتے ہیں: ز، س، ش۔

(۱) لفظ کے آخر میں be, g, gg, ge, ie,oe, ee, y میں سے کوئی ایک ہو اور پھر اس کے بعد s ہو تو اس کی آواز 'ز' نکلتی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| tubes | ٹیوبز | نالیاں | tribes | ٹرائبز | قبیلے |
| rags | ریگز | چیتھڑے | bags | بیگز | تھیلے |
| pegs | پیگز | کھونٹیاں | eggs | ایگز | انڈے |
| ages | اے جیز | عمر | cages | کے جیز | پنجرا |
| cries | کرائز | چلاہٹ | ladies | لیڈیز | عورتیں |
| heroes | ہیروز | بہادر آدمی | goes | گوز | جاتا ہے |
| rupees | روپیز | پیسے | bees | بیز | شہد کی مکھیاں |
| days | ڈیز | دن | toys | ٹوائیز | کھلونے |

(۲) کسی لفظ کے آخر میں f, p, pe, ke, te, ght ہو اور اس کے بعد s لگا ہو تو اس کی آواز 'س' ہوتی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| roofs | روفس | چھتیں | ships | شِپس | کشتیاں |
| hopes | ہوپس | امیدیں | jokes | جوکس | لطیفے |
| kites | کائٹس | پتنگیں | nights | نائٹس | راتیں |

(۳) کسی لفظ میں s یا ss کے بعد ia, ion ہو تو 'ش' کی آواز پیدا ہوتی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Asia | ایشیا | براعظم کا نام | session | سیشن | مدت کار |
| Malaysia | ملیشیا | ایک ملک کا نام | Tension | ٹینشن | الجھن |

## T کا تلفظ

T کے مختلف حالتوں میں یہ تلفظ ہوتے ہیں: ش، چ، تھ، دَ۔

(۱) کسی لفظ میں اگر t کے بعد io, ie, ia ہو تو t کی آواز 'ش' نکلتی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| illustration | اِلیوس ٹرے شن | تصویر | promotion | پروموشن | ترقی |
| patient | پے شینٹ | بیمار | Nation | نے شن | قوم |
| initial | اینی شیل | شروع کا | Consequential | کنس کین شیل | ضمنی |

(۲) اگر کسی لفظ میں s کے بعد tion ہو یا t کے بعد ure آئے تو t کی آواز 'چ' میں بدل جاتی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| question | کوس چن | سوال | Christian | کرسچن | عیسائی |
| future | فیوچر | مستقبل | culture | کل چر | تہذیب |

(۳) اگر کسی لفظ میں t کے بعد h تو کبھی اس کا تلفظ 'تھ' سے ہوتا ہے اور کبھی 'دَ' کی آواز نکلتی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| thick | تھِک | موٹا | thin | تھِن | پتلا |
| this | دِس | یہ | then | دین | پھر |

(۴) کبھی کبھی th کا تلفظ 'ٹ' سے کیا جاتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Thomas | ٹومس | ایک آدمی کا نام | Thames | ٹیمس | لندن ندی کا نام |

(۵) the کو دِ اور دَ دونوں پڑھنا صحیح ہے، اس کا قاعدہ یہ ہے کہ اگر vowels سے شروع ہونے والے لفظ کے شروع میں the ہوتو اسے 'دِ' پڑھا جاتا ہے، جیسے: the egg (دِ ایگ) اور اگر Consonants سے شروع ہونے والے لفظ کے شروع میں the ہوتو اسے 'دَ' پڑھا جاتا ہے، جیسے: The cat (دَ کیٹ)۔

کسی لفظ کے آخر میں اگر gh ایک ساتھ آتے ہیں، تو اس سے f یعنی ف کی آواز آتی ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Cough | کف | کھانسی | laugh | لاف | ہنسنا |

## Exercise

(۱) Pronunciation کسے کہتے ہیں؟

(۲) اس سلسلے میں جو قاعدہ آپ نے پڑھا ہے اس کو تفصیل سے بیان کیجیے۔

(۳) قاعدوں اور مثالوں کی روشنی میں تلفظ کو صحیح کرنے کی خوب مشق کیجیے۔

# پانچواں سبق

## Silent Letters خاموش حروف

انگریزی زبان میں کبھی ایسا ہوتا ہے کہ حروف لکھے جاتے ہیں؛ لیکن اس کا تلفظ نہیں ہوتا، اسے Silent (سائے لینٹ) یعنی خاموش حروف کہا جاتا ہے، یہ حرف لفظ کے شروع، بیچ اور آخر؛ کہیں بھی ہوسکتا ہے۔ ذیل کی سطروں میں اس کو پہچاننے کے لیے کچھ قواعد لکھے جارہے ہیں، انھیں دھیان سے پڑھیں۔

(۱) اگر کسی لفظ میں m کے بعد، یا t سے پہلے b آتا ہے تو یہ b ہمیشہ Silent ہوجاتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| bomb | بوم | بم | comb | کوم | کنگھا |
| debt | ڈیٹ | قرض | doubt | ڈاوٹ | شک |

(۲) اگر کسی لفظ میں m کے بعد n آتا ہے تو n ہمیشہ Silent ہوجاتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| autumn | آٹم | خزاں | hymn | ہم | حمد |
| condemn | کن ڈیم | مذمت کرنا | column | کالم | کالم |

(۳) اگر کسی لفظ میں n یا s سے پہلے p آتا ہے تو p ہمیشہ Silent رہتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Pneumonia | نیمونیہ | نیمونیہ | Psalm | سام | بھجن |
| Pneumatics | نیومے ٹکس | علم الہوا | Psychology | سائکلوجی | نفسیات |

(۴) اگر کسی لفظ میں m, f, k, d, سے پہلے L آتا ہے، تو L ہمیشہ Silent ہوگا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| calm | کام | پرسکون | psalm | سام | بھجن |
| half | ہاف | آدھا | calf | کاف | بچھڑا |
| walk | واک | چلنا | talk | ٹاک | بات کرنا |
| could | کُڈ | سکا | should | شُڈ | ہوناچاہیے |

(۵) اگر کسی لفظ میں n سے پہلے k آتا ہے تو k ہمیشہ Silent ہو جاتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| know | نو | جاننا | knot | نوٹ | گانٹھ |
| knife | نائف | چاقو | knock | نوک | کھٹکھٹانا |

(٦) اگر کسی لفظ میں n سے پہلے g آتا ہے تو g، ہمیشہ Silent ہوگا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| gnat | نیٹ | پسو | resign | رِزائن | استعفیٰ دینا |
| design | ڈی زائن | نمونہ | reign | رین | حکومت کرنا |

(۷) اگر کسی لفظ میں c سے پہلے s آتا ہے تو C ہمیشہ Silent ہو جائے گا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| scent | سینٹ | خوشبو | science | سائنس | علم |
| scene | سین | منظر | scissors | سی زرس | قینچی |

(۸) اگر کسی لفظ میں h کے بعد ou, o, u آتا ہے، تو h ہمیشہ Silent ہو جاتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| hour | آور | گھنٹہ | honour | آنر | عزت |
| honest | آنیسٹ | ایماندار | thus | دس | اس طرح |

(۹) اگر کسی لفظ میں u کے بعد a, e آتا ہے تو u ہمیشہ Silent ہوگا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| guard | گارڈ | چوکیدار | Guerdon | گرڈن | انعام |
| guest | گیسٹ | مہمان | guess | گیس | اندازہ |

(۱۰) اگر کسی لفظ میں w ہو اور اس کے بعد r ہو تو w ہمیشہ Silent ہوگا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| write | رائٹ | لکھنا | wrong | رونگ | غلط |
| wrap | ریپ | لپیٹنا | wreath | ریتھ | ہار |

(۱۱) اگر کسی لفظ کے آخر میں gh, ght آتا ہے تو gh ہمیشہ Silent رہتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| sigh | سائی | آہ بھرنا | high | ہائی | اونچا |
| right | رائٹ | صحیح، حق | knight | نائٹ | رات |

(۱۲)اگر کسی لفظ میں g سے پہلے d کا لفظ ہوتو d ہمیشہ Silent ہوگا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Budget | بجٹ | بجٹ | edge | ایج | کنارا |
| grudge | گرج | بیر، دشمنی | bridge | برج | پل |

(۱۳)اگر کسی لفظ کے آخر میں ten ہوتو t ہمیشہ Silent رہے گا۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Fasten | فاسن | باندھنا | Listen | لِسن | سننا |
| Often | اوفین | اکثر | Hasten | ہےسن | جلدی کرنا |

(۱۴)اگر کسی لفظ کے آخر میں e آتا ہےتو e اکثر وبیشتر Silent رہتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| time | ٹائم | وقت | name | نام | نام |
| joke | جوک | لطیفہ | rule | رول | قاعدہ |

## Exercise

(۱)Silent کا کیا مطلب ہوتا ہے؟

(۲)اس سبق میں اس سلسلے میں جو قاعدہ پڑھا ہے، انھیں دھیان میں رکھیے اور صحیح انگریزی پڑھنے کی کوشش کیجیے۔

# چھٹا سبق

## اجزائے کلام کی تقسیم

انسان اپنی زبان سے جو بھی آواز نکالتا ہے، اس کا نام ورڈ (Word) یعنی لفظ ہے۔ مختلف لفظوں کو جوڑ کر ایک جملہ بنایا جاتا ہے۔ جملے کو Sentence (سن ٹینس) کہتے ہیں۔ انگریزی زبان میں یہ Word انسان صرف آٹھ طرح کا نکال سکتا ہے، اس کو Parts of Speech کہتے ہیں، وہ آٹھ قسم درج ذیل ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | Noun | ناؤن | اسم |
| ۲ | Pronoun | پروناؤن | ضمیر |
| ۳ | Adjective | ایڈجیک ٹیو | صفت |
| ۴ | Verb | ورب | فعل |
| ۵ | Adverb | ایڈورب | متعلق فعل |
| ۶ | Preposition | پری پوزیشن | حرف جار |
| ۷ | Conjunction | کن جنکشن | حرف عطف |
| ۸ | Interjection | اِنٹرجکشن | حرف تعجب |

ہر ایک کی تفصیل آگے آرہی ہے۔

### مشق

(۱) Word اور Sentence کسے کہتے ہیں؟

(۲) ایک انسان انگریزی بولتا ہے تو وہ اپنی زبان سے کتنی طرح کا Word نکال سکتا ہے؟

(۳) Parts of Speech کیا کیا ہیں؟ سب کا نام گنوایئے۔

# ساتواں سبق

## Noun(اسم) کی تعریف و تقسیم

### Noun کی تعریف

کسی شخص، جگہ یا چیز کے نام کو Noun کہتے ہیں، جیسے: Shop.Karim. Delhi. Pen.۔

Noun کی پانچ قسمیں ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | Proper Noun | پروپر ناؤن | اسم معرفہ |
| ۲ | Common Noun | کومن ناؤن | اسم نکرہ |
| ۳ | Collective Noun | کولیک ٹیو ناؤن | اسم جمع |
| ۴ | Material Noun | مے ٹی رِیَل ناؤن | اسم جنس یا مادہ |
| ۵ | Abstract Noun | ایبس ٹریکٹ ناؤن | اسم کیفیت |

### مشق

(۱)Noun کسے کہتے ہیں؟

(۲)اس کی کتنی قسمیں ہیں؟ سب کا نام گنائیے۔

(۳)نیچے کچھ Noun دیے جارہے ہیں، آپ اس میں نمونے کے مطابق اجرا کیجیے۔

نمونہ:Book یہ Noun ہے؛ کیوں کہ یہ ایک چیز کا نام ہے۔

Door(ڈور، دروازہ)۔Fan(فین، پنکھا)۔Cow(کاؤ، گائے)۔Chair(چے ار، کرسی) Window(ونڈو، کھڑکی)۔House(ہاؤس، گھر)۔Bird(برڈ، چڑیا)۔Eye(آئی، آنکھ)۔ Ear(اے یر، کان)۔Watch(واچ، گھڑی)۔

# آٹھواں سبق

## Proper Nounاسم معرفہ

### Proper Noun کی تعریف

کسی خاص شخص، خاص جگہ یا خاص چیز کے نام کو Proper Noun کہتے ہیں، جیسے: Delhi. Patna. Qasim. Quraan.۔

### قاعدہ

(۱) Proper Noun کا پہلا حرف ہمیشہ Capital Letter میں ہوتا ہے۔
(۲) Proper Noun کی کبھی جمع نہیں بنتی۔
(۳) Proper Noun سے پہلے A. An. The. کا استعمال نہیں کیا جاتا ہے۔

### مشق

(۱) Proper Noun کی تعریف کیجیے اور یہ بتایئے کہ یہ کس کی قسم ہے؟
(۲) Proper Noun کے بارے میں جو قاعدے پڑھا ہے، انھیں سنایئے۔
(۳) نیچے کچھ Proper Noun دیے جارہے ہیں، آپ ان میں نمونہ کے مطابق اجرا کیجیے۔
نمونہ: Delhi یہ Proper Noun ہے، اس لیے کہ یہ ایک خاص جگہ کا نام ہے۔

**Khalid. Mumbai. India. Himalayas. Bukhari. Muslim. Ramazan. Friday. Darul Uloom. Prophet Muhammad.**

# نواں سبق

## Common Noun اسم نکرہ

### Common Noun کی تعریف

جس Noun سے غیر متعین شخص، غیر متعین جگہ یا عام چیز کا علم ہوتا ہے، اسے Common Noun کہتے ہیں، جیسے:Boy (بوئے) کوئی بھی لڑکا۔Man (مین) کوئی بھی آدمی۔

### قاعدہ

(۱) Common Noun کا پہلا حرف بڑا نہیں ہوتا ہے۔
(۲)Common Noun کی جمع بنائی جاتی ہے۔

### مشق

(۱)Common Noun کی تعریف کیجیے۔
(۲)Common Noun کس کی قسم ہے؟
(۳)Common Noun کے قاعدے بتایئے۔
(۴) نیچے کچھ Common Noun دیے جا رہے ہیں، آپ نمونے کے مطابق اجرا کیجیے۔
نمونہ:Book یہ Common Noun ہے، کیوں کہ یہ کسی خاص Book کا نام نہیں ہے۔
Key( کی، چابی)۔Boat(بوٹ، کشتی)۔Camel(کے مل، اونٹ)۔Farmer(فارمر، کسان)۔Brother(برودر، بھائی)۔Sister(سِس ٹر، بہن)۔Tree(ٹری، درخت)۔Leaf(لیف، پتہ)۔City(سیٹی، شہر)۔Story(اِسٹوری، کہانی)۔

# دسواں سبق

## Collective Nounاسم جمع

### Collective Noun کی تعریف

جس Nounسے ایک ہی ذات کے کئی افراد کے مجموعہ کا مفہوم پیدا ہوتا ہے، اسے Collective Noun کہتے ہیں، جیسے:Army(آرمی، فوج)۔Team(ٹیم، جماعت)۔

### قاعدہ

(۱)Collective Nounہمیشہ واحد ہوتا ہے۔
(۲)Collective Noun کی اگر جمع بنادی جاتی ہے، تو Common Nounبن جاتا ہے، جیسے:Familyسے Families۔

### مشق

(۱)Collective Noun کی تعریف کرنے کے بعد بتائیے کہ یہ کس کی قسم ہے؟
(۲)Collective Nounکے بارے میں جو قاعدہ آپ نے پڑھا ہے، اسے سنائیے۔
(۳)نیچے دیے گئے Collective Nounمیں نمونے کے مطابق اجرا کیجیے۔
نمونہ:Classیہ Collective Nounہے، اس لیے کہ یہ کئی افراد کے مجموعے کو بتاتا ہے۔
Crowd(کروڈ، بھیڑ)۔Library(لائبریری، کتب خانہ)۔Herd(ہرڈ، جھنڈ)۔Army(آرمی، فوج)۔

# گیارھواں سبق

## Material Noun اسم مادہ

### Material Noun کی تعریف

جس Noun سے کسی ایسے مادہ کا مفہوم نکلتا ہے، جس سے کوئی چیز بنائی جاتی ہے، تو اسے Material Noun کہتے ہیں، جیسے: Wood(وُوڈ، لکڑی)۔ Gold(گولڈ، سونا)۔

### قاعدہ

(۱) Material Noun ہمیشہ واحد ہوتا ہے۔
(۲) اگر اس کی جمع بنادی جاتی ہے، تو وہ Common Noun بن جاتا ہے۔

### مشق

(۱) Material Noun کی تعریف کرنے کے بعد یہ بتایئے کہ یہ کس کی قسم ہے؟
(۲) اس کے استعمال کے کیا کیا قاعدے ہیں؟
(۳) نیچے کے دیے گئے Material Noun کا نمونے کے مطابق اجرا کیجیے۔

نمونہ: Wood یہ Material Noun ہے، اس لیے کہ اس سے دروازہ، کرسی وغیرہ بے شمار چیزیں بنائی جاتی ہیں۔

Milk(ملک، دودھ)۔ Silver(سِل ور، چاندی)۔ Cotton(کوٹن، روئی)۔ Stone (اسٹون، پتھر)۔ Iron (آئرن، لوہا)۔

# بارھواں سبق

## Abstract Nounاسم کیفیت

## <u>Abstract Noun کی تعریف</u>

جس Nounسے کسی چیز کی بھلائی ،برائی یا اس کی حالت وکیفیت معلوم ہوتی ہے، اسے abstract Noun کہاجاتاہے، جیسے: Kindness(کائنڈ نیس، رحم دلی)۔ Friendship(فرینڈشپ ،دوستی)۔

### قاعدہ

(۱)Abstract Nounہمیشہ واحد ہوتا ہے۔

(۲)Abstract Nounسے پہلےA, An, The کااستعمال نہیں کیا جاتا ہے۔

### مشق

(۱)Abstract Noun کی تعریف کیجیےاور کس کی قسم ہے یہ بھی بتایئے۔

(۲)اس کے استعمال کا کوئی قاعدہ سنایئے۔

(۳)نیچے دیے گئے Abstract Noun کانمونے کے مطابق اجرا کیجیے۔

نمونہ:Loveیہ Abstract Nounہے،اس لیے کہ یہ ایک کیفیت بتارہا ہے۔

Pain(پین،تکلیف)۔Joy(جوائے،خوشی)۔Angry(اینگری، ناراض)۔Cold(کولڈ، ٹھنڈا)۔Honesty(آنیسٹی ،ایمان داری)۔

# تیرھواں سبق

## Number(نمبر) کی تعریف وتقسیم

### Number کی تعریف

جس لفظ سے Noun کے ایک یا ایک سے زائد ہونے کا علم ہوتا ہے، اسے Number کہتے ہیں، اس کی دو قسمیں ہیں: (۱)Singular(سنگولر) واحد۔(۲)Plural (پولورل) جمع۔

### Singular کی تعریف

جس Noun سے ایک کا مفہوم پیدا ہوتا ہے، اسے Singular کہتے ہیں جیسے: Boy(بوئے) ایک لڑکا۔Girl (گرل) ایک لڑکی۔

### Plural کی تعریف

جس Noun سے ایک سے زائد کا مفہوم پیدا ہوتا ہے، اسے Plural کہتے ہیں، جیسے: Boys(بوائز) کئی لڑکے۔Girls(گرلس) کئی لڑکیاں۔

### Singular سے Plural بنانے کے قاعدے

انگریزی زبان میں واحد سے جمع بنانے کا کوئی جامع اور کلی قاعدہ نہیں ہے؛ بلکہ کچھ رائج اصول ہیں، جن سے کچھ مدد مل جاتی ہے، ہر جگہ کام نہیں آتے۔ نیچے کچھ اصول درج ہیں۔

(۱)Singular کے آخر میں s بڑھا دینے سے Plural بن جاتا ہے، جیسے:

| Singular | معانی | Plural | معانی | Singular | معانی | Plural | معانی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| Cat | بلی | Cats | بلیاں | Fan | پنکھا | Fans | کئی پنکھے |
| Bat | بیٹ | Bats | کئی بیٹ | Book | کتاب | Books | کئی کتابیں |

(۲) جس لفظ کے آخر میں S,Sh, Ch, X, Z, O میں سے کوئی ایک ہو، تو اس کا Plural بنانے کے لیے اس کے آخر میں es لگاتے ہیں، جیسے:

| Singular | معانی | Plural | معانی | Singular | معانی | Plural | معانی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| Class | درجہ | Classes | کئی درجے | Box | صندوق | Boxes | کئی صندوق |
| Brush | برش | Brushes | کئی برش | Mango | آم | Mangoes | کئی آم |
| Bench | بینچ | Benches | کئی بینچ | Quiz | سوال | Quizzes | سوالات |

(۳) جس لفظ کے آخر میں Y ہو اور اس سے پہلے کوئی Consonant ہو تو y کو ہٹا کر ies لگا کر جمع بناتے ہیں۔

| Singular | معانی | Plural | معانی | Singular | معانی | Plural | معانی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| Baby | بچہ | Babies | بچے | Fly | تتلی | Flies | تتلیاں |
| Army | فوجی | Armies | کئی فوجی | Story | کہانی | Stories | کہانیاں |
| Lady | عورت | Ladies | عورتیں | City | شہر | Cities | شہریں |

(۴) جس لفظ کے آخر میں fe یا f ہو تو ان کو بدل کر ves کر دیتے ہیں، جیسے:

| Singular | معانی | Plural | معانی | Singular | معانی | Plural | معانی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| Leaf | پتہ | Leaves | پتے | Half | آدھا | Halves | آدھے |
| Loaf | بریڈ | Loaves | کئی بریڈ | Wife | بیوی | Wives | بیویاں |
| Calf | بچھڑا | Calves | بچھڑے | Knife | چاقو | Knives | کئی چاقو |

(۵) جس لفظ کے آخر میں Man آتا ہے، اس کو جمع بنانے کے لیے man کو men کر دیتے ہیں۔

| Singular | معانی | Plural | معانی | Singular | معانی | Plural | معانی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| Woman | عورت | Women | عورتیں | Postman | ڈاکیہ | Postmen | ڈاکیے |
| Chairman | چیرمین | Chairmen | کئی چیرمین | Milkman | دودھ تاجر | Milkmen | کئی دودھ تاجر |

## مشق

(۱) Number کی تعریف کرتے ہوئے Singular اور Plural کا مفہوم بتایئے۔

(۲) Singular سے Plural بنانے کے کیا کیا قاعدے ہیں؟

(۳) نیچے دیے گئے Words سے Singular کو Plural میں اور Plural کو Singular میں بدلیے۔ ایک نمونہ دیکھیے۔

نمونہ: Singular:Boy ہے۔ اس کا Plural ہوگا: Boys۔

Plural:Wives ہے۔ اس کا Singular ہوگا: Wife۔

**Arm. Boats. Fan. Ass. Foxes. Bush. Dishes. Lorry. Duty. Family. Leaf. Calf. knife. Woman. Postman.**

(۴) آپ مزید Nouns سے Singular کو Plural میں اور Plural کو Singular میں بدلیے۔

# چودھواں سبق

## Gender(جنڈر)جنس کی تعریف وتقسیم

### Gender کی تعریف

جس Word کے ذریعے کسی Noun کے مذکر، مؤنث یا بے جان ہونے کا علم ہوتا ہے، اسے Gender کہتے ہیں۔Gender کی چار قسمیں ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | Masculine Gender | میس کیولن جنڈر | جنس مذکر |
| ۲ | Feminine Gender | فے می نن جنڈر | جنس مؤنث |
| ۳ | Common Gender | کومن جنڈر | جنس مشترک جاندار |
| ۴ | Neuter Gender | نیچر جنڈر | جنس مشترک بے جان |

### Masculine Gender کی تعریف

جس Noun سے اس کا مذکر ہونا معلوم ہوتا ہے، اسے Masculine کہتے ہیں، جیسے: Man(مین)آدمی۔King(کنگ)بادشاہ۔Boyلڑکا۔

### Feminine Gender کی تعریف

جس Noun سے اس کا مؤنث ہونا معلوم ہوتا ہے، اسے Feminine Gender کہتے ہیں جیسے:Girl(گرل)لڑکی۔Mother(مدر)ماں۔

### Common Gender کی تعریف

جس Noun سے جاندار مذکر ومؤنث دونوں سمجھ میں آئیں،اسے Common

Gender کہتے ہیں، جیسے: Baby(بے بی) بچہ۔ Student(اسٹوڈینٹ) طالب علم۔

## Neuter Gender کی تعریف

جس Noun سے بے جان چیزوں کا علم ہوتا ہے اسے Neuter Gender کہتے ہیں، جیسے: Tree(ٹری) درخت۔ Pen (پین) قلم۔

## Masculine سے Feminine بنانے کے قاعدے

(۱) کچھ Noun کے مذکر و مؤنث کے لیے الگ الگ Word ہوتے ہیں، جیسے:

| Masculine | Meaning | Feminine | Meaning |
|---|---|---|---|
| Father | باپ | Mother | ماں |
| Uncle | چچا | Aunt | چاچی |
| Man | مرد | Woman | عورت |

(۲) کچھ Masculine کے آخر میں ss یا ess بڑھا کر Feminine بناتے ہیں، جیسے:

| Masculine | Meaning | Feminine | Meaning |
|---|---|---|---|
| Tiger | شیر | Tigress | شیرنی |
| Author | مصنف | Authoress | مصنفہ |
| Prince | شہزادہ | Princess | شہزادی |
| Baron | نواب | Baroness | بیگم نواب |

(۳) کچھ Noun کے شروع یا آخر میں مذکر و مؤنث پر دلالت کرنے والے Word بڑھا دیتے ہیں، جیسے:

| Masculine | Meaning | Feminine | Meaning |
|---|---|---|---|
| Grand-father | نانا | Grand-mother | نانی |
| Doctor | مرد ڈاکٹر | Lady-doctor | عورت ڈاکٹر |
| He goat | بکرا | She goat | بکری |

## مشق

(۱)Gender کسے کہتے ہیں اور اس کی کتنی قسمیں ہیں؟

(۲) Masculine کو Feminine کیسے بنایا جاتا ہے؟

(۳)درج ذیل الفاظ میں Masculine اور Feminine کو پہچانیے۔

Brother(برودر) بھائی۔ Sister(سِس ٹر) بہن۔ Friend(فرینڈ) دوست۔ Servant(سرویںنٹ) خادم۔ House(ہاؤس) گھر۔Chair(چیر) کرسی۔Wood(ووڈ) لکڑی۔Queen(کیوین) رانی۔Hair(ہیر) بال۔People(پی پل) لوگ۔

# پندرھواں سبق

## Pronoun(ضمیر) کی تعریف وتقسیم

### Pronoun کی تعریف

جوالفاظ Noun کی جگہ استعمال ہوتے ہیں، انھیں Pronoun کہا جاتا ہے، جیسے: .He. She .It وغیرہ۔

Pronoun کی آٹھ قسمیں ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | Personal Pronoun | پرس نل پروناؤن | ضمیر شخصی |
| ۲ | Interrogative Pronoun | اِن ٹروگے ٹیو پروناؤن | ضمیر سوالیہ |
| ۳ | Relative Pronoun | ری لے ٹیو پروناؤن | ضمیر موصولہ |
| ۴ | Distributive Pronoun | ڈِس ٹر بیو ٹیو پروناؤن | ضمیر تقسیمی |
| ۵ | Demonstrative Pronoun | ڈی مونس ٹرے ٹیو پروناؤن | ضمیر اشارہ |
| ۶ | Indefinite Pronoun | اِن ڈِفِ نٹ پروناؤن | ضمیر تنکیری |
| ۷ | Emphatic Pronoun | اِم پھے ٹِک پروناؤن | ضمیر تاکیدی |
| ۸ | Reciprocal Pronoun | ری سِپ روکل پروناؤن | ضمیر مشترکہ |

### مشق

(۱) Pronoun کسے کہتے ہیں اور اس کی کتنی قسمیں ہیں؟

(۲) Pronoun کس کی قسم ہے؟

(۳) Parts of Speech کتنے ہیں؟

# سولھواں سبق

## Personal Pronoun ضمیر شخصی

### Personal Pronoun کی تعریف

جو Pronoun کسی خاص شخص، جگہ یا ذات کو بتانے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے، اسے Personal Pronoun کہتے ہیں۔اس کی تین قسمیں ہیں:

(۱) First Person (فسٹ پرسن) متکلم۔یعنی بات کرنے والے کو First Person کہا جاتا ہے۔ اور یہ دو ہیں: I (آئی) میں۔ we (وی) ہم۔

(۲) Second Person (سکنڈ پرسن) مخاطب۔یعنی جس سے بات کی جاتی ہے، اسے Second Person کہا جاتا ہے اور یہ ایک ہے: You (یو) تم، آپ۔

(۳) Third Person (تھرڈ پرسن) غائب۔یعنی جس کے متعلق بات کی جاتی ہے، اسے Third Person کہا جاتا ہے اور یہ چار ہیں: He (ہی) وہ (برائے مذکر)۔ She (شی) وہ (برائے مؤنث)۔ It (اِٹ) وہ (برائے غیر ذوی العقول)۔ They (دے) وہ سب (برائے جمع)۔

Personal Pronoun (ضمیر شخصی) Nominative case (نومی نے ٹیو کیس) حالت فاعلی Objective Case (اوب جیک ٹیو کیس) حالت مفعولی اور Possessive case (پوزے سیو کیس) حالت اضافت میں الگ الگ ہو جاتی ہے، اسے اس نقشے میں ملاحظہ کیجیے:

| Nominative case | Meaning | Objective case | Meaning | Possessive case | Meaning |
|---|---|---|---|---|---|
| I | میں | Me | مجھ کو، مجھ سے | My, Mine | میرا |
| We | ہم | Us | ہم کو، ہم سے | Our,Ours | ہمارا |
| You | تم، آپ | You | تم کو، تم سے | Your, Yours | تمھارا، آپ کا |
| He | وہ | Him | اس کو، اس سے | His | اس کا |
| She | وہ | Her | اس کو، اس سے | Her. Hers | اس کا |
| It | وہ | It | اس کو، اس سے | its | اس کا |
| They | وہ سب | Them | ان سب کو، ان سب سے | Their. Theirs | ان سب کا |

## مشق

(۱) personal Pronoun کی تعریف کیجیے اور یہ بتایئے کہ یہ کس کی قسم ہے؟
(۲) Personal Pronoun کی کتنی قسمیں ہیں اور کیا کیا ہیں؟
(۳) نقشے میں جو Conjugation (کنجوگیشن) گردان آپ نے پڑھی ہے، اسے سنایئے۔
(۴) نیچے دی گئی عبارت میں Personal Pronoun، اس کی قسمیں اور Noun کی تمام قسموں کی نشان دہی کیجیے۔

**I help you. You will go your home. She kills you. It is cow. India is our country. We love it. He remembered me. My book is good. She is mine. They are women. Their Cloths are red. We looked them. Her mother is not here.**

# سترھواں سبق

## ضمیر استفہامی Interrogative Pronoun

### Interrogative کی تعریف

جن Pronoun سے سوال پوچھے جاتے ہیں، انھیں Interrogative Pronoun کہتے ہیں۔ یہ پانچ ہیں:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Who | ہُو | کون | Whose | ہُز | کس کا |
| Whom | ہوم | کس کو | Which | وِیچ | کون سا |
| What | | واٹ | | کیا | |

### قاعدے

(۱) Interrogative Pronoun جملے کے شروع میں آتے ہیں۔

(۲) یہ اسی وقت Pronoun ہوتے ہیں، جب ان کے بعد کوئی فعل یا معاون فعل آتا ہے۔

(۳) Who. Whom. Whose کا استعمال ذوی العقول کے لیے ہوتا ہے جب کہ What غیر ذوی العقول کے لیے اور Which کا استعمال کسی چیز کو منتخب کرنے کے لیے ذوی العقول و غیر ذوی العقول دونوں کے لیے ہوتا ہے۔

(۴) Who کا استعمال حالت فاعلی، Whom کا استعمال حالت مفعولی اور Whose کا استعمال حالت اضافی کے لیے ہوتا ہے۔ مثالیں دیکھیے۔

| | |
|---|---|
| What is your name? | آپ کا کیا نام ہے؟ |
| Who went Delhi? | دہلی کون گیا؟ |
| Whom did you meet? | تم کس سے ملے؟ |

| | |
|---|---|
| Whose is this book? | یہ کتاب کس کی ہے؟ |
| Which is your pen? | تمھارا قلم کون سا ہے؟ |

## مشق

(۱)Interrogative Pronoun کسے کہتے ہیں اور یہ کس کی قسم ہے؟

(۲)Interrogative Pronoun کتنے ہیں اور کیا کیا ہیں؟

(۳)Interrogative Pronoun کے استعمال کے کیا کیا قاعدے ہیں؟

(۴)درج ذیل Text میں interrogative Pronoun کی نشان دہی کیجیے۔

**Who are you? Whom does he beat? Whose is the Taj? Whom do you like? What are you eating? Which is your baby? Which is his house? What is he reading? Who will teach? Whose is this pen?**

(۵)آپ اپنی Book میں اور بھی Interrogative Pronoun کو تلاش کیجیے۔

# اٹھارھواں سبق

## Relative Pronounضمیر موصولہ

### Relative Pronoun کی تعریف

جو Pronoun دو جملوں کو جوڑنے کا کام کرتا ہے، اسے Relative Pronoun کہا جاتا ہے۔ یہ جملے کے بیچ میں آتے ہیں۔ ضمیر موصولہ سے پہلے آئے ہوئے جملہ کو Antecedent (اینٹی سی ینٹ) مرجع اور موصول کہا جاتا ہے۔ اور یہ درج ذیل ہیں:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| What | واٹ | کیا | Which | وِچ | کون سا |
| Who | ہو | کون | That | دیٹ | کہ |
| Whom | ہوم | کس کو | But | بَٹ | بلکہ |
| Whose | ہوز | کس کا | As | ایز | جیسا |

### قاعدہ

(۱)Relative Pronoun عموماً جملے کے بیچ میں آتا ہے۔

(۲) Who. Whom. Whose کا استعمال ذوی العقول کے لیے ہوتا ہے جب کہ Whatغیر ذوی العقول کے لیے اور Which کا استعمال جانوروں اور بے جان چیزوں کے لیے ہوتا ہے۔ مثالیں دیکھیے:

| | |
|---|---|
| The man who is honest succeeds in the life. | وہ آدمی جو ایمان دار ہے، زندگی میں کامیاب ہوتا ہے۔ |
| These are the dogs Which bit the children. | یہ وہی کتے ہیں جنھوں نے بچوں کو کاٹا تھا۔ |

| | |
|---|---|
| This was the man whom the police arrested. | یہ وہی آدمی تھا، جسے پولس نے گرفتار کیا تھا۔ |
| This is the boy whose life was saved. | یہی وہ لڑکا ہے جس کی جان بچائی گئی تھی۔ |

(۲) That انسانوں، جانوروں اور بے جان چیزوں کے لیے استعمال ہوتا ہے، جب کہ What صرف بے جان چیزوں کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ جیسے:

| | |
|---|---|
| This is the horse that carried me here. | یہی وہ گھوڑا ہے جو مجھے یہاں لایا تھا۔ |
| This is what I want. | یہی وہ چیز ہے جو میں چاہتا تھا۔ |
| What is done is done | جو ہو گیا، سو ہو گیا۔ |

(۳) As لفظ Such یا Same کے بعد استعمال ہونے پر Relative Pronoun ہوتا ہے، جیسے:

| | |
|---|---|
| This is not such a good car as I expected. | یہ ایسی اتنی اچھی کار نہیں ہے جیسی میں سوچ رہا تھا۔ |
| My answers are same as yours. | میرے جوابات تمھارے جوابات کی طرح ہیں۔ |

(۴) But کا مفہوم ہوتا ہے کہ Who not یا Which not یعنی کوئی ایسا نہیں کہ۔ یہ صرف Nominative یعنی فاعلی حالت میں استعمال ہوتا ہے، Possessive حالت اضافی اور Objective حالت مفعولی میں استعمال نہیں ہوتا۔ جیسے:

| | |
|---|---|
| There was no one present but shed tears. | کوئی آدمی ایسا نہیں تھا جس نے آنسو نہ بہائے ہوں۔ |

# مشق

(۱) Relative Pronoun کی تعریف کرنے کے بعد بتائیے کہ یہ کس کی قسم ہے؟

(۲) اس سلسلے میں جو قاعدہ آپ نے پڑھا ہے اس کی وضاحت کیجیے۔

(۳) درج ذیل مثالوں میں استعمال ہونے والے Relative Pronoun کی وضاحت کیجیے۔

| | |
|---|---|
| **The woman who was there, was frightened.** | وہ عورت جو یہاں تھی ڈر گئی۔ |
| **The children who work hard, always pass.** | جو بچے سخت محنت کرتے ہیں، وہ ہمیشہ پاس ہوتے ہیں |
| **The horse which Khalid bought, is white.** | وہ گھوڑا جسے خالد نے خریدا سفید ہے۔ |
| **The book which has pictures in it, is mine.** | وہ کتاب جس میں تصویریں ہیں میری ہے۔ |
| **These are the pen, which we lost yesterday.** | یہ وہی قلم ہیں جو ہم سے کل گم ہو گئے تھے۔ |
| **Happy is the man, that avoids bad company.** | وہ آدمی خوش ہے جو بری صحبت سے بچتا ہے۔ |
| **This is the house, that built Ahmad.** | یہ وہی گھر ہے جسے احمد نے بنوایا ہے۔ |
| **What one man has done, another man can do.** | جو کچھ ایک آدمی نے کیا، دوسرا بھی کر سکتا ہے۔ |
| **I found, what I was looking for.** | جو چیز میں تلاش کر رہا تھا مجھے مل گئی۔ |
| **He is not such a clever student, as you are.** | وہ ایسا بہادر طالب علم نہیں ہے جیسا تم ہو۔ |
| **These apples are not such, as I bought yesterday.** | یہ سیب ویسے نہیں ہیں جیسے میں نے کل خریدے تھے۔ |
| **His opinion is the same, as yours.** | اس کی اور تمھاری رائے ایک ہے۔ |
| **There is no country, but has some great men in it.** | کوئی ایسا ملک نہیں ہے جہاں بڑے آدمی نہ ہوں۔ |

(۴) ان مثالوں کی روشنی میں آپ مزید مثالیں بنائیے۔

# انیسواں سبق

## ضمیر تقسیمی Distributive Pronoun

### Distributive Pronoun کی تعریف

جو Noun جملے میں آئے ہوئے اشخاص یا اشیا میں سے ہر ایک کی وضاحت کرے، اسے Distributive Pronoun کہتے ہیں۔اور یہ پانچ ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Either | اِی در | دونوں میں سے ہر ایک | Neither | نی در | دونوں میں سے کوئی نہیں |
| Each | اِیچ | ہر ایک | None | نن | کوئی نہیں |
| Any | | اے نی | | کوئی | |

**قاعدہ**

(۱)ان الفاظ کے بعد ہمیشہ Of لگایا جائے گا۔

(۲).Either. Neither کا استعمال دو چیزوں کے لیے، Each کا استعمال دو یا دو سے زیادہ کے لیے اور Any. None کا استعمال دو سے زیادہ کے لیے کیا جاتا ہے۔مثالیں دیکھیے۔

| | |
|---|---|
| Neither of the two passed. | دونوں میں سے کوئی پاس نہیں ہوا۔ |
| Neither of them was a good player. | دونوں میں کوئی اچھا کھلاڑی نہیں تھا۔ |
| Take either of these two mangoes. | ان دونوں آموں کو لے لو۔ |
| Either of you can go. | تم دونوں جا سکتے ہو۔ |
| Each of you will get a prize. | تم میں سے ہر ایک انعام حاصل کرے گا۔ |

| | |
|---|---|
| **Any of these five boys may go.** | ان پانچوں لڑکوں میں سے کوئی بھی جا سکتا ہے۔ |
| **None of them can do it.** | ان میں سے کوئی اسے نہیں کرسکتا۔ |

## مشق

(۱) **Distributive Pronoun** کی تعریف کیجیے اور یہ بتائیے کہ یہ کس کی قسم ہے؟
(۲) **Distributive Pronoun** کے استعمال کے کیا کیا قاعدے ہیں؟
(۳) مذکورہ بالا مثالوں کی روشنی میں ہر ایک لفظ پر کم از کم دس دس مثالیں بنائیے۔

# بیسواں سبق

## Demonstrative Pronoun ضمیر اشارہ

### Demonstrative Pronoun کی تعریف

جس Pronoun سے کسی Noun کی طرف اشارہ کیا جاتا ہے، اسے Demonstrative Pronoun کہا جاتا ہے۔ یہ چار ہیں:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| This | دِس | یہ | These | دیز | یہ سب |
| That | دَیٹ | وہ | Those | دوز | وہ سب |

### قاعدہ

(۱) ان Pronoun کے بعد فوراً Linking Verb (فعل ناقص) آتا ہے۔

(۲) یہ الفاظ ہمیشہ Subject (سب جیکٹ) فاعل یا Object (اوب جیکٹ) مفعول کی حیثیت سے استعمال ہوتے ہیں۔

(۳) This برائے واحد اور These برائے جمع قریبی چیز کے اشارے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے، جب کہ That برائے واحد اور Those برائے جمع دور کی چیزوں کی طرف اشارے کے لیے استعمال کیا جاتا ہے۔ مثالیں دیکھیے۔

| | |
|---|---|
| This is a book | یہ ایک کتاب ہے۔ |
| These are boys. | یہ سب لڑکے ہیں۔ |
| That is a man. | وہ ایک آدمی ہے۔ |
| Those are girls. | وہ سب لڑکیاں ہیں۔ |

### مشق

(۱) Demonstrative Pronoun کی تعریف کیجیے اور بتائیے کہ یہ کس کی قسم ہے؟

(۲) اس کے استعمال کے جو قاعدے آپ نے پڑھے ہیں انھیں سنائیے۔

(۳) مذکورہ بالا مثالوں کی روشنی اس کی مزید مثالیں بنائیے۔

# اکیسواں سبق

## Indefinite Pronoun ضمیر تنکیری

### Indefinite Pronoun کی تعریف

جو Pronoun غیر متعین اور نا معلوم شخص یا چیز کے لیے استعمال کیا جاتا ہے، اسے Indefinite Pronoun کہتے ہیں۔ یہ درج ذیل ہیں:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| All | آل | تمام | Other | ادر | دوسرے |
| Few | فیو | کچھ | Any body | اے نی بڈی | کوئی |
| Many | مے نی | کئی | No body | نو بڈی | کوئی نہیں |
| Some | سَم | کچھ | Some body | سَم بڈی | کچھ لوگ |
| None | نن | کوئی نہیں | One | وَن | کوئی ایک |

مثالیں۔

| | |
|---|---|
| All were happy. | تمام لوگ خوش تھے۔ |
| One should do one's duty | کسی کو اپنا فرض انجام دینا چاہیے۔ |
| Few will pass. | کچھ پاس ہوں گے۔ |
| Somebody has stolen my car. | کچھ لوگ میری کار چوری کر چکے ہیں۔ |
| Be good to others. | دوسروں کے ساتھ اچھائی سے پیش آؤ۔ |

## مشق

(۱) Indefinite Pronoun کی تعریف کیجیے اور بتائیے کہ یہ کس کی قسم ہے؟

(۲) Indefinite Pronoun کیا کیا ہیں معنی کے ساتھ سنائیے۔

# بائیسواں سبق

## Emphatic Pronoun ضمیر تاکیدی

## Emphatic Pronoun کی تعریف

جس Pronoun کا استعمال کسی چیز پر زور ڈالنے کے لیے ہوتا ہے اسے Emphatic Pronoun کہتے ہیں۔

Emphatic Pronoun، Personal Pronoun کے Possessive Case کے ساتھ Singular میں Self اور Plural میں Selves لگا کر بناتے ہیں۔اور جملے میں Verb یا Subject کے بعد لاتے ہیں۔اس کو اس نقشے میں ملاحظہ کیجیے۔

| Personal Pronoun | Emphatic Pronoun | Meaning |
|---|---|---|
| My | Myself | میں نے خود |
| Our | Ourselves | ہم نے خود |
| Your | Yourself. Yourselves | تم نے خود |
| His | Himself | اس نے خود |
| Her | Herself | اس نے خود |
| It | Itself | اس نے خود |
| Their | Their selves | خود انھوں نے |
| One | Oneself | ایک نے خود |

مثالیں دیکھیے:

| | |
|---|---|
| He punished himself. | اس نے خود کو سزا دی۔ |
| We deceived ourselves. | ہم نے اپنے آپ کو دھوکہ دیا۔ |
| I trained myself. | میں نے خود اپنی تربیت کی۔ |
| He himself did it. | اس نے خود (ہی) اسے کیا۔ |
| I myself punished him. | میں نے خود (ہی) اسے سزا دی۔ |
| You Yourself will do. | تم خود (ہی) کرو گے۔ |

## مشق

(۱) Emphatic Pronoun کی تعریف کیجیے۔ اور بتائیے کہ یہ کس کی قسم ہے؟
(۲) Emphatic Pronoun کے بارے میں دیا گیا نقشہ کو سنائیے۔ اور مزید مثالیں بنائیے۔
(۳) مذکورہ بالا مثالوں کی روشنی میں آپ اس کی مزید مثالیں بنائیے۔

# تئیسواں سبق

## Reciprocal Pronoun ضمیر مشترکہ

### Reciprocal Pronoun کی تعریف

جو Pronoun ایک دوسرے سے تعلق و ربط کو ظاہر کرتا ہے، اسے Reciprocal Pronoun کہا جاتا ہے۔ یہ دو Pronoun سے مل کر بنتا ہے اور یہ کل دو ہیں:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Each other | اِیچ اَدر | ایک دوسرے | One another | وَن اے نودر | ایک دوسرے |

### قاعدہ

(۱) Each other کا استعمال دو اشخاص یا دو چیزوں کے لیے ہوتا ہے۔

(۲) One another کا استعمال دو سے زائد اشخاص و چیزوں کے لیے ہوتا ہے۔ جیسے:

| | |
|---|---|
| The two boys love each other. | دو لڑکے ایک دوسرے سے پیار کرتے ہیں۔ |
| The two girls helped each other. | دو لڑکیوں نے ایک دوسرے کی مدد کی۔ |
| The boys quarreled with one another. | لڑکوں نے ایک دوسرے سے جھگڑا کیا۔ |
| The children beat one another. | بچوں نے ایک دوسرے کو مارا۔ |

### مشق

(۱) Reciprocal Pronoun کی تعریف کیجیے اور یہ بتائیے کہ یہ کس کی قسم ہے؟

(۲) Reciprocal Pronoun کتنے ہیں اور کیا کیا ہیں؟

(۳) مذکورہ بالا مثالوں کی روشنی میں اس کی مزید مثالیں بنائیے۔

# چوبیسواں سبق

## The Verb(ورب)فعل

### Verb کی تعریف

جس Word سے کسی آدمی، جگہ یا چیز کے بارے میں کچھ کہا جاتا ہے، اسے Verb کہتے ہیں۔ جیسے:

| | |
|---|---|
| Khalid writes a letter. | خالد ایک خط لکھتا ہے۔ |
| Zahid goes to Delhi. | زاہد دہلی جاتا ہے۔ |

Verb کی چار قسمیں ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | Transitive Verb | ٹران زے ٹیو ورب | فعل متعدی |
| ۲ | Intransitive Verb | اِن ٹران زے ٹیو ورب | فعل لازم |
| ۳ | Linking Verb | لِنکنگ ورب | فعل ناقص |
| ۴ | Auxiliary or Helping verb | اوگزلری یا ہیلپنگ ورب | فعل معاون |

### مشق

(۱) Verb کی تعریف کیجیے اور بتائیے کہ یہ کس کی قسم ہے؟

(۲) Verb کی کتنی قسمیں ہیں، ہر ایک کا نام بتائیے۔

# پچیسواں سبق

## Verb کی قسموں کی تعریف

### (۱)Transitive Verb کی تعریف

جس Verb کا مفہوم Object(اوب جیکٹ) مفعول کے بغیر پورا نہیں ہوتا ،اسے Transitive Verb کہا جاتا ہے،جیسے:

| | |
|---|---|
| She writes a letter. | وہ ایک خط لکھتی ہے۔ |
| Shahid opened the door. | شاہد نے دروازہ کھولا۔ |

### (۲)Intransitive Verb کی تعریف

جس Verb کے مفہوم کو مکمل کرنے کے لیے کسی Object کی ضرورت نہیں پڑتی، اسے Intransitive Verb کہا جاتا ہے،جیسے:

| | |
|---|---|
| He swims in the river. | وہ ندی میں تیرتا ہے۔ |
| I Sleep. | میں سوتا ہوں۔ |

### (۳)Linking Verb کی تعریف

جس Verb کے مفہوم کو پورا کرنے کے لیے کسی دوسرے لفظ Complement(کم پل مینٹ) کی ضرورت پڑتی ہے،وہ Linking Verb کہلاتا ہے۔

Linking Verb کے لیے ضروری ہے کہ اس کے بعد کوئی verb استعمال نہ کیا گیا ہو؛ کیوں کہ اگر اس کے بعد کوئی Verb ہوگا تو یہ Helping Verb بن جائیں گے۔درج ذیل الفاظ دیے گئے

Subject کے ساتھ Linking Verb کے طور پر استعمال ہوتے ہیں

| Subject | Linking verb | Meaning |
|---|---|---|
| he, she, it and singular | is | ہے |
| you, we, they and plural | are | ہیں |
| I | am | ہوں |
| he, she, it, and singular | was | تھا |
| you, we they and plural | were | تھے |
| he, she, it and singular | has | ہے(برائے ملکیت) |
| you, we, they and plural | have | ہیں(برائے ملکیت) |
| with all the subjects | had | تھا، تھے(ملکیت) |
| i and we | shall be | ہوں گا، ہوں گے |
| he, she, it, you, they, singular and plural | will be | ہوں گا، ہوں گے |

اس کے جملوں میں پہلے والے حصے کو -جس میں جس کے بارے میں کچھ کہا جاتا ہے- Subject (سب جیکٹ) یعنی مبتدا کہا جاتا ہے۔ اور دوسرے والے حصے کو- جس میں جو کچھ کہا جاتا ہے-Predicate (پرڈی کیٹ) یعنی خبر کہا جاتا ہے۔ مثالیں دیکھیے ۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| <u>He</u> is a *boy.* | وہ ایک لڑکا ہے۔ | <u>I</u> am a *girl.* | میں ایک لڑکی ہوں۔ |
| <u>She</u> has a *pen*. | اس کے پاس ایک قلم ہے۔ | <u>You</u> have a *book*. | تمھارے پاس ایک کتاب ہے۔ |
| <u>They</u> were *happy.* | وہ سب خوش تھے۔ | <u>We</u> had a *home.* | ہمارے پاس ایک گھر تھا۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وہ استاذ ہوگا۔ | He will be *teacher.* | میں مضبوط ہوں گا۔ | I shall be *strong.* |

ان مثالوں میں خط کشیدہ الفاظ Subject یعنی مبتدا ہیں۔اور ترچھے الفاظ Predicate یعنی خبر ہیں۔اور بیچ کے سبھی الفاظ Linking Verb ہیں۔مبتدا وخبر کے مزید قواعد کے لیے تراجم کے اصول کے تحت مطابقت فع ،فاعل رمبتدا کے عنوان کا مطالعہ کریں۔

## مشق

(۱)Verb کی کتنی قسمیں ہیں؟اور کیا کیا ہیں؟

(۲)Linking Verb کی تعریف کیجیے۔

(۳) اس کے کتنے الفاظ ہیں اور کن کن Subject کے ساتھ کون سا استعمال ہوتا ہے، ہر ایک کی تفصیل بتائیے۔

(۴) مبتداوخبر کوانگریزی میں کیا کہتے ہیں؟

(۵)Linking Verb کی وضاحت میں دی گئی مثالوں کونمونہ بناتے ہوئے ہر ایک مثال پر کم از کم بیس بیس جملے بنائیے۔

# چھبیسواں سبق

## Auxiliary or Helping Verb فعل معاون

### Auxiliary Verb کی تعریف

جس Verb کے ذریعے Verb کی مختلف شکلوں اور زمانوں کو بنایا جاتا ہے، اسے Helping Verb کہا جاتا ہے، جیسے:

| | | |
|---|---|---|
| فعل حال | وہ بات نہیں کرتا ہے۔ | He does not talk. |
| فعل ماضی | وہ بات کر رہا تھا۔ | He was talking. |
| فعل مستقبل | وہ بات کرے گا۔ | He will talk. |

Helping Verb کی دو قسمیں ہیں:

(۱) Primary Auxiliaries (پرائمری اوگزلری)۔

(۲) Modal Auxiliaries (موڈل اوگزلری)۔

Primary Auxiliaries کے الفاظ درج ذیل ہیں

**Be. am. is. are. was. were. do. does. did. has. have. had.**

Modal Auxiliaries کے طور پر درج ذیل الفاظ استعمال کیے جاتے ہیں:

**will. would. shall. should. can. could. may. might. must. (am to.is to. are to. have to etc.) ought to. used to. dare. need.**

ان دونوں کے مواقع استعمال اور پائے جانے والے فرق کو اس نقشہ سے سمجھا جاسکتا ہے۔

| | Primary Auxiliary | Modal Auxiliary |
|---|---|---|
| 1 | پرائمری اوگزلری کو فعل کے بغیر تنہا استعمال کیا جاسکتا ہے، جیسے: He is a rich man. He has much wealth. | موڈل اوگزلری کو فعل کے بغیر تنہا استعمال نہیں کیا جاسکتا He should go. She might pass. |
| 2 | پرائمری اوگزلری Subject یعنی فاعل کے Number کے مطابق بدل جاتا ہے، جیسے: I am going home. They are going home. | موڈل اوگزلری فاعل کے نمبر کے مطابق نہیں بدلتا ہے؛ بلکہ ہمیشہ یکساں رہتا ہے۔ I will go. They will go. |
| 3 | Be, do. have سے پہلے to لگا کر انھیں Infinitive (اِن فی نی ٹیو) مصدر بنا کر استعمال کیا جاتا ہے۔ She wants to be rich. She wants to do it. She wants to have it. | کسی بھی موڈل اوگزلری سے پہلے To نہیں لگایا جاسکتا، to will. to can وغیرہ کہنا غلط ہے۔ |
| 4 | Be اور Have کے ساتھ ing لگا کر انھیں پارٹی سی پل (Participle) صفت فعلی بنایا جاسکتا ہے۔ Being tired, I went home. Having passed, she was very happy. | کسی بھی موڈل اوگزلری کے ساتھ ing کا استعمال نہیں کیا جاسکتا ہے۔ |
| 5 | Be اور Have کے ساتھ فعل کی پہلی قسم کا استعمال نہیں کیا جاتا، جیسے: They have go کہنا غلط ہے۔ They have gone. کہا جائے گا۔ | سبھی موڈل اوگزلری کے ساتھ صرف اور صرف فعل کی پہلی قسم استعمال کیا جاتا ہے، I will go. You can go. |

## مشق

(۱) Helping verb کی تعریف کیجیے اور اس کی تمام قسموں کے نام بتائیے۔

(۲) اس کی دونوں قسموں میں پائے جانے والے فرق کو بیان کیجیے۔

(۳) دونوں قسم کے کون کون سے الفاظ آتے ہیں، زبانی سنائیے۔

# ستائیسواں سبق

## The Verb: Forms فعل کی شکلیں

### Form کی تعریف

زمانے کی قسموں: ماضی، حال اور مستقبل کو ظاہر کرنے کے لیے Verb (فعل) کی جو شکلیں استعمال کی جاتی ہیں، انھیں Form کہتے ہیں، Verb کی درج ذیل چار Form (شکل) بنتی ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| Present | پری زینٹ | First form | پہلی شکل |
| Past | پاسٹ | Second form | دوسری شکل |
| Past Participle | پاسٹ پارٹی سی پل | Third form | تیسری شکل |
| Present Participle | پری زینٹ پارٹی سی پل | _ing form | استمراری شکل |

### ing جوڑنے کے قاعدے

(۱) اگر کسی Verb کے آخر میں e ہو تو ing جوڑتے وقت e کو ہٹا دیا جاتا ہے، جیسے:

Come=Coming. Write=writing. Abuse=abusing.

(۲) اگر کسی Verb کے آخر میں Y, R, W کے علاوہ کوئی اور Consonant ہو اور اس سے پہلے ایک Vowel ہو، تو ing جوڑتے وقت آخری حرف دو بار لکھا جاتا ہے، جیسے:

Cut=cutting. Swim=swimming. Stop=stopping.

(۳) اگر کسی Verb کے آخر میں Y, R, W میں سے کوئی ایک ہو اور اس سے پہلے کوئی Vowel ہو تو ing جوڑتے وقت آخری حرف دو بار نہیں لکھا جاتا، جیسے:

Blow=blowing. Water=watering. Play=playing.

(۴) اگر کسی Verb کے آخر میں ye, oe, ee ہو تو اس میں ing جوڑتے وقت کوئی تبدیلی نہیں کی جاتی، جیسے:

Agree=agreeing. Shoe=shoeing. Eye=eyeing.

(۵) اگر کسی Verb کے آخر میں ie ہو، تو اس میں ing جوڑتے وقت ie کو y میں بدل دیتے ہیں، جیسے: Die=dying. Lie=lying.

(۶) اگر کسی Verb کے آخر میں c ہو، تو اس میں ing جوڑتے وقت c کے بعد k بڑھا دیا جاتا ہے، جیسے: Frolic=frolicking.(مستی کرنا) Mimic=mimicking.(نقل کرنا)

Verb کی مختلف شکلیں الفاظ کی ردوبدل سے بنائی جاتی ہیں اس کے بنانے کا کوئی قاعدہ کلیہ نہیں ہے، البتہ درج ذیل طریقے اختیار کیے جاتے ہیں۔

(۱) کبھی کبھی کسی Verb کے آخر میں d یا ed لگا کر دوسری اور تیسری شکل بنائی جاتی ہے، جیسے:

| 1st form | 2nd form | 3rdform | ing form | Meaning |
|---|---|---|---|---|
| Ask | asked | asked | asking | پوچھنا |
| Call | called | Called | calling | پکارنا |
| Close | closed | closed | closing | بند کرنا |

(۲) جس Verb کے آخر میں y ہو اس کو ہٹا کر id یا ied لگا کر دوسری اور تیسری شکل بنائی جاتی ہے۔

| 1st form | 2nd form | 3rd form | ing form | Meaning |
|---|---|---|---|---|
| Copy | copied | copied | copying | نقل کرنا |
| Say | said | said | saying | کہنا |
| Reply | replied | replied | replying | جواب دینا |

(۳) کبھی کسی Verb کے آخر میں t یا کسی دوسرے الفاظ کو جوڑ کر دوسری اور تیسری شکل بنائی جاتی ہے۔

| 1st form | 2nd form | 3rd form | ing form | Meaning |
|---|---|---|---|---|
| Bend | bent | bent | bending | جھکنا |
| bring | brought | brought | bring | لانا |
| build | built | built | building | تعمیر کرنا |

(۴) کبھی کبھی Verb تینوں form میں ایک ہی رہتا ہے، جیسے:

| 1sr form | 2nd form | 3rd form | ing form | Meaning |
|---|---|---|---|---|
| Bet | bet | bet | betting | شرط لگانا |
| Cut | cut | cut | cutting | کاٹنا |
| Let | let | let | letting | چھوڑنا |

(۵) کبھی کبھی Verb کسی قاعدہ کے بغیر تینوں form میں الگ الگ ہوجاتا ہے جیسے:

| 1st form | 2nd form | 3rd form | ing form | Meaning |
|---|---|---|---|---|
| Awake | awoke | awaken | awaking | جاگنا |
| Arise | arose | arisen | arising | اٹھنا |
| Eat | ate | eaten | eating | کھانا |

## مشق

(۱) زمانے کے اعتبار سے Verb کی کتنی شکلیں ہیں؟

(۲) ing جوڑنے کے کیا کیا قاعدے ہیں؟

(۳) Verb کے Forms بنانے کے کیا کیا طریقے ہیں؟

(۴) اپنی Text Book میں استعمال کے گئے Verb سے فعل کی چاروں شکلوں کو بنائیے۔

# اٹھائیسواں سبق

## Tense & Sentence زمانہ اور جملہ

زمانے کی تین قسمیں ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | Present Tense | پرزینٹ ٹینس | زمانہ حال |
| ۲ | Past Tense | پاسٹ ٹینس | زمانہ ماضی |
| ۳ | Future Tense | فیوچر ٹینس | زمانہ مستقبل |

پھر ان تینوں قسموں کی چار چار قسمیں ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | Indefinite | ان ڈی فی نٹ | مطلق یا غیر متعین |
| ۲ | Continuous | کن ٹی نے وس | استمراری یا جاری |
| ۳ | Perfect | پرفیکٹ | مکمل |
| ۴ | Perfect Continuous | پرفیکٹ کن ٹی نے وس | مکمل جاری |

جملے کی چھے قسمیں ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | Affirmative Sentence | افرمے ٹیوسن ٹینس | مثبت جملہ |
| ۲ | Negative Sentence | نی گے ٹیوسن ٹینس | منفی جملہ |
| ۳ | Interrogative Affirmative Sentence (Helping Verb) | اِن ٹے روگے ٹیوافر مے ٹیو | فعل معاون سے شروع ہونے والا مثبت سوالیہ جملہ |
| ۴ | Interrogative Negative Sentence (With helping verb) | ان ٹے روگے ٹیونی گے ٹیوسن ٹینس | فعل معاون سے شروع ہونے والا منفی سوالیہ جملہ |
| ۵ | Interrogative Affirmative Sentence (Question Words) | ان ٹے روگے ٹیوافر مے ٹیو | سوالیہ لفظ سے شروع ہونے والا مثبت سوالیہ جملہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶ | Interrogative Negative Sentence (Question Words) | ان ٹے روگے ٹیو نی گے ٹیو | سوالیہ لفظ سے شروع ہونے والا منفی سوالیہ جملہ |

انگریزی میں سوالیہ الفاظ بارہ ہیں:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| 1 | What | کیا | 2 | Which | کون سا، کون سی |
| 3 | Where | کہاں | 4 | How | کیسے |
| 5 | When | کب | 6 | Who | کون، کس نے |
| 7 | Why | کیوں | 8 | How many | کتنے (برائے تعداد) |
| 9 | Whose | کس کی | 10 | How much | کتنے (برائے مقدار) |
| 11 | Whom | کسے، کس کو، کس کے | 12 | How long | کب سے |

## مشق

(۱) Tense کتنے ہیں اور کیا کیا ہیں؟
(۲) Tense کی تینوں قسموں کی کتنی کتنی قسمیں ہوتی ہیں؟
(۳) Sentence کتنے ہیں اور کیا کیا ہیں؟
(۴) Question Words (سوالیہ الفاظ) کتنے ہیں اور کیا کیا ہیں؟

# انتیسواں سبق

## (ا) Present Indefinite Tense زمانہ حال مطلق

### Present Indefinite Tense کی تعریف

جن جملوں سے موجودہ زمانے میں کسی کام کے ہونے یا کرنے سے متعلق بات معلوم ہوتی ہے، اسے زمانہ حال مطلق Present Indefinite Tense کہتے ہیں۔

علامت: تا ہے، تے ہیں، تی ہے وغیرہ۔

Helping Verb معاون فعل:............................... Do. Does.

| | |
|---|---|
| I, we, you, they & plural کے ساتھ: | Do |
| He, she, it & singular کے ساتھ : | Does |

قاعدہ: Affirmative یعنی مثبت جملہ:. Subject + Verb 1st form.

Negative منفی جملہ. Subject+Helping Verb+Not+Verb 1st form.

## Conjugation (کن جوگیشن) گردان

| Conjugation | Meaning | Sentence |
|---|---|---|
| I go. | میں جاتا ہوں۔ | Affirmative |
| I don't go. | میں نہیں جاتا ہوں۔ | Negative |
| Do I go? | کیا میں جاتا ہوں؟ | Interrogative Affirmative with Helping Verb |
| Don't I go? | کیا میں نہیں جاتا ہوں؟ | Interrogative Negative with Helping Verb |
| Where do I go? | میں کہاں جاتا ہوں؟ | Interrogative Affirmative with question word |
| Where don't I go? | میں کہاں نہیں جاتا ہوں؟ | Interrogative Negative with question word |

| | | |
|---|---|---|
| He goes. | وہ جاتا ہے۔ | Affirmative |
| He doesn't go. | وہ نہیں جاتا ہے۔ | Negative |
| Does he go? | کیا وہ جاتا ہے۔ | Interrogative Affirmative with helping Verb |
| Doesn't he go? | کیا وہ نہیں جاتا ہے؟ | Interrogative Negative with helping verb |
| Where does he go? | وہ کہاں جاتا ہے؟ | Interrogative Affirmative with question word |
| Where doesn't he go? | وہ کہاں نہیں جاتا ہے؟ | Interrogative Negative with question word |

## قاعدہ

(۱) He, She, It, اور Singular کے Affirmative Sentence میں Verb کے آخر میں s یا es لگایا جاتا ہے، جیسے:.He goes. She talks. It rains۔

(۲) اگر اردو یا ہندی وغیرہ زبانوں میں سوالیہ جملے سوالیہ لفظ ''کیا'' سے شروع ہوتے ہیں، مثلا: کیا میں سوتا ہوں، کیا تم پڑھتے ہو وغیرہ، تو اس 'کیا' کی انگریزی بنانے کے لیے کوئی لفظ نہیں لایا جاتا؛ بلکہ Subject کے مطابق Subject سے پہلے Do یا Does لگا کر جملے کی شروعات کرتے ہیں اور verb کی 1st Form کا استعمال کرتے ہیں، جیسے:

| | |
|---|---|
| Do you read ? | کیا تم پڑھتے ہو؟ |
| Does she sleep? | کیا وہ سوتی ہے؟ |

(۳) اگر سوالیہ جملوں میں سوالیہ الفاظ جیسے کیوں، کہاں کیسے وغیرہ جملے کے درمیان میں آتے ہیں تو سب سے پہلے ان سوالیہ الفاظ کی انگریزی لکھی جاتی ہے، پھر Subject کے مطابق Helping Verb لگا کر Subject لکھتے ہیں اور آخر میں Verb کی 1st form لاتے ہیں، جیسے:

| | |
|---|---|
| Where does she sleep? | وہ کہاں سوتی ہے؟ |
| When do you awake? | تم کب جاگتے ہو؟ |

(۴) سوالیہ Who کے بعد Helping Verb یعنی Do اور Does نہیں لگایا جاتا ہے، اس کے فورا بعد Verb لایا جاتا ہے۔ باقی سوالیہ الفاظ کے ساتھ Helping Verb لگایا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| Who teach you? | تمھیں کون پڑھاتا ہے؟ |
| Who beat her? | اسے کون مارتا ہے؟ |
| Why does she play? | وہ کیوں کھیلتی ہے؟ |
| Where do you go? | تم کہاں جاتے ہو؟ |

(۵) Negative Sentence میں ''کبھی نہیں'' کا مفہوم پیدا کرنے کے لیے Never کا استعمال کرتے ہیں ۔ Never کے ساتھ Helping Verb، Do یا Does نہیں لگایا جاتا اور ہمیشہ Verb کی 1st form کا استعمال کرتے ہیں اور Singular Subject کے ساتھ Verb کی 1st form کے آخر میں s یا es بھی لگایا جاتا ہے۔ مثالیں دیکھیے ۔

| | |
|---|---|
| He never writes. | وہ کبھی نہیں لکھتا ہے۔ |
| She never talks. | وہ کبھی نہیں بات کرتی ہے۔ |
| You never meet. | تم کبھی نہیں ملتے ہو۔ |
| We never drink. | ہم کبھی نہیں پیتے ہیں۔ |

(۶) Negative بنانے کے لیے Subject کے بعد Helping Verb اور اس کے بعد Not کا لفظ لگاتے ہیں۔ موڈرن انگریزی میں اختصار کے پیش نظر Helping Verb اور Not کو ملا کر اس طرح لکھتے ہیں: Do + not = don't. Does + not = doesn't

## Exercise

(۱)Present Indefinite Tense کی تعریف کیجیے اوراس کی علامتیں بتائیے۔

(۲)اس کے کتنے Helping Verb ہیں اورکس Subject کے ساتھ کون سا Helping Verb استعمال کیا جاتا ہے؟

(۳)Present Indefinite Tense کے Affirmative اور Negative جملے بنانے کے قاعدے بتائیے۔

(۴)درج ذیل Verb سے Present Indefinite Tense کی Conjugation یعنی گردان کیجیے۔

Look(دیکھنا)۔Meet(ملاقات کرنا)۔Obey(حکم ماننا)۔Pay(ادا کرنا)۔Like(پسند کرنا)۔Open(کھولنا)۔Push(دھکا دینا)۔Kill(مارنا)۔Help(مدد کرنا)۔fight(لڑنا)۔

(۵) مذکورہ بالا تمام Verb سے I. We. You. They. He. She. It ہرایک Subject کے ساتھ گردان کیجیے۔

(۶)مذکورہ بالا تمام Verb سے Never کے ساتھ Negative Sentence بنائیے۔

# تیسواں سبق

## (۲) Present Continuous Tense زمانہ حال جاری

### Present Continuous Tense کی تعریف

جن جملوں سے موجودہ زمانے میں کام کے جاری اور مسلسل ہوتے رہنے کی بات معلوم ہوتی ہے اسے Present Continuous Tense کہا جاتا ہے۔

علامت: رہا ہے، رہے ہیں، رہی ہے وغیرہ۔

Helping Verb: ........................................ is. am. are

| | |
|---|---|
| He. She. It اور singular کے ساتھ: | is |
| You. They. We. اور Plural کے ساتھ: | are |
| I کے ساتھ: | am |

### قاعدہ

**Subject + Helping Verb+Verb_ing + Object.**

## Conjugation

| | |
|---|---|
| وہ جا رہا ہے۔ | He is going. |
| وہ نہیں جا رہا ہے۔ | He isn't going. |
| کیا وہ جا رہا ہے؟ | Is he going? |
| کیا وہ نہیں جا رہا ہے؟ | Isn't he going? |
| وہ کہاں جا رہا ہے؟ | Where is he going? |
| وہ کہاں نہیں جا رہا ہے؟ | Where isn't he going? |

| | |
|---|---|
| You are going. | تم جا رہے ہو۔ |
| You aren't going. | تم نہیں جا رہے ہو۔ |
| Are you going? | کیا تم جا رہے ہو؟ |
| Aren't you going? | کیا تم نہیں جا رہے ہو؟ |
| Where are you going? | تم کہاں جا رہے ہو؟ |
| Where aren't you going? | تم کہاں نہیں جا رہے ہو؟ |

| | |
|---|---|
| I am going. | میں جا رہا ہوں۔ |
| I am not going. | میں نہیں جا رہا ہوں۔ |
| Am I going? | کیا میں جا رہا ہوں؟ |
| Am I not going? | کیا میں نہیں جا رہا ہوں؟ |
| Where am I going? | میں کہاں جا رہا ہوں؟ |
| Where am I not going? | میں کہاں نہیں جا رہا ہوں؟ |

## قاعدہ

(۱) اگر جملے کی شروعات سوالیہ لفظ ''کیا'' سے ہو رہی ہے تو اس کی انگریزی کے لیے Subject کے مطابق Helping Verb یعنی is, am, are کو جملے کے شروع میں لاتے ہیں، جیسے:

| | |
|---|---|
| Are you talking? | کیا تم بات کر رہے ہو؟ |
| Am I sleeping? | کیا میں سو رہا ہوں؟ |
| Is she singing? | کیا وہ گا رہی ہے؟ |

(۲) اگر جملے کے درمیان میں سوالیہ الفاظ: کیوں کہاں، کیسے وغیرہ آئیں، تو پہلے ان سوالیہ الفاظ کی انگریزی لائی جاتی ہے، جیسے:

| | |
|---|---|
| Why are we awaking? | ہم لوگ کیوں جاگ رہے ہیں؟ |
| where is she sitting? | وہ کہاں بیٹھ رہی ہے؟ |
| When am I going? | میں کب جا رہا ہوں؟ |

(۳)Negative بنانے کے لیے Subject کے بعد Helping Verb اور اس کے بعد Not کا لفظ لگاتے ہیں۔ موڈرن انگریزی میں اختصار کے پیش نظر Helping Verb اور Not کو ملا کر اس طرح لکھتے ہیں: is + not =isn't. are + not = aren't.
am + not =am not. ۔am not میں تبدیلی نہیں ہوتی ہے۔

## Exercise

(۱)Present Continuous Tense کی تعریف کیجیے اور اس کی علامتیں بتائیے۔
(۲)اس کے کتنے Helping Verb ہیں اور کس Subject کے ساتھ کون سا Helping Verb استعمال کیا جاتا ہے؟
(۳)ان الفاظ سے Present Continuous Tense کی Conjugation یعنی گردان کیجیے۔
Look(دیکھنا)۔Meet(ملاقات کرنا)۔Obey(حکم ماننا)۔Pay(ادا کرنا)۔Like(پسند کرنا)۔Open(کھولنا)۔Push(دھکا دینا)۔Kill(مارنا)۔Help(مدد کرنا)۔fight(لڑنا)۔
(۴)مذکورہ بالا تمام Verb سے I. We. You. They. He. She. It ہر ایک Subject کے ساتھ گردان کیجیے۔

# اکتیسواں سبق

## (۳) Present Perfect Tense زمانہ حال مکمل

### Present Perfect Tense کی تعریف

جن جملوں سے کسی کام کے مکمل ہونے یا کرنے کی بات معلوم ہوتی ہے، اسے Present Perfect Tense کہا جاتا ہے۔

علامت: چکا ہے، چکے ہیں، چکی ہے، دیا ہے، لیا ہے وغیرہ۔

**Helping Verb: ........................................................ Has. Have**

| | |
|---|---|
| I, We, You, They and Plural کے ساتھ: | Have |
| He, She, It and singular کے ساتھ | Has |

### قاعدہ

**Subject + Helping Verb + Verb 3rd form + Object.**

## Conjugation

| | |
|---|---|
| I have gone. | میں جا چکا ہوں۔ |
| I haven't gone. | میں نہیں جا چکا ہوں۔ |
| Have I gone? | کیا میں جا چکا ہوں؟ |
| Haven't I gone? | کیا میں نہیں جا چکا ہوں؟ |
| Where have I gone? | میں کہاں جا چکا ہوں؟ |
| Where Haven't I gone? | میں کہاں نہیں جا چکا ہوں؟ |

| | |
|---|---|
| He has gone. | وہ جاچکا ہے۔ |
| He hasn't gone. | وہ نہیں جاچکا ہے۔ |
| Has he gone? | کیا وہ جاچکا ہے؟ |
| Hasn't he gone? | کیا وہ نہیں جاچکا ہے؟ |
| Where has he gone? | وہ کہاں جاچکا ہے؟ |
| Where hasn't he gone? | وہ کہاں نہیں جاچکا ہے؟ |

## قاعدہ

(۱) Present Perfect Tense میں جہاں کام کا ختم ہونا معلوم ہوتا ہے، وہیں یہ بھی مفہوم ہوتا ہے کہ ابھی کام ختم ہوئے زیادہ دیر نہیں ہوئی ہے۔

(۲) منفی جملوں میں ''ابھی تک'' کا مفہوم پیدا کرنے کے لیے so far یا yet اور ''کبھی'' کا مفہوم پیدا کرنے کے لیے ever کا استعمال کرتے ہیں، جیسے:

| | |
|---|---|
| They have not seen the Taj Mahal yet. | انھوں نے ابھی تک تاج محل نہیں دیکھا ہے |
| Sister has not taken her food so far. | بہن نے ابھی تک اپنا کھانا نہیں کھایا۔ |
| Have you ever seen the Red Fort? | کیا تم نے کبھی لال قلعہ دیکھا؟ |

(۳) Negative بنانے کے لیے Subject کے بعد Helping Verb اور اس کے بعد Not کا لفظ لگاتے ہیں۔ موڈرن انگریزی میں اختصار کے پیش نظر Helping Verb اور Not کو ملا کر اس طرح لکھتے ہیں: Have + not = Haven't. Has + not = hasn't

## Exercise

(۱)Present Perfect Tense کی تعریف کیجیے اور اس کی علامتیں بتائیے۔

(۲)اس کے کتنے معاون فعل ہیں اس کی وضاحت کرتے ہوئے ان کا طریقۂ استعمال بھی بتائیے۔

(۳)اس کی تمام Subjects کے ساتھ مکمل Conjugation کیجیے۔

(۴) پھر الگ الگ question words کے ساتھ دوبارہ تمام Subjects کے ساتھ Conjugation کیجیے۔

(۵)درج ذیل Verb سے مکمل Conjugation کیجیے۔

Fly=flown(اڑنا، اڑانا)۔Forbid=forbidden (منع کرنا)۔ Give=given (دینا)۔get=got(حاصل کرنا، پانا)۔Hang=hung(لٹکانا)۔

(٦)Present Perfect Tense کی علامتوں کی روشنی میں پہلے اردو میں اس کے جملے بنائیے پھر اس کی انگریزی بنائیے۔

# بتیسواں سبق

## Present Perfect Continuous Tense

## (۴) زمانہ حال مکمل جاری

## Present Perfect Continuous Tense کی تعریف

جن جملوں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ زمانہ حال میں کام کچھ وقت سے جاری ہے اور ابھی مکمل نہیں ہوا ہے، تو اسے Present Perfect Continuous Tense کہا جاتا ہے۔

علامت: تا رہا ہے، تے رہے ہیں، تی رہی ہے وغیرہ۔

**Helping Verb: ........................Has been. Have been۔**

| | |
|---|---|
| **Have been** | **I, We, You, They and Plural** کے ساتھ: |
| **Has been** | **He, She, It and Singular** کے ساتھ: |

### قاعدہ

**Subject + Helping Verb+ Verb_ing + Object**

## Conjugation

| | |
|---|---|
| **I have been going.** | میں جاتا رہا ہوں۔ |
| **I haven't been going.** | میں نہیں جاتا رہا ہوں۔ |
| **Have I been going?** | کیا میں جاتا رہا ہوں؟ |
| **Haven't I been going?** | کیا میں نہیں جاتا رہا ہوں؟ |
| **Where Have I been going?** | میں کہاں جاتا رہا ہوں؟ |
| **Where Haven't I been going?** | میں کہاں نہیں جاتا رہا ہوں؟ |

| | |
|---|---|
| He has been going. | وہ جاتا رہا ہے۔ |
| He hasn't been going. | وہ نہیں جاتا رہا ہے۔ |
| Has he been going? | کیا وہ جاتا رہا ہے؟ |
| Hasn't he been going? | کیا وہ نہیں جاتا رہا ہے؟ |
| Where has he been going? | وہ کہاں جاتا رہا ہے؟ |
| Where hasn't he been going? | وہ کہاں نہیں جاتا رہا ہے؟ |

## قاعدہ

(۱) Present Continuous Tense اور Present Perfect Continuous Tense میں صرف اتنا فرق ہے کہ زمانہ حال جاری میں وقت نہیں لکھا جاتا ہے، جب کہ زمانہ حال مکمل جاری میں وقت لکھا جاتا ہے۔

(۲) Present Perfect Continuous Tense میں Point of time یعنی متعین وقت کے لیے Since کا استعمال کیا جاتا ہے اور Period of time یعنی غیر متعین وقت کے لیے For کا استعمال کرتے ہیں۔

(۳) صبح، شام، کل، پرسوں، دنوں کے نام، مہینوں کے نام، سن، ٹائم جیسے: دو بجے سے، پانچ بجے سے وغیرہ متعین وقت میں شمار کیا جاتا ہے، اس لیے اس کے لیے Since کا استعمال ہوگا۔ اور منٹ، گھنٹے، دن، مہینے، سال وغیرہ جیسے: پانچ منٹ سے، تین گھنٹے سے، چار مہینے سے، نو دن سے، آٹھ مہینے سے وغیرہ غیر متعین وقت سمجھا جاتا ہے، اس لیے اس کے لیے For کا استعمال ہوگا، جیسے:

| | |
|---|---|
| I Have been going since 2 o' clock. | میں دو بجے سے جاتا رہا ہوں۔ |
| She has been reading since Friday. | وہ جمعے سے پڑھتی رہی ہے۔ |
| We have been eating for 3 hours. | ہم تین گھنٹے سے کھاتے رہے ہیں۔ |
| They have been beating for five weeks. | وہ سب پانچ ہفتے سے پٹائی کرتے رہے ہیں |

## Exercise

(۱) Present Perfect Continuous Tense کی تعریف کیجیے۔

(۲) اس کے کتنے Helping Verb ہیں اور کیا کیا ہیں؟

(۳) اس کے طریقۂ استعمال کا قاعدہ سنائیے اور اس کی گردان کیجیے۔

(۴) تمام Subjects کے ساتھ گردان کیجیے اور اس میں الگ الگ سوالیہ لفظ کو استعمال کیجیے۔

(۵) درج ذیل Verb سے اس کی Conjugation کیجیے۔

DO (کرنا)۔ Dig (کھودنا)۔ Feed (کھلانا)۔ Find (پانا، تلاش کرنا)۔ Drink (پینا)۔

(۶) علامتوں کی روشنی میں پہلے اس کے اردو جملے بنائیے، پھر اس کی انگریزی بنائیے۔

# تیتیسواں سبق

## (۵) Past Indefinite Tense زمانہ ماضی مطلق

### Past Indefinite Tense کی تعریف

جن جملوں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ کام پہلے ہی مکمل ہو چکا تھا، تو اسے Past Indefinite Tense کہا جاتا ہے۔

علامت: تھا، تھے، تھی، لیا، دیا وغیرہ۔

Helping Verb:......................................................Did

| | |
|---|---|
| Did | I, We, They, You, He, She, It, Singular & Plural یعنی تمام Subject کے ساتھ: |

### قاعدہ مثبت جملہ

**Subject + Verb 2nd form + Object**

### قاعدہ منفی جملہ

**Subject + Helping Verb +Not + Verb1st form + Obj.**

## Conjugation

| | |
|---|---|
| He went. | وہ گیا۔ |
| He didn't go. | وہ نہیں گیا۔ |
| Did he go? | کیا وہ گیا؟ |
| Didn't he go? | کیا وہ نہیں گیا؟ |
| Where did he go? | وہ کہاں گیا؟ |
| Where didn't he go? | وہ کہاں نہیں گیا؟ |

## قاعدہ

(۱) ''کبھی نہیں'' کا مفہوم پیدا کرنے کے لیے Subject کے بعد Never اور اس کے ساتھ Verb 2nd form کا استعمال کرتے ہیں، جیسے:

| | |
|---|---|
| He never forgot. | وہ کبھی نہیں بھولتا تھا۔ |
| She never spoke. | وہ کبھی نہیں بولتی تھی۔ |

(۲) سوالیہ جملے بنانے کے حوالے سے باقی سب قاعدے وہی ہیں جو اس سے پہلے آچکے ہیں۔

## Exercise

(۱) Past Indefinite Tense کی تعریف کیجیے اور اس کی علامتیں بتائیے۔
(۲) اس کے Helping Verb کی وضاحت کرتے ہوئے اس کی گردان سنائیے۔
(۳) اب الگ الگ Subjects اور Question words کے ساتھ گردان سنائیے۔
(۴) ذیل کے Verbs سے اس کی مکمل گردان بنائیے۔

Cling=clung (چمٹنا)۔ Come=came (آنا)۔ Eat=ate (کھانا)۔
Feed=fed (کھلانا)۔ Stand=stood (کھڑا ہونا)۔ Swim=swam (تیرنا)۔

(۵) پہلے اردو میں ماضی مطلق کے جملے بنائیے پھر اس کی انگریزی بنائیے۔

# چوتیسواں سبق

## (۲) Past Continuous Tense زمانہ ماضی جاری

### Past Continuous Tense کی تعریف

جن جملوں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ کام پہلے جاری تھا اور مکمل نہیں ہوا تھا، تو اسے Past Continuous Tense کہا جاتا ہے۔

علامتیں: رہا تھا، رہے تھے، رہی تھی وغیرہ۔

**Helping Verb: ............ Was. Were۔**

| | |
|---|---|
| **Was** | **I, He, She, It and Singular** کے ساتھ |
| **Were** | **You, We, They and Plural** کے ساتھ: |

### قاعدہ

**Subject + Helping Verb + Verb_ing + Object**

## Conjugation

| | |
|---|---|
| **I was going.** | میں جا رہا تھا۔ |
| **I wasn't going.** | میں نہیں جا رہا تھا۔ |
| **Was I going?** | کیا میں جا رہا تھا؟ |
| **Wasn't I going?** | کیا میں نہیں جا رہا تھا؟ |
| **Where was I going?** | میں کہاں جا رہا تھا؟ |
| **Where wasn't I going?** | میں کہاں نہیں جا رہا تھا؟ |

| | |
|---|---|
| You were going. | تم جارہے تھے۔ |
| You weren't going. | تم نہیں جارہے تھے۔ |
| Were you going? | کیا تم جارہے تھے؟ |
| Weren't you going? | کیا تم نہیں جارہے تھے؟ |
| Where were you going? | تم کہاں جارہے تھے؟ |
| Where weren't you going? | تم کہاں نہیں جارہے تھے؟ |

## Exercise

(1) Past Continuous Tense کی تعریف کیجیے۔

(۲) اس کی علامتیں کیا کیا ہیں اور Helping Verb کتنے ہیں؟

(۳) اس کے استعمال کا قاعدہ بتاتے ہوئے مکمل گردان کیجیے۔

(۴) درج ذیل Verb سے تمام Subjects کے ساتھ گردان کیجیے۔

Take (لینا)۔ Tear (پھاڑنا)۔ Wear (پہننا)۔ Win (جیتنا)۔ Write (لکھنا)۔

(۵) اس کی علامتوں کی روشنی میں اردو میں جملے بنائیے پھر ان کی انگریزی بنائیے۔

# پینتیسواں سبق

## (۷) Past Perfect Tense زمانہ ماضی مکمل

### Past Perfect Tense کی تعریف

جن جملوں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ کام پہلے ہی ختم ہو چکا ہے، تو اسے Past Perfect Tense کہا جاتا ہے۔

علامتیں: چکا تھا، چکے تھے، چکی تھی، لیا تھا، دیا تھا وغیرہ۔

Helping Verb:............................................................................Had

| | |
|---|---|
| Had | I,we,you,they,he,she,it,singular & plural یعنی تمام Subject کے ساتھ: |

قاعدہ

Subject + Helping Verb + Verb 3rd form + object.

## Conjugation

| | |
|---|---|
| He had gone. | وہ جا چکا تھا۔ |
| He hadn't gone. | وہ نہیں جا چکا تھا۔ |
| Had he gone? | کیا وہ جا چکا تھا؟ |
| Hadn't he gone? | کیا وہ نہیں جا چکا تھا؟ |
| Where had he gone? | وہ کہاں جا چکا تھا؟ |
| Where hadn't he gone? | وہ کہاں نہیں جا چکا تھا؟ |

## Exercise

(۱)Past Perfect Tense کی تعریف کیجیے۔
(۲)اس کی علامتیں اور معاون فعل بتائیے۔
(۳)تمام Subjects کے ساتھ گردان کیجیے۔
(۴) آپ اپنی کتاب سے Verb تلاش کیجیے اور پھر اس سے اس کی گردان کیجیے۔
(۵)علامتوں کی روشنی میں پہلے اردو کے جملے بنائیے، پھر اس کا انگریزی ترجمہ کیجیے۔

# چھتیسواں سبق

## Past Perfect Continuous Tense

### (۸) زمانہ ماضی مکمل جاری

### Past Perfect Continuous Tense کی تعریف

جن جملوں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ کام ماضی میں کچھ وقت سے ہوتا آ رہا تھا اور ابھی ختم نہیں ہوا تھا تو اسے Past Perfect Continuous Tense کہا جاتا ہے۔

علامتیں: تا رہا تھا، تے رہے تھے، تی رہی تھی وغیرہ۔

| | |
|---|---|
| Had been | I,we,you,they,he,she,it,singular & plural تمام Subject کے ساتھ: |

**قاعدہ**

**Subject + Helping Verb + Verb_ing + Object.**

## Conjugation

| | |
|---|---|
| He had been going. | وہ جاتا رہا تھا۔ |
| He hadn't been going. | وہ نہیں جاتا رہا تھا۔ |
| Had he been going? | کیا وہ جاتا رہا تھا؟ |
| Hadn't he been going? | کیا وہ نہیں جاتا رہا تھا؟ |
| where had he been going? | وہ کہاں جاتا رہا تھا؟ |
| Where hadn't he been going? | وہ کہاں نہیں جاتا رہا تھا؟ |

## قاعدہ

(۱) زمانۂ ماضی مکمل جاری میں کام کے جاری رہنے کا وقت دیا جاتا ہے۔
(۲) متعین وقت کے لیے Since اور غیر متعین وقت کے لیے For کا استعمال کرتے ہیں۔

## Exercise

(۱) Past Perfect Continuous Tense کسے کہتے ہیں؟
(۲) اس کے کتنے Helping Verb ہیں اور کیا کیا ہیں؟
(۳) اس کا طریقۂ استعمال بتائیے اور مکمل گردان کیجیے۔
(۴) ڈکشنری اٹھائیے اور اس میں Verb تلاش کیجیے پھر تمام Subjects کے ساتھ اس کی Conjugation بنائیے۔
(۵) علامتوں کی روشنی میں پہلے اردو کے جملے بنائیے پھر اس کا ٹرانس لیشن کیجیے۔

# سینتیسواں سبق

## (۹) Future Indefinite Tense زمانہ مستقبل مطلق

### Future Indefinite Tense کی تعریف

جن جملوں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ کام آئندہ زمانے میں ہونے والا ہے تو اسے Future Indefinite Tense کہا جاتا ہے۔

علامتیں: گا، گے، گی وغیرہ۔

Helping Verb: ........................................................ Shall. Will۔

| | |
|---|---|
| I , We کے ساتھ: | Shall |
| You, They, He, She, It, Singular & Plural کے ساتھ: | Will |

قاعدہ

Subject + Helping Verb + Verb 1st form + Object

## Conjugation

| | |
|---|---|
| میں جاوں گا۔ | I shall go. |
| میں نہیں جاوں گا۔ | I shalln't go. |
| کیا میں جاوں گا؟ | Shall I go? |
| کیا میں نہیں جاوں گا؟ | Shalln't I go? |
| میں کہاں جاوں گا؟ | Where shall I go? |
| میں کہاں نہیں جاوں گا؟ | Where shalln't I go? |

| | |
|---|---|
| You will go. | تم جاوگے۔ |
| You won't go. | تم نہیں جاوگے۔ |
| Will you go? | کیاتم جاوگے؟ |
| Won't you go? | کیاتم نہیں جاوگے؟ |
| Where will you go? | تم کہاں جاوگے؟ |
| Where won't you go? | تم کہاں نہیں جاوگے؟ |

## قاعدہ

(۱)یقین، آمادگی، حکم یا مجبوری ظاہر کرتے وقت I,we کے ساتھ استعمال ہونے والا Helping Verb یعنی Shall کے بجائے Will کا استعمال ہوگا۔اسی طرح He, she, It وغیرہ کے ساتھ Will کا ستعمال کیا جائے گا۔

## Exercise

(۱)Future Indefinite Tense کی تعریف کیجیے اوراس کی علامتیں بتائیے۔
(۲)تمام سوالیہ الفاظ اور تمام Subject کے ساتھ اس کی گردان سنائیے۔
(۳)علامات کی روشنی میں اردو میں جملے بنا کر اس کی انگریزی بنائیے۔
(۴)نیچے دیے گئے Verbs سے تمام Subject کے ساتھ اس کی گردان کیجیے۔
Play (کھیلنا)۔Pray (عبادت کرنا)۔Peep (جھانکنا)۔Push (دھکا دینا)۔Sell (بیچنا)۔Buy (خریدنا)۔

# اڑتیسواں سبق

## (۱۰) Future Continuous Tense زمانہ مستقبل جاری

### Future Continuous Tense کی تعریف

جن جملوں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ کام آئندہ زمانے میں جاری ہے، اسے Future Continuous Tense کہا جاتا ہے۔

علامتیں: رہا ہوگا، رہے ہوں گے، رہی ہوگی وغیرہ۔

Helping Verb: ................................................ Shall be. Will be۔

| | |
|---|---|
| Shall be | I. We کے ساتھ: |
| Will be | You, they, he,she, it singular & plural کے ساتھ: |

### قاعدہ

Subject + Helping Verb + Verb_ing + Object

## Conjugation

| | |
|---|---|
| I shall be going. | میں جا رہا ہوں گا۔ |
| I shalln't be going. | میں نہیں جا رہا ہوں گا۔ |
| Shall I be going? | کیا میں جا رہا ہوں گا؟ |
| Shalln't I be going? | کیا میں نہیں جا رہا ہوں گا؟ |
| Where shall I be going? | میں کہاں جا رہا ہوں گا |
| Where shalln't I be going? | میں کہاں نہیں جا رہا ہوں گا؟ |

| | |
|---|---|
| He will be going. | وہ جا رہا ہوگا۔ |
| He won't be going. | وہ نہیں جا رہا ہوگا۔ |
| Will he be going? | کیا وہ جا رہا ہوگا؟ |
| Won't he be going? | کیا وہ نہیں جا رہا ہوگا؟ |
| Where will he be going? | وہ کہاں جا رہا ہوگا؟ |
| Where won't he be going? | وہ کہاں نہیں جا رہا ہوگا؟ |

## Exercise

(۱) Future Continuous Tense کی تعریف کیجیے اور اس کی علامتیں بتائیے۔

(۲) اس کے Helping Verb کی وضاحت کیجیے اور تمام فاعلوں کے ساتھ گردان کیجیے۔

(۳) علامتوں کی روشنی میں اس کی مزید مثالیں بنا کر مشق کیجیے۔

# انتالیسواں سبق

## (۱۱) Future Perfect Tense زمانہ مستقبل مکمل

### Future Perfect Tense کی تعریف

جن جملوں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ کام مستقبل میں ختم ہو گیا تھا، اسے Future Perfect Tense کہا جاتا ہے۔

علامتیں: چکا ہوگا، چکے ہوں گے، چکی ہوگی وغیرہ۔

Helping Verb:..........Shall have. Will have۔

| | |
|---|---|
| Shall have | I, we کے ساتھ: |
| Will have | You, they, he, she, it singular & plural کے ساتھ: |

قاعدہ

Subject + Helping Verb + Verb 3rd form + Object

## Conjugation

| | |
|---|---|
| I shall have gone. | میں جا چکا ہوں گا۔ |
| I shalln't have gone. | میں نہیں جا چکا ہوں گا۔ |
| Shall I have gone? | کیا میں جا چکا ہوں گا؟ |
| Shalln't I have gone? | کیا میں نہیں جا چکا ہوں گا؟ |
| Where shall I have gone? | میں کہاں جا چکا ہوں گا؟ |
| Where shalln't I have gone? | میں کہاں نہیں جا چکا ہوں گا؟ |

| | |
|---|---|
| He will have gone. | وہ جاچکا ہوگا۔ |
| He won't have gone. | وہ نہیں جاچکا ہوگا۔ |
| Will he have gone? | کیا وہ جاچکا ہوگا؟ |
| Won't he have gone? | کیا وہ نہیں جاچکا ہوگا؟ |
| Where will he have gone? | وہ کہاں جاچکا ہوگا؟ |
| Where won't he have gone? | وہ کہاں نہیں جاچکا ہوگا؟ |

## قاعدہ

(۱) Future Perfect Tense کے جملوں میں اگر کسی متعین وقت پر کام ختم ہونے کا ذکر ہو تو اس وقت کو بتانے کے لیے by کا استعمال کرتے ہیں، جیسے:

| | |
|---|---|
| I shall have completed by ten o'clock. | میں دس بجے مکمل کر چکا ہوں گا۔ |
| She will have taken by nine o'clock. | وہ نو بجے لے چکی ہوگی۔ |

## Exercise

(۱) Future Perfect Tense کی تعریف کیجیے اور علامتیں بتائیے۔

(۲) تمام Subjects کے ساتھ اس کی مکمل گردان کیجیے۔

(۳) ڈکشنری یا کسی دوسری کتاب سے Verb لے کر اس سے اس کی پوری پوری گردان کیجیے۔

(۴) علامتوں کو سامنے رکھ کر اس کی مزید مثالیں بنائیے اور مشق کیجیے۔

# چالیسواں سبق

## Future Perfect Continuous Tense

## (۱۲) زمانہ مستقبل مکمل جاری

**Future Perfect Continuous Tense کی تعریف**

جن جملوں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ کام مستقبل میں لگا تار ہوتا رہا ہوگا، تو اسے Future Perfect Continuous Tense کہا جاتا ہے۔

علامتیں: تا رہا ہوگا، تے رہیں گے، تی رہی گی وغیرہ۔

**Shall have been. Will have been..................:Helping Verb**

| | |
|---|---|
| Shall have been | I, We کے ساتھ: |
| Will have been | You, they, he, she, it singular & plural کے ساتھ: |

### قاعدہ

**Subject + Helping Verb + Verb_ing + Object**

## Conjugation

| | |
|---|---|
| I shall have been going. | میں جاتا رہا ہوں گا۔ |
| I shalln't have been going. | میں نہیں جاتا رہا ہوں گا۔ |
| Shall I have been going? | کیا میں جاتا رہا ہوں گا؟ |
| Shalln't I have been going? | کیا میں نہیں جاتا رہا ہوں گا؟ |
| Where shall I have been going? | میں کہاں جاتا رہا ہوں گا؟ |
| Where shalln't I have been going? | میں کہاں نہیں جاتا رہا ہوں گا؟ |

| | |
|---|---|
| He will have been going. | وہ جاتا رہا ہوگا۔ |
| He won't have been going. | وہ نہیں جاتا رہا ہوگا۔ |
| Will he have been going? | کیا وہ جاتا رہا ہوگا؟ |
| Won't he have been going? | کیا وہ نہیں جاتا رہا ہوگا؟ |
| Where will he have been going? | وہ کہاں جاتا رہا ہوگا؟ |
| Where won't he have been going? | وہ کہاں نہیں جاتا رہا ہوگا؟ |

## قاعدہ

(۱)زمانہ حال مکمل جاری میں کام کے جاری رہنے کا وقت بھی بتایا جاتا ہے۔متعین وقت کے لیے Sinceاور غیر متعین وقت کے لیے For کا استعمال کیا جاتا ہے۔

(۲)اس Tense کا استعمال آج کل بہت کم ہونے لگا ہے ۔ جدید انگریزی میں Have been کے بجائے Continue لگاتے ہیں، جیسے:

| Modern English | Old English |
|---|---|
| He will continue work. | He will have been working |
| She will continue read. | She will have been reading. |

## Exercise

(۱)Future Perfect Continuous Tense کی تعریف کیجیے۔

(۲)اس کی علامتوں کی وضاحت کیجیےاور تمام Subjects کے ساتھ گردان کیجیے۔

(۳)جدید انگریزی میں استعمال ہونے والے طریقوں کی وضاحت کیجیےاور اس پر لاتعداد مثالیں بنا کر مشق کیجیے۔

(۴)پچھلے سبق میں دیے گئے Verb سے اس کی گردان کیجیے۔

# اکتالیسواں سبق

## Imperative Sentences حکمیہ جملے

### Imperative Sentence کی تعریف

جن جملوں سے حکم، گذارش، درخواست یا رائے دی جاتی ہے، اسے
Imperative Sentence (اِم پرے ٹیوسن ٹینس) حکمیہ جملہ کہا جاتا ہے۔
علامتیں: جیسے: کرو، پڑھو، لکھو وغیرہ۔

### قاعدہ

(۱) Affirmative یعنی مثبت جملوں میں Verb کی 1st form سے جملے کی شروعات کرنے سے امر یہ و حکمیہ جملے بن جاتے ہیں۔ مثال دیکھیے:

| | |
|---|---|
| Read. | پڑھو۔ |
| Come. | آؤ۔ |

(۲) Negative یعنی منفی جملوں میں جملے کی شروعات Do not اور "کبھی نہیں" کے مفہوم کے لیے Never سے کرتے ہیں اور Verb 1st form کا استعمال کرتے ہیں، جیسے:

| | |
|---|---|
| Do not drink. | مت پیو۔ |
| Never go. | کبھی مت جاؤ۔ |

(۳) Request یعنی درخواست والے جملوں میں Please, Kindly سے جملے کا آغاز کرتے ہیں، جیسے:

| | |
|---|---|
| Kindly help me. | برائے مہربانی میری مدد کرو۔ |
| Please sleep. | برائے کرم سو جاؤ۔ |

(۴) رائے یا تجویز والے جملے میں Let سے جملے کا آغاز کرتے ہیں، جیسے:

| | |
|---|---|
| Let me read. | مجھے پڑھنے دو۔ |
| Let us play. | ہمیں کھیلنے دو۔ |

# بیالیسواں سبق

## Active Voice & Passive Voice

## فعل معروف اور فعل مجہول

### Active Voice (ایکٹیو وائس) فعل معروف کی تعریف

جس جملے سے یہ بات معلوم ہو کہ Subject یعنی فاعل کو ترجیح دی گئی ہے اور Subject فاعل کا رول ادا کر رہا ہے، تو اسے Active Voice کہا جاتا ہے۔

### Passive Voice (پے سیو وائس) فعل مجہول کی تعریف

جس جملے میں یہ بات معلوم ہو کہ Object یعنی مفعول کو ترجیح دی گئی ہے اور Verb فعل کی نسبت Object کی طرف کی گئی ہے تو اسے Passive Voice کہا جاتا ہے۔

Passive Voice ہمیشہ Transitive Verb یعنی فعل متعدی سے بنایا جاتا ہے۔

### فعل معروف سے فعل مجہول بنانے کے قاعدے

(۱) Subject کو Object بنایا جاتا ہے اور اس Object سے پہلے by لگایا جاتا ہے۔

(۲) جملے کے شروع والے Subject کے مطابق Helping Verb لگایا جاتا ہے پھر Verb 3rd form استعمال کیا جاتا ہے۔ مثالیں دیکھیے۔

| Active Voice | Passive Voice |
|---|---|
| Shahid studys a book. | A book is studied by Shahid. |
| Salma buys a pen. | A pen is bought by Salma. |

(۳) اگر فعل معروف کے Subject میں کسی Noun کے بجائے Pronoun ہو تو فعل مجہول میں اس Pronoun کو درج ذیل شکل میں تبدیل کر دیا جاتا ہے۔

| Active Voice Subject Pronouns | Passive Voice Objects Pronouns |
|---|---|
| I | by me |
| We | by us |
| You | by you |
| He | by him |
| She | by her |
| It | by it |
| They | by them |
| Who | by whom |

مثالیں

| Active Voice | Passive Voice |
|---|---|
| I write a letter. | A letter is written by me. |
| We study books. | The books are studied by us. |

(۴) اسی طرح اگر فعل معروف میں کوئی Object یعنی مفعول کوئی Pronoun ہو تو اس کو فعل مجہول میں درج ذیل شکل میں تبدیل کر دیا جاتا ہے۔

| Active Voice Object Pronoun | Passive Voice Subject Pronoun |
|---|---|
| Me | I |
| Us | We |
| You | You |
| Him | He |

| | |
|---|---|
| Her | She |
| It | It |
| Them | They |
| Whom | Who |

مثالیں دیکھیے۔

| Active Voice | Passive Voice |
|---|---|
| Shahid beats me. | I am beaten by Shahid. |
| You teach us. | We are taught by you. |

نوٹ: active Voice میں بارہ Tenses ہوتے ہیں۔اور چوں کہ کسی بھی Perfect Continuous اور Future Continuous کی Passive Voice نہیں بنتی۔ اس اعتبار سے صرف آٹھ Passive Voice Tenses بنتے ہیں۔

## Exercise

(۱) Active Voice اور Passive Voice کی تعریف کیجیے۔

(۲) Active Voice سے Passive Voice بنانے کے قاعدے بتائیے۔

# تیتالیسواں سبق

## Present Indefinite Passive Voice Tense

## (ا) زمانہ حال مطلق مجہول

### Present Indefinite Passive Voice Tense کی تعریف

جن جملوں سے موجودہ زمانے میں کسی کام کے کیے جانے یا ہونے کی بات معلوم ہوتی ہے، اسے Present Indefinite Passive Voice Tense کہا جاتا ہے۔

علامتیں: کیا جاتا ہے، کیے جاتے ہیں، کی جاتی ہے وغیرہ۔

Helping Verb:..............................is. are. am۔

| | |
|---|---|
| He, She, It and Singular کے ساتھ | is |
| You, We, They and Plural کے ساتھ: | are |
| I کے ساتھ: | am |

### قاعدہ

Subject+ Helping Verb + Verb 3rd form + by + Object

## Conjugation

مثال فعل حال مطلق معروف: I write a letter۔

| | |
|---|---|
| ایک خط مجھ سے لکھا یا جا تا ہے۔ | A letter is written by me. |
| ایک خط مجھ سے نہیں لکھا یا جا تا ہے۔ | A letter isn't written by me. |
| کیا ایک خط مجھ سے لکھا یا جا تا ہے؟ | Is a letter written by me? |
| کیا ایک خط مجھ سے نہیں لکھا یا جا تا ہے؟ | Isn't a letter written by me? |
| مجھ سے کہاں ایک خط لکھا یا جا تا ہے؟ | Where is a letter written by me? |
| مجھ سے کہاں ایک خط نہیں لکھا یا جا تا ہے؟ | Where isn't a letter written by me? |

| | |
|---|---|
| The boys are beaten by me. | لڑکے مجھ سے پیٹے جاتے ہیں۔ |
| The boys aren't beaten by me. | لڑکے مجھ سے نہیں پیٹے جاتے ہیں۔ |
| Are the boys beaten by me? | کیا لڑکے مجھ سے پیٹے جاتے ہیں؟ |
| Aren't the boys beaten by me? | کیا لڑکے مجھ سے نہیں پیٹے جاتے ہیں؟ |
| Where are the boys beaten by me? | لڑکے مجھ سے کہاں پیٹے جاتے ہیں؟ |
| Where aren't the boys beaten by me? | لڑکے مجھ سے کہاں نہیں پیٹے جاتے ہیں؟ |

| | |
|---|---|
| I am beaten by you. | میں تم سے پیٹا جاتا ہوں۔ |
| I am not beaten by you. | میں تم سے نہیں پیٹا جاتا ہوں۔ |
| Am I beaten by you? | کیا میں تم سے پیٹا جاتا ہوں؟ |
| Am I not beaten by you | کیا میں تم سے نہیں پیٹا جاتا ہوں؟ |
| Where am I beaten by you? | میں کہاں تم سے پیٹا جاتا ہوں؟ |
| Where am I not beaten by you? | میں تم سے کہاں نہیں پیٹا جاتا ہوں؟ |

## Exercise

(۱) زمانہ حال مطلق مجہول کی تعریف کیجیے اور اس کی علامتیں بتائیے۔

(۲) اس کی تمام Subjects کے ساتھ مکمل گردان کیجیے۔

# چوالیسواں سبق

## Present Continuous Passive Voice Tense

### (۲) زمانہ حال جاری مجہول

**Present Continuous Passive Voice Tense کی تعریف**

جن جملوں سے موجودہ وقت میں کسی کام کے جاری رہنے اور ہوتے رہنے کی بات معلوم ہوتی ہے اسے Present Continuous Passive Voice Tense کہا جاتا ہے۔

علامتیں: کیا جارہا ہے، کیے جارہے ہیں، کی جارہی ہے وغیرہ۔

Helping Verb:..................is being. are being. am being۔

| | |
|---|---|
| is being | He,She, It, and Singular کے ساتھ: |
| are being | You, We, They and Plural کے ساتھ: |
| am being | I کے ساتھ: |

### قاعدہ

Subject + Helping Verb + Verb3rd form + by + Object

## Conjugation

| | |
|---|---|
| A letter is being written by me. | مجھ سے ایک خط لکھا یا جارہا ہے۔ |
| A letter isn't being written by me. | مجھ سے ایک خط نہیں لکھا یا جارہا ہے۔ |
| Is a letter being written by me? | کیا مجھ سے ایک خط لکھا یا جارہا ہے؟ |
| Isn't a letter being written by me? | کیا مجھ سے ایک خط نہیں لکھا یا جارہا ہے؟ |
| Where is a letter being written by me? | مجھ سے ایک خط کہاں لکھا یا جارہا ہے؟ |
| Where isn't a letter being written by me? | مجھ سے ایک خط کہاں نہیں لکھا یا جارہا ہے؟ |

| | |
|---|---|
| You are being beaten by me. | تم مجھ سے پیٹے جا رہے ہو۔ |
| You aren't being beaten by me. | تم مجھ سے نہیں پیٹے جا رہے ہو۔ |
| Are you being beaten by me? | کیا تم مجھ سے پیٹے جا رہے ہو؟ |
| Aren't you being beaten by me? | کیا تم مجھ سے نہیں پیٹے جا رہے ہو؟ |
| Where are you being beaten by me? | تم مجھ سے کہاں پیٹے جا رہے ہو؟ |
| Where aren't you being beaten by me? | تم مجھے سے کہاں نہیں پیٹے جا رہے ہو؟ |

| | |
|---|---|
| I am being beaten by you. | میں تم سے پیٹا جا رہا ہوں۔ |
| I am not being beaten by you. | میں تم سے نہیں پیٹا جا رہا ہوں۔ |
| Am I being beaten by you? | کیا میں تم سے پیٹا جا رہا ہوں؟ |
| Am I not being beaten by you? | کیا میں تم سے نہیں پیٹا جا رہا ہوں؟ |
| Where am I being beaten by you? | میں تم سے کہاں پیٹا جا رہا ہوں؟ |
| Where am I not being beaten by you? | میں تم سے کہاں نہیں پیٹا جا رہا ہوں؟ |

## Exercise

(۱) زمانہ حال جاری مجہول کی تعریف کیجیے اور اس کی علامتیں بتائیے۔

(۲) اس کا **Helping Verb** بتاتے ہوئے اس کی تمام **Subjects** کے ساتھ مکمل گردان کیجیے۔

# پینتالیسواں سبق

## Present Perfect Passive Voice Tense

### (۳) زمانہ حال مکمل مجہول

### Present Perfect Passive Voice Tense کی تعریف

جن جملوں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ کام موجودہ زمانہ میں مکمل کیا جاچکا ہے، تو اسے Present PerfectPassive Voice Tense کہا جاتا ہے۔

علامتیں: کیا جاچکا ہے، کیے جاچکے ہیں، کی جاچکی ہے وغیرہ۔

Has been. Have been....................................:Helping Verb

| | |
|---|---|
| Has been | He, She, It & Singular کے ساتھ: |
| Have been | I, We, They, You and Plural کے ساتھ: |

### قاعدہ

**Subject + Helping Verb + Verb 3rd form + by + Object.**

## Conjugation

| | |
|---|---|
| He has been beaten by me. | وہ مجھ سے پیٹا جاچکا ہے۔ |
| He hasn't been beaten by me. | وہ مجھ سے نہیں پیٹا جاچکا ہے۔ |
| Has he been beaten by me? | کیا وہ مجھ سے پیٹا جاچکا ہے؟ |
| Hasn't he been beaten by me? | کیا وہ مجھ سے نہیں پیٹا جاچکا ہے؟ |
| Where has he been beaten by me? | وہ کہاں مجھ سے پیٹا جاچکا ہے؟ |
| Where hasn't he been beaten by me? | وہ مجھ سے کہاں نہیں پیٹا جاچکا ہے؟ |

| | |
|---|---|
| I have been beaten by you. | میں تم سے پیٹا جا چکا ہوں۔ |
| I haven't been beaten by you. | میں تم سے نہیں پیٹا جا چکا ہوں۔ |
| Have I been beaten by you? | کیا میں تم سے پیٹا جا چکا ہوں؟ |
| Haven't I been beaten by you? | کیا میں تم سے نہیں پیٹا جا چکا ہوں؟ |
| Where have I been beaten by you? | میں تم سے کہاں پیٹا جا چکا ہوں؟ |
| Where haven't I bean beaten by you? | میں تم سے کہاں نہیں پیٹا جا چکا ہوں؟ |

## Exercise

(۱) زمانہ حال مکمل مجہول کی تعریف کیجیے اور اس کی علامتیں بتایئے۔

(۲) اس کے معاون فعل کی وضاحت کرتے ہوئے اس کی مکمل گردان سنایئے۔

(۳) اپنی کتاب یا ڈکشنری میں افعال تلاش کر کے پہلے اس کی زمانہ حال مکمل معروف کی گردان کیجیے۔ پھر اس کی فعل مجہول کی گردان بنایئے۔

# چھیالیسواں سبق

## Past Indefinite Passive Voice Tense

### (۴) زمانہ ماضی مطلق مجہول

### Past Indefinite Passive voice Tense کی تعریف

جن جملوں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ کام گزرے ہوئے وقت میں کیا جا چکا ہے، تو اسے Past Indefinite Passive Voice Tense کہا جاتا ہے۔

علامتیں: کیا گیا، کیے گئے، کی گئی، کیا گیا تھا، کیے گئے تھے، کی گئی تھی وغیرہ۔

Helping Verb: ............................................................ Was. Were

| | |
|---|---|
| was | I, he, she, it and Singular کے ساتھ: |
| were | You, we, they and Plural کے ساتھ: |

### قاعدہ

Subject + Helping Verb + Verb 3rd form + by + Object۔

## Conjugation

| | |
|---|---|
| I was beaten by you. | میں تم سے پیٹا گیا تھا۔ |
| I wasn't beaten by you. | میں تم سے نہیں پیٹا گیا تھا۔ |
| Was I beaten by you? | کیا میں تم سے پیٹا گیا تھا؟ |
| Wasn't I beaten by you? | کیا میں تم سے نہیں پیٹا گیا تھا؟ |
| Where was I beaten by you? | میں تم سے کہاں پیٹا گیا تھا؟ |
| Where wasn't I beaten by you? | میں تم سے کہاں نہیں پیٹا گیا تھا؟ |

| | |
|---|---|
| You were beaten by me. | تم مجھ سے پیٹے گئے۔ |
| You weren't beaten by me. | تم مجھ سے نہیں پیٹے گئے۔ |
| Were you beaten by me? | کیا تم مجھ سے پیٹے گئے؟ |
| Weren't you beaten by me? | کیا تم مجھ سے نہیں پیٹے گئے؟ |
| Where were you beaten by me? | تم مجھ سے کہاں پیٹے گئے؟ |
| Where weren't you beaten by me? | تم مجھ سے کہاں نہیں پیٹے گئے؟ |

## Exercise

(۱) زمانہ ماضی مطلق مجہول کی تعریف کیجیے اور اس کی علامتیں بتائیے۔

(۲) اس کے معاون فعل کی وضاحت کیجیے۔

(۳) اس کا قاعدہ بتاتے ہوئے اس کی گردان کیجیے۔

(۴) تمام Subjects کے ساتھ الگ الگ سوالیہ الفاظ لگا کر گردان کی پختہ مشق کیجیے۔

(۵) علامتوں کی روشنی میں مزید جملے بنائیے۔

# سینتالیسواں سبق

## Past Continuous Passive Voice Tense

### (۵) زمانہ ماضی جاری مجہول

### Past Continuous Passive Voice Tense کی تعریف

جن جملوں سے یہ بات معلوم ہو کہ کام گزرے ہوئے وقت میں کیا جا رہا تھا، تو اسے Past Continuous Passive Voice Tense کہا جاتا ہے۔

علامتیں: کیا جا رہا تھا، کیے جا رہے تھے، کی جا رہی تھی وغیرہ۔

Helping Verb:........................................Was being. Were being۔

| | |
|---|---|
| was being | I, he, she, it & singular کے ساتھ: |
| were being | You, we, they and plural کے ساتھ: |

### قاعدہ

**Subject + Helping Verb + Verb 3rd form + by + Object**

## Conjugation

| | |
|---|---|
| I was being beaten by you. | میں تم سے پیٹا جا رہا تھا۔ |
| I wasn't being beaten by you. | میں تم سے نہیں پیٹا جا رہا تھا۔ |
| Was I being beaten by you? | کیا میں تم سے پیٹا جا رہا تھا؟ |
| Wasn't I being beaten by you? | کیا میں تم سے نہیں پیٹا جا رہا تھا؟ |
| Where was I being beaten by you? | میں تم سے کہاں پیٹا جا رہا تھا؟ |
| Where wasn't I being beaten by you? | میں تم سے کہاں نہیں پیٹا جا رہا تھا؟ |

| | |
|---|---|
| You were being beaten by me. | تم مجھ سے پیٹے جارہے تھے۔ |
| You weren't being beaten by me. | تم مجھ سے نہیں پیٹے جارہے تھے۔ |
| Were you being beaten by me? | کیاتم مجھ سے پیٹے جارہے تھے؟ |
| Weren't you being beaten by me? | کیاتم مجھ سے نہیں پیٹے جارہے تھے؟ |
| Where were you being beaten by me? | تم مجھ سے کہاں پیٹے جارہے تھے؟ |
| Where weren't you being beaten by me? | تم مجھ سے کہاں نہیں پیٹے جارہے تھے؟ |

## Exercise

(۱)زمانہ ماضی مجہول جاری کی تعریف کیجیے۔

(۲)اس کا معاون فعل کیا ہے بتائیے۔

(۳)تمام فاعلوں کے ساتھ اس کی مکمل گردان کیجیے۔

(۴)نئے افعال تلاش کر کے اس سے زمانہ ماضی مجہول جاری کی گردان کیجیے۔

(۵)علامتوں کی روشنی میں پہلے اردو میں اس کے جملے بنائیے پھر اس کا ترجمہ انگریزی میں کیجیے۔

# اڑتالیسواں سبق

## Past Perfect Passive Voice Tense

## (٦) زمانہ ماضی مکمل مجہول

### Past Perfect Passive voice Tense کی تعریف

جن جملوں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ گذرے ہوئے وقت میں کام مکمل کیا جا چکا تھا، تو اسے Past Perfect Passive Voice Tense کہا جاتا ہے۔

علامتیں: کیا جا چکا تھا، کیے جا چکے تھے، کی جا چکی تھی وغیرہ۔

Helping Verb: تمام فاعلوں کے ساتھ:..............................Had been۔

### قاعدہ

Subject + Helping Verb + Verb 3rd form + by + Object۔

## Conjugation

| | |
|---|---|
| I had been beaten by you. | میں تم سے پیٹا جا چکا تھا۔ |
| I hadn't been beaten by you. | میں تم سے نہیں پیٹا جا چکا تھا۔ |
| Had I been beaten by you? | کیا میں تم سے پیٹا جا چکا تھا؟ |
| Hadn't I been beaten by you | کیا میں تم سے نہیں پیٹا جا چکا تھا؟ |
| Where had I been beaten by you? | میں تم سے کہاں پیٹا جا چکا تھا؟ |
| Where hadn't I been beaten by you? | میں تم سے کہاں نہیں پیٹا جا چکا تھا؟ |

## Exercise

(۱) زمانہ ماضی مکمل مجہول کی تعریف کیجیے اور بتایئے کہ اس کا معاون فعل کیا ہے؟

(۲) اس کے بنانے کا قاعدہ بتایئے اور ایک گردان بھی سنایئے۔

(۳) پھر تمام فاعلوں کے ساتھ اس کی مکمل گردان کیجیے۔

# انچاسواں سبق

## Future Indefinite Passive Voice Tense

## (۷) زمانہ مستقبل مطلق مجہول

### Future Indefinite Passive Voice Tense کی تعریف

جن جملوں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ کام آنے والے وقت میں کیا جائے گا، تو اسے Future Indefinite Passive Voice Tense کہا جاتا ہے۔

علامتیں: کیا جائے گا، کیے جائیں گے، کی جائے گی وغیرہ۔

Helping Verb: ............................................ Shall be. Will be۔

| | |
|---|---|
| I, we کے ساتھ: | shall be |
| You, they, he, she, it singular & plural کے ساتھ: | will be |

### قاعدہ

Subject + Helping Verb + Verb 3rd form + by + Object

## Conjugation

| | |
|---|---|
| I shall be beaten by you. | میں تم سے پیٹا جاؤں گا۔ |
| I shalln't be beaten by you. | میں تم سے نہیں پیٹا جاؤں گا۔ |
| Shall I be beaten by you? | کیا میں تم سے پیٹا جاؤں گا؟ |
| Shalln't I be beaten by you? | کیا میں تم سے نہیں پیٹا جاؤں گا؟ |
| Where shall I be beaten by you? | میں تم سے کہاں پیٹا جاؤں گا؟ |
| Where shalln't I be beaten by you? | میں تم سے کہاں نہیں پیٹا جاؤں گا؟ |

| | |
|---|---|
| He will be beaten by me. | وہ مجھ سے پیٹا جائے گا۔ |
| He won't be beaten by me. | وہ مجھ سے نہیں پیٹا جائے گا۔ |
| Will he be beaten by me? | کیا وہ مجھ سے پیٹا جائے گا؟ |
| Won't he be beaten by me? | کیا وہ مجھ سے نہیں پیٹا جائے گا؟ |
| Where will he be beaten by me? | وہ مجھ سے کہاں پیٹا جائے گا؟ |
| Where won't he be beaten by me? | وہ مجھ سے کہاں نہیں پیٹا جائے گا؟ |

## Exercise

(۱) زمانہ مستقبل مطلق مجہول کی تعریف کیجیے۔

(۲) اس کے معاون فعل کیا کیا ہیں؟

(۳) تمام فاعلوں کے ساتھ اس کی مکمل گردان کیجیے۔

(۴) علامتوں کی روشنی میں اس کی مزید مثالیں بنائیے اور پھر اس کی انگریزی بنائیے۔

# پچاسواں سبق

## Future Perfect Passive Voice Tense

## (۸) زمانہ مستقبل مکمل مجہول

### Future Perfect Passive Voice Tense کی تعریف

جن جملوں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ آئندہ زمانے میں کوئی کام مکمل کیا جا چکا ہوگا، تو اسے Future Perfect Passive Voice Tense کہا جاتا ہے۔

علامتیں: کیا جا چکا ہوگا، کیے جا چکے ہوں گے، کی جا چکی ہوگی وغیرہ۔

Shall have been. Will have been..................:Helping Verb

| | |
|---|---|
| Shall have been | I,we کے ساتھ: |
| Will have been | You, they, he, she, it کے ساتھ: |

### قاعدہ

Subject + Helping Verb + Verb 3rd form + by + Object۔

## Conjugation

| | |
|---|---|
| I shall have been beaten by you. | میں تم سے پیٹا جا چکا ہوں گا۔ |
| I shalln't have been beaten by you. | میں تم سے نہیں پیٹا جا چکا ہوں گا۔ |
| Shall I have been beaten by you? | کیا میں تم سے پیٹا جا چکا ہوں گا؟ |
| Shalln't I have been beaten by you? | کیا میں تم سے نہیں پیٹا جا چکا ہوں گا؟ |
| Where shall I have been beaten by you? | میں تم سے کہاں پیٹا جا چکا ہوں گا؟ |
| Where shalln't I have been beaten by you? | میں تم سے کہاں نہیں پیٹا جا چکا ہوں گا؟ |

| | |
|---|---|
| You will have been beaten by me. | تم مجھ سے پیٹے جا چکے ہو گے۔ |
| You won't have been beaten by me. | تم مجھ سے نہیں پیٹے جا چکے ہو گے۔ |
| Will you have been beaten by me? | کیا تم مجھ سے پیٹے جا چکے ہو گے؟ |
| Won't you have been beaten by me? | کیا تم مجھ سے نہیں پیٹے جا چکے ہو گے؟ |
| Where will you have been beaten by me? | تم کہاں مجھ سے پیٹے جا چکے ہو گے؟ |
| Where won't you have been beaten by me? | تم کہاں نہیں مجھ سے پیٹے جا چکے ہو گے؟ |

## Exercise

(۱) زمانہ مستقبل مکمل کی تعریف کیجیے اور اس کا معاون فعل بتائیے۔
(۲) اس کی علامتوں کو بتاتے ہوئے اس کے بنانے کا قاعدہ بتائیے۔
(۳) تمام فاعلوں کے ساتھ اس کی مکمل گردان کیجیے۔
(۴) علامتوں کی روشنی میں مزید مثالیں بنا کر اس کی خوب خوب مشق کیجیے۔
(۵) لغت یا کسی کتاب سے افعال تلاش کر کے گردانیں کیجیے۔

# اکیاونواں سبق

## فعل امر مجہول Imperative Passive Voice

### Imperative Passive Voice کی تعریف

جن جملوں سے یہ بات معلوم ہوتی ہے کہ کسی کام کے کرنے کا حکم کیا جارہا ہے، تو اسے Imperative Passive Voice کہتے ہیں۔

علامتیں:..........کرو، پڑھو، لکھو، وغیرہ۔

be : Helping Verb (برائے مثبت)۔ not be (برائے منفی)۔

### قاعدہ فعل امر معروف

فعل امر معروف بنانے کا قاعدہ یہ ہے کہ جملے کی شروعات کسی Verb یعنی فعل سے کیا جاتا ہے، جیسے:
Do: کرو۔ Read this book اس کتاب کو پڑھو۔

### قاعدہ فعل امر مجہول

(۱) فعل امر مجہول بنانے کا قاعدہ یہ ہے کہ جملے کی شروع میں لفظ let لایا جاتا ہے، اس کے بعد Object اور پھر معاون فعل مثبت جملوں میں be اور منفی جملوں میں Not be لگایا جاتا ہے۔ بعد ازاں Verb 3rd from استعمال کیا جاتا ہے۔

(۲) گذارش اور اصلاح کے مفہوم کے ساتھ امر بنانے کے لیے جملے کی شروعات You are advised to۔ You are requested to اور حکم کا مفہوم بتانے کے لیے You are ordered to سے کیا جاتا ہے۔ اس کے بعد مثبت جملوں میں Verb 1st form اور منفی جملوں میں لفظ Not لکھ کر Verb 1st form لاتے ہیں، پھر Object لگاتے ہیں۔ اس میں Please, Kindly جیسے الفاظ کو نہیں لایا جاتا اور نہ ہی معاون فعل be کا استعمال کیا جاتا ہے۔ ان دونوں قاعدوں کو اختصار کے ساتھ نیچے ملاحظہ کیجیے۔

## قاعدہ

**let + object + helping verb + verb 3rd form.**

**You are ordered to + Verb 1st form + object.**

مثالیں دیکھیے۔

| Imperative Active Voice | Imperative Passive Voice | |
|---|---|---|
| Study the book. | Let the book be studied. | 1 |
| Write the lesson. | Let the lesson be written. | 2 |
| Kindly help me. | You are requested to help me. | 3 |
| Please sleep. | You are requested to sleep. | 4 |
| Do not bother anyone. | Let the any one not be bothered. | 5 |
| Do not eat the food. | Let the food not be eaten. | 6 |
| Please do not punish. | You are requested not to punsih. | 7 |
| Kindly do not push. | You are advised not to push. | 8 |

## Exercise

(۱)حکمیہ جملہ کی تعریف کیجیے اوراس کے معروف ومجہول کے بنانے کا قاعدہ بتائیے۔

(۲)اس کا معاون فعل کیا ہے؟

(۳)حکمیہ جملے کے مثبت ومنفی جملوں کے بنانے کا طریقہ بتائیے۔

(۴)بنانے کے طریقے کے مطابق پہلے حکمیہ معروف بنائیے اوران کو مجہول میں تبدیل کیجیے۔

(۵)حکمیہ مجہول کا ترجمہ اس طرح کیا جاتا ہے

(۱) کتاب پڑھا جائے۔(۲) سبق لکھا جائے۔(۳)تم سے مدد کی درخواست کی جاتی ہے۔(۴)تم سے سونے کی گذارش کی جاتی ہے۔(۵) کسی کو پریشان نہ کیا جائے۔(۶) کھانا نہ کھایا جائے۔(۷) آپ سے سزا نہ دینے کی درخواست کی جاتی ہے۔(۸) آپ کو دھکا نہ دینے کا مشورہ دیا جاتا ہے۔

ان مثالوں کی روشنی میں آپ مزید مثالیں بنائیے اور پھر اس کا ترجمہ انگریزی میں کیجیے۔

# باونواں سبق

## Modal Auxiliaries

**Modal Auxiliary:** Verb کے **1st form** کے ساتھ استعمال کیا جاتا ہے اور اپنی اپنی خصوصیات جملے میں پیدا کرتا ہے۔

**Modal Auxiliaries** کے طور پر درج ذیل الفاظ استعمال کیے جاتے ہیں:

**will. would. shall. should. can. could. may. might. must. (am to.is to. are to. have to etc) ought to. used to. dare. need.**

ہر ایک کی تفصیلات درج ذیل ہیں۔

## Will & Shall

(۱) اگر مستقبل میں کسی واقعے کی جان کاری سادے انداز میں دینا ہو تو **i,we** کے لیے **Shall** اور باقی فاعلوں کے لیے **Will** کا استعمال کیا جاتا ہے، جیسے:

| | |
|---|---|
| He will finish his work. | وہ اپنا کام مکمل کرے گا۔ |
| We shall come Tomorrow. | ہم کل آئیں گے۔ |

(۲) اگر وعدہ، حکم یا دھمکی جیسے مضامین بیان کرنے ہوں، تو **I, We** کے ساتھ **will** اور باقی فاعلوں کے ساتھ **Shall** کا استعمال ہوتا ہے، جیسے:

| | |
|---|---|
| You shall stand here. | تم یہاں کھڑے رہو۔ |
| She shall obey my order. | وہ میرا حکم مانے گی۔ |
| If you stand first, you shall get a prize. | اگر تم اول آئے، تو تم ایک انعام حاصل کروگے۔ |
| We will kill you. | ہم تم کو ماریں گے۔ |

| | |
|---|---|
| I will give you rupees tomorrow. | میں تم کو کل روپیہ دوں گا۔ |

(۳) اپنے تعلق سے اگر مستقبل کے بارے میں کچھ کہنا ہو تو اس کے لیے ہمیشہ Will ہی استعمال ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| I won't go to Delhi now. | اب میں دہلی نہیں جاؤں گا۔ |
| I will donate blood in this camp. | میں اس کیمپ میں خون عطیہ کروں گا۔ |

## Would

(۱) Would یہ کبھی Will کے ماضی کے طور پر استعمال ہوتا ہے، جیسے:

| | |
|---|---|
| He said that he would not go to school. | اس نے کہا کہ وہ اسکول نہیں جائے گا۔ |
| He thought that they would not help him. | اس نے سوچا کہ وہ اس کی مدد نہیں کریں گے۔ |

(۲) کبھی خواہش ظاہر کرنے اور کبھی خواہش معلوم کرنے کے لیے Would کا استعمال کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| He would like to see your new house. | وہ آپ کے نئے گھر کو دیکھنا چاہتا ہے۔ |
| Would you like to take tea? | کیا آپ چائے لینا پسند کریں گے؟ |

(۳) کبھی ماضی کی عادت ظاہر کرنے کے لیے Would کا استعمال کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| He would take tea after breakfast. | وہ چائے ناشتے کے بعد لیا کرتا تھا۔ |
| She would sit listening to the radio. | وہ ریڈیو سننے بیٹھا کرتی تھی۔ |

## Should

(۱) Shall کے ماضی کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| I told him that I should help him. | میں نے اسے بتایا کہ میں اس کی مدد کروں گا۔ |
| He asked if we should go there. | وہ پوچھے گا اگر ہم وہاں گئے۔ |

(۲) فرض کا احساس دلانے کے لیے مشورے کے طور پر استعمال کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| We should not throw stones at dogs. | ہمیں کتوں پر پتھر نہیں پھینکنا چاہیے۔ |
| You should not waste your time. | تمھیں اپنا وقت برباد نہیں کرنا چاہیے۔ |

(۳) حکم کے معنی کو بیان کرنے کے لیے Should کا استعمال ہوتا ہے، جیسے:

| | |
|---|---|
| You should give up smoking. | تمھیں سگریٹ پینا چھوڑ دینا چاہیے۔ |
| You should not waste your time. | تمھیں اپنا وقت برباد نہیں کرنا چاہیے۔ |

(۴) امید اور احتمالی معنی بیان کرنے کے لیے، جیسے:

| | |
|---|---|
| They should be here. | انھیں یہاں ہونا چاہیے۔ |
| She should study there. | اسے وہاں پڑھنا چاہیے۔ |

## Can

(۱) صلاحیت ظاہر کرنے کے لیے، جیسے:

| | |
|---|---|
| He can speak English. | وہ انگریزی بول سکتا ہے۔ |
| I can run very fast. | میں بہت تیز دوڑ سکتا ہوں۔ |

(۲) سوالیہ جملوں میں امکان ظاہر کرنے کے لیے۔

| | |
|---|---|
| Can he come today? | کیا وہ آج آسکتا ہے؟ |
| Can India win the match? | کیا ہندستان میچ جیت سکتا ہے؟ |

(۳) اجازت دینے کے لیے۔

| | |
|---|---|
| You can take either pen. | تم دونوں قلم لے سکتے ہو۔ |
| He can go home now. | وہ اب گھر جا سکتا ہے۔ |

## Could

(۱) Past کی استطاعت ظاہر کرنے کے لیے، جیسے:

| | |
|---|---|
| He said that I could go. | اس نے کہا کہ میں جا سکتا تھا۔ |

| | |
|---|---|
| She could come to me . | وہ میرے پاس آسکتی تھی۔ |

(۲)عاجزی کے ساتھ درخواست کرنے کے لیے۔

| | |
|---|---|
| Could you help me? | کیا آپ میری مدد کرسکتے ہیں؟ |
| Could you lend me your pen? | کیا آپ مجھے اپنا قلم دے سکتے ہیں؟ |

(۳)Past Tense کے شرطیہ جملوں میں۔

| | |
|---|---|
| If I had money, I could buy a car. | اگر میرے پاس پیسہ ہوتا، تو میں ایک کار خریدتا۔ |
| If he met me, I could help him. | اگر وہ مجھ سے ملتا، تو میں اس کی مدد کرتا۔ |

## May

(۱)کبھی اجازت لینے کے لیے۔

| | |
|---|---|
| May I see this book? | کیا میں اس کتاب کو دیکھ سکتا ہوں؟ |
| You may go now. | اب آپ جاسکتے ہیں۔ |

(۲)امید اور آشا ظاہر کرنے کے لیے۔

| | |
|---|---|
| His plan may succeed. | اس کا منصوبہ کامیاب ہوسکتا ہے۔ |
| I may do this work any time. | میں اس کام کو کسی وقت کرسکتا ہوں۔ |

(۳)کسی کو دعا دینے کے لیے دعائیہ جملوں میں۔

| | |
|---|---|
| May you live long! | تمھیں لمبی عمر ملے۔ |
| May you stood first in the exam! | تمھیں امتحان میں پہلا درجہ ملے۔ |

(۴)مقصد ظاہر کرنے کے لیے May......That کا استعمال ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| We work hard that we may earn a lot money. | ہم بہت محنت کرتے ہیں تا کہ ہم زیادہ پیسہ کما سکیں۔ |
| I took his help that I may start my career. | میں نے اس کی مدد کی تا کہ میں اپنا کیریر شروع کرسکوں۔ |

# Might

(۱) May کے ماضی کے طور پر۔

| | |
|---|---|
| He said that he might sit here. | اس نے کہا کہ وہ یہاں بیٹھ سکتا تھا۔ |
| He told me that it might rain that day. | اس نے مجھے بتایا کہ آج بارش ہو سکتی تھی۔ |

(۲) اجازت لینے کے لیے۔

| | |
|---|---|
| Might I have your pen? | کیا میں آپ کا قلم لے سکتا ہوں؟ |
| You might do me a favour. | آپ میری مدد کر سکتے ہیں۔ |

(۳) زمانۂ حال میں کمزور امکان ظاہر کرنے کے لیے۔

| | |
|---|---|
| It might rain today. | آج بارش کا امکان ہے۔ |
| He might help you. | وہ آپ کی مدد کر سکتا ہے۔ |

# Must

(۱) کسی کو حکم دینے کے لیے۔

| | |
|---|---|
| You must go to Delhi. | تمھیں دہلی ضرور جانا چاہیے۔ |
| You must work hard . | تمھیں ضرور سخت محنت کرنی چاہیے۔ |

(۲) قوی امکان کو ظاہر کرنے کے لیے۔

| | |
|---|---|
| He must be in his office. | اسے دفتر میں ضرور ہونا چاہیے۔ |
| He must be hungry. | اسے ضرور بھوکا ہونا چاہیے۔ |

(۳) فرض کی یاد دہانی کے لیے۔

| | |
|---|---|
| We must obey our parents. | ہمیں اپنے والدین کا کہا ضرور ماننا چاہیے۔ |
| We must pray God. | ہمیں خدا کی ضرور عبادت کرنا چاہیے۔ |

## Ought to

یہ Should کے معنی میں اور اس کے جگہ پر استعمال کیا جاتا ہے۔مثلا

(۱) فرض کا احساس دلانے کے لیے۔

| | |
|---|---|
| We ought to help the weak. | ہمیں کمزروں کی مدد کرنی چاہیے۔ |
| We ought to obey our parents. | ہمیں اپنے والدین کی بات ماننی چاہیے۔ |

(۲) امید اور خواہش ظاہر کرنے کے لیے۔

| | |
|---|---|
| He ought to build a new house. | اسے ایک نیا گھر بنانا چاہیے۔ |
| There ought to be some more buses. | یہاں کچھ اور بسیں ہونی چاہیے۔ |

## Used to

(۱) ماضی کی کسی عادت یا مجبوری ظاہر کرنے کے لیے۔

| | |
|---|---|
| He used to tell a lie. | وہ جھوٹ بولا کرتا تھا۔ |
| She used to go for a walk. | وہ ٹہلنے جایا کرتی تھی۔ |

## About to

ماضی یا حال میں جب کوئی کام ہونے ہی والا ہو یا ہو رہا ہو تو About to کا استعمال کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| He is about to come. | وہ آنے ہی والا ہے۔ |
| The train was about to start. | گاڑی چھوٹنے والی ہی تھی۔ |

## Need

Need کا استعمال دو طرح سے ہوتا ہے۔main Verb کے طور پر اور موڈل فعل کے طور پر۔

main Verb کے طور پر Need کا استعمال عام verb کی طرح کیا جاتا ہے۔

موڈل فعل کے طور پر need کا استعمال صرف Negative یعنی منفی اور Interrogative یعنی سوالیہ جملوں میں کیا جاتا ہے۔اس کے استعمال کا قاعدہ اس طرح ہے:

**Subject +need not +verb.**

| | |
|---|---|
| He need not come here. | اسے یہاں آنے کی ضرورت نہیں ہے۔ |
| I need not take to this pen. | مجھے اس قلم کی ضرورت نہیں ہے۔ |
| Need you go there? | کیا تمھیں وہاں جانے کی ضرورت ہے؟ |
| Need you run so fast? | کیا تمھیں اتنے تیز دوڑنے کی ضرورت ہے؟ |

نوٹ: Need کے ساتھ سوالیہ اور منفی جملوں میں do,does, did دیگر معاون فعل کا استعمال نہیں کیا جاتا ہے۔

## Dare

اس کا استعمال بھی بالکل Need کی طرح ہے۔ Main Verb کے طور پر عام فعل کی طرح استعمال کیا جاتا ہے، جب کہ موڈل فعل کے طور پر صرف Negative اور Interrogative جملوں میں کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| He dare not swim in the deep pond. | اسے گہرے تالاب میں تیرنے کی ہمت نہیں ہے۔ |
| They dare not cross this river. | انھیں اس ندی کو پار کرنے کی ہمت نہیں ہے۔ |
| Dare you stand in the hot sun? | کیا تمھیں تیز دھوپ میں کھڑے رہنے کی ہمت ہے؟ |
| Dare he come to my house? | کیا اسے میرے گھر آنے کی ہمت ہے؟ |

نوٹ: Need اور Dare دونوں کو (Infinitive، اِن فی نی ٹیو) مصدر بنانے کے لیے To نہیں لگاتے ہیں۔

## is to, am to, are to, has to, have to, had to, shall have to, will have to

یہ سب الفاظ جن جن Tense کے معاون فعل ہیں، ان ان Tense میں Subject کے مطابق لگایا جاتا ہے اور عادت یا مجبوری کے معنی پیدا کرتا ہے۔

| | |
|---|---|
| He is to study books. | اسے کتاب پڑھنا پڑتا ہے۔ |
| I am to go Lucknow. | مجھے لکھنو جانا پڑتا ہے۔ |
| They have to go to market. | انھیں مارکیٹ جانا پڑچکا ہے۔ |
| She had to wake up. | اسے جاگ جانا پڑا تھا۔ |
| He has to finish the work. | اسے کام مکمل کرنا پڑچکا ہے۔ |
| We shall have to take food. | ہمیں کھانا پڑے گا۔ |

## Exercise

(۱) تمام موڈل فعل زبانی سنایئے۔
(۲) معاون فعل کی دونوں قسموں میں جو فرق پائے جاتے ہیں، ان کی وضاحت کیجیے۔
(۳) ہر ایک موڈل اور اس کی مثالوں کو سامنے رکھ کر مزید مثالیں بنایئے اور خوب خوب مشق کیجیے۔
(۴) ہر ایک موڈل پر کم از کم دس دس جملے بنایئے۔

# تریپنواں سبق

## Modals passive vioce معاون فعل مجہول

Modals کی Passive voice بنانے کے لیے سب سے پہلے فاعل پھر موڈل پھر be اور آخر میں verb 3rd form لایا جاتا ہے۔ مختصراً اس طرح کہہ سکتے ہیں:

**Subject + modal + be + verb 3rd form +by + object.**

| Active voice | Passive voice |
|---|---|
| I can do this work. | This work can be done by me. |
| You must do your work. | Your work must be done by you. |
| You should help him. | He should be helped by you. |
| May I help you? | May you be helped by me? |
| Who will shut the door? | By whom will the door be shut? |
| Can you help me? | Can I be helped by you? |
| Why can he not beat him? | Why can he not be beaten by him? |

## Exercise

(۱) Modals کو Passive voice بنانے کا قاعدہ بتائیے۔

(۲) مذکورہ بالا مثالوں کی روشنی میں پہلے Modals Active voice کے جملے بنائیے، پھر انھیں قاعدے کے مطابق Passive voice میں تبدیل کیجیے۔

# چونواں سبق

## Adjective صفت

### Adjective کی تعریف

جو لفظ کسی Noun یا کسی Pronoun کی صفات وخصوصیات بتاتا ہے، اسے Adjective کہا جاتا ہے، جیسے: Black horse (بلیک ہورس) کالا گھوڑا۔ Red pen (ریڈ پین) لال قلم۔

Adjective کی آٹھ قسمیں ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | Proper Adjective | پروپر ایڈجیک ٹیو | صفت معرفہ |
| ۲ | Adjective of Quality | ایڈجیک ٹیو آف کوالے ٹی | صفت نفسی |
| ۳ | Adjective of Quantity | ایڈجیک ٹیو آف کانٹے ٹی | صفت مقداری |
| ۴ | Adjective of Number | ایڈجیک ٹیو آف نمبر | صفت تعدادی |
| ۵ | Demonstrative Adjective | ڈی مونس ٹرے ٹیو ایڈجیک ٹیو | صفت اشارہ |
| ۶ | Distributive Adjective | ڈِس ٹری بیو ٹیو ایڈجیک ٹیو | صفت تفسیمی |
| ۷ | Interrogative Adjective | اِنٹروگے ٹیو ایڈجیک ٹیو | صفت استفہامی |
| ۸ | Possessive Adjective | پوزے سیو ایڈجیک ٹیو | صفت اضافی |

## Exercise

(۱) Adjective کی تعریف کیجیے اور یہ بتائیے کہ Adjective کس کی قسم کی ہے؟

(۲) Parts of Speech کتنے ہیں اور کیا کیا ہیں؟

(۳) Adjective کتنی ہیں اور کیا کیا ہیں؟

# پچپنواں سبق

## Adjective کی تمام قسموں کی تعریفیں

### (۱) Proper Adjective کی تعریف

Proper Noun سے بننے والے Adjective کو Proper Adjective کہا جاتا ہے۔

| Proper Noun | Proper Adjective |
|---|---|
| India | Indian |
| China | Chinese |
| America | American |
| England | English |

### (۲) Adjective of Quality کی تعریف

جس Adjective سے کسی Noun کی اچھائی یا برائی یا رنگ معلوم ہوتا ہے، اسے Adjective of Quality کہا جاتا ہے، جیسے:

| | |
|---|---|
| He is a fat man. | وہ ایک موٹا آدمی ہے۔ |
| I have a red pen. | میرے پاس ایک لال قلم ہے۔ |

### (۳) Adjective of Quantity کی تعریف

جس Adjective سے کسی Noun کی مقدار بتائی جاتی ہے، اسے Adjective of Quantity کہا جاتا ہے، اس کو ایسے اسموں میں استعمال کیا جاتا ہے، جن کو شمار نہیں کیا جاسکتا؛ بلکہ صرف مقدار بتائی جاسکتی ہے، جیسے:

| | |
|---|---|
| Some milk | کچھ دودھ |
| Enough water | کافی پانی |

## (۴)Adjective of Number کی تعریف

جس Adjective سے تعداد معلوم ہوتی ہے، اسے Adjective of Number کہا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| Two pens. | دو قلم۔ |
| Second prize. | دوسرا انعام۔ |

## (۵)Demonstrative Adjective کی تعریف

جو Adjective کسی شخص یا چیز کی طرف اشارہ کرتا ہے، اسے Demonstrative Adjective کہا جاتا ہے۔ یہ چار ہیں:.This. That. Those. These اور ان کے بعد فوراً کسی Noun کا ہونا ضروری ہے، جیسے:

| | |
|---|---|
| This pen. | یہ قلم۔ |
| That house. | وہ گھر۔ |
| Those books. | وہ سب کتابیں۔ |
| These girls. | یہ سب لڑکیاں۔ |

## (۶)Distributive Adjective کی تعریف

جو adjective کسی جماعت، اشخاص یا اشیا کو الگ الگ کر کے بتاتا ہے اسے Distributive Adjective کہا جاتا ہے۔ یہ چار ہیں:.Each. Every. Either. Neither اور ان کے بعد کسی Noun کا ہونا ضروری ہے۔ جیسے:

| | |
|---|---|
| Each boy | ہر لڑکا۔ |
| Every girl | ہر لڑکی۔ |
| Either book. | دونوں کتابوں میں سے ہر ایک۔ |

| | |
|---|---|
| Neither book. | دونوں کتابوں میں سے کوئی نہیں۔ |

## (۷) Interrogative Adjective کی تعریف

جس Adjective سے سوال کیا جاتا ہے اسے Interrogative Adjective کہا جاتا ہے۔ یہ تین ہیں: .What. Which. Whose اور اس کے بعد کسی Noun کا ہونا ضروری ہے۔

| | |
|---|---|
| Which game. | کون سا کھیل۔ |
| What time | کس وقت |
| Whose pen. | کس کا قلم۔ |

## (۸) Possessive Adjective کی تعریف

جو Adjective کسی شخص یا چیز سے تعلق بتاتا ہے، اسے Possessive Adjective کہا جاتا ہے، جیسے:

| | |
|---|---|
| My brother. | میرا بھائی۔ |
| Our books. | ہماری کتابیں۔ |

## Exercise

(۱) Adjective کی تمام قسموں کی تعریف کیجیے؟

(۲) ہر ایک قسموں کی تعریف کے ساتھ دی گئی مثالوں کی روشنی میں آپ مزید اس کی مثالیں بنائیے۔

# چھپنواں سبق

## Degree of Adjective

## صفت کے درجے یا صفت میں تقابل

ایک Noun میں دوسرے Noun کے مقابلے میں Adjective یعنی صفات میں کمی بیشی پائی جاتی ہے، جیسے: کوئی چیز کم سفید ہوتی ہے اور کوئی زیادہ سفید ہوتی ہے۔ ان اسموں میں اس طرح کا مقابلہ و موازنہ کرنے کو Degree (ڈِگری) یا Comparison (کم پے ریزن) صفات میں تقابل کہا جاتا ہے۔

Degree of Adjective کی تین شکلیں بنتی ہیں:

### (۱) Positive Degree (پوزی ٹیوڈگری) تفضیل ذاتی

اس میں کسی صفت کا مقابلہ و موازنہ نہیں ہوتا ہے؛ بلکہ صفت کی اصلی صورت کو بیان کیا جاتا ہے، جیسے:

| | |
|---|---|
| This is a good boy. | یہ ایک اچھا لڑکا ہے۔ |
| That is a black boy. | وہ ایک کالا لڑکا ہے۔ |

### (۲) Comparative Degree (کم پے رٹیوڈگری) تفضیل بعض

اس میں دو چیزوں کے درمیان مقابلہ و موازنہ کیا جاتا ہے۔ اس کے لیے Comparative Degree کے Adjective کے بعد Than لاتے ہیں۔ than کا ترجمہ 'سے' یا 'بہ نسبت' کیا جاتا ہے، جیسے:

| | |
|---|---|
| This pen is better than pen | یہ قلم اس قلم سے اچھا ہے۔ |
| Khalid is fatter than Hamid | خالد حامد کی بہ نسبت موٹا ہے۔ |

## (۳)Superlative Degree(سوپر لے ٹیوڈ گری) تفضیل کل

اس میں تین یا تین سے زائد چیزوں کے درمیان مقابلہ وموازنہ کیا جاتا ہے۔ اس کے لیے Superlative Degree سے پہلے ہمیشہ The لگایا جاتا ہے۔اور کبھی کبھی بعد میں Of کا استعمال کیا جاتا ہے، جیسے:

| | |
|---|---|
| دہلی ہندستان کا سب سے بڑا شہر ہے۔ | Delhi is the biggest city of India. |
| وہ کلاس میں سب سے کالا لڑکا ہے۔ | He is the blackest boy in the class. |

## Exercise

(۱)Degree of Adjective کی وضاحت کیجیے۔

(۲)Degree کی کتنی قسمیں ہیں سب کی تعریف کیجیے۔

(۳)تینوں Degree کے استعمال کا طریقہ بتاتے ہوئے مثالیں پیش کیجیے۔

(۴)مذکورہ مثالوں کی روشنی میں مزید مثالیں بنایئے۔

# ستاونواں سبق

## Degree بنانے کے قاعدے

**Positive Degree** سے **Comparative Degree** اور **Superlative Degree** بنائی جاتی ہے، جس کے قاعدے درج ذیل ہیں:

(۱) اکثر **Adjective** کے آخر میں **er** بڑھانے سے **Comparative Degree** اور **est** بڑھانے سے **Superlative Degree** بن جاتی ہے۔ اور اگر **e** پہلے سے ہو تو صرف **r** اور **st** بڑھانے سے بنتی ہے۔ مثالیں دیکھیے:

| Positive | Meaning | Comparative | Meaning | Superlative | Meaning |
|---|---|---|---|---|---|
| Bold | ہمتی | bolder | زیادہ ہمتی | boldest | سب سے ہمتی |
| Cold | ٹھنڈا | colder | زیادہ ٹھنڈا | coldest | سب سے ٹھنڈا |
| Fine | اچھا | finer | زیادہ اچھا | finest | سب سے اچھا |
| White | سفید | whiter | زیادہ سفید | whitest | سب سے سفید |

(۲) کسی **Adjective** کے آخر میں **Y** ہو اور اس سے پہلے کوئی **Consonant** ہو تو **Comparative** بنانے کے لیے **Y** کو ہٹا کر **ier** اور **Superlative** کے لیے **iest** لگاتے ہیں۔ مثالیں دیکھیے:

| Positive | Meaning | Comparative | Meaning | Superlative | Meaning |
|---|---|---|---|---|---|
| Dry | خشک | drier | زیادہ خشک | driest | سب سے خشک |
| Easy | آسان | easier | زیادہ آسان | easiest | سب سے آسان |
| Lazy | کاہل | lazier | زیادہ کاہل | laziest | سب سے کاہل |
| Pretty | خوب صورت | prettier | زیادہ خوب صورت | prettiest | سب سے خوب صورت |

(۳) کسی Adjective کے آخر میں Consonant ہو اور اس سے پہلے Vowel ہو تو آخر کے Consonant کو ڈبل کر دیتے ہیں جیسے:

| Positive | Meaning | Comparative | Meaning | Superlative | Meaning |
|---|---|---|---|---|---|
| Big | بڑا | bigger | زیادہ بڑا | biggest | سب سے بڑا |
| Sad | اداس | sadder | زیادہ اداس | saddest | سب سے اداس |
| Thin | پتلا | thinner | زیادہ پتلا | thinnest | سب سے پتلا |

(۴) کچھ Adjective کے شروع میں Comparative کے لیے more اور Superlative کے لیے most لگا دیتے ہیں۔

| Positive | Meaning | Comparative | Meaning | Superlative | Meaning |
|---|---|---|---|---|---|
| Honest | ایمان دار | more honest | زیادہ ایمان دار | most honest | سب سے ایمان دار |
| Foolish | بیوقوف | more foolish | زیادہ بیوقوف | most foolish | سب سے بیوقوف |
| Useful | فائدہ مند | more useful | زیادہ فائدہ مند | most useful | سب سے فائدہ مند |

(۵) کچھ Adjective ایسے ہیں جس میں تینوں degree کے لیے الگ الگ word آتے ہیں، جیسے:

| Positive | Meaning | Comparative | Meaning | Superlative | Meaning |
|---|---|---|---|---|---|
| Bad | خراب | worse | زیادہ خراب | worst | سب سے خراب |
| Far | دور | farther, further | زیادہ دور | farthest | سب سے دور |
| well | اچھا | better | زیادہ اچھا | best | سب سے اچھا |
| Good | اچھا | better | زیادہ اچھا | best | سب سے اچھا |

## Exercise

(۱) صفات میں باہم مقابلہ وموازنہ کا کیا نام ہے؟

(۲) Degree کی کتنی قسمیں ہیں؟ نیز ڈگری بنانے کے قاعدے کی وضاحت کیجیے۔

(۳) درج ذیل Positive Adjective سے Comparative اور Superlative Degree بنائیے۔

**Dark. Hard.Able. Free. Hot. Red. Heavy . Busy. Different. Beautiful.**

# اٹھاونواں سبق

## کچھ اہم Adjective کا طریقۂ استعمال

(۱)Later, Latest: وقت کو بتاتا ہے اور اس کا ترجمہ ہوتا ہے: بعد یا بعد کی، جب کہ Latter اور Last کسی چیز کی پوزیشن کی وضاحت کرتا ہے، Latter کا ترجمہ ہے: دوسرا۔ اور Last کا ترجمہ ہے: آخری۔

| | |
|---|---|
| I reached the station later than he. | میں اسٹیشن پر اس کے بعد پہنچا۔ |
| What is the latest news? | سب سے بعد کی (تازہ) خبر کیا ہے؟ |
| Ours is the last house in the street. | گلی میں ہمارا سب سے آخری گھر ہے۔ |
| Both Khalid and Rashid are my friends. The former is an actor, latter a poet. | خالد اور راشد دونوں میرے دوست ہیں۔ پہلا ایک اداکار ہے اور دوسرا شاعر۔ |

(۲)Older. Oldest کا استعمال جاندار اور غیر جاندار دونوں کے لیے ہوتا ہے جب کہ Elder. Eldest کا استعمال ایک خاندان کے افراد کے لیے ہوتا ہے۔ انھیں Noun سے پہلے لگایا جاتا ہے اور صرف Elder کے بعد Than نہیں لگایا جاتا۔ ان سب کا ترجمہ ہے: سب سے پہلے کا، سب سے پرانا، سب سے بڑا۔ مثالیں درج ہیں۔

| | |
|---|---|
| I am older than my brother Khalid. | میں خالد کا بڑا بھائی ہوں۔ |
| This is the oldest building in the city. | یہ شہر کی سب سے پرانی عمارت ہے۔ |
| You are the elder brother of Hashim. | تم ہاشم کے سب سے بڑے بھائی ہو۔ |
| She is the eldest girl in  family. | وہ خاندان میں سب سے بڑی لڑکی ہے۔ |

(۳)Farther. Further (فردر، فوردر): Farther کا استعمال دو جگہوں میں سے ایک کی زیادہ دور ہونے کو بتلانے کے لیے ہوتا ہے جب کہ Further کا ترجمہ ہوتا ہے کچھ اور زیادہ۔ جیسے:

| | |
|---|---|
| Mumbai is farther from Delhi than Patna. | ممبئی پٹنہ کے مقابلے میں دہلی سے زیادہ دور ہے |
| The hunter went farther and farther. | شکاری جنگل میں کافی دور چلا گیا۔ |
| We shall say further. | ہم مزید کچھ بولیں گے۔ |
| You are writing further. | تم کچھ اور لکھ رہے ہو۔ |

(۴) **Nearest** (نِ ی ریسٹ، سب سے نزدیک)۔ **Next** (نیکسٹ، آگے، اگلے):
**Nearest** کا استعمال نزدیکی بتانے کے لیے کیا جاتا ہے جب کہ **Next** سے پوزیشن کی وضاحت کی جاتی ہے، جیسے:

| | |
|---|---|
| We took the thief to the nearest police station. | ہم چور کو سب سے قریبی پولیس اسٹیشن لے گئے۔ |
| She goes to the nearest school. | وہ سب سے نزدیکی اسکول جاتی ہے۔ |
| The barber's shop is next to the post office. | نائی کی دوکان ڈاک گھر سے آگے ہے۔ |
| My wife lives in the next house. | میری بیوی اگلے مکان میں رہتی ہے۔ |

(۵) **Some** (سَم، کچھ) **Any** (اے نی، کوئی): **Some** کا استعمال **Affirmative** یعنی مثبت جملوں میں کیا جاتا ہے اور **Any** کا استعمال **Negative** یعنی منفی اور **Interrogative** یعنی سوالیہ جملوں میں کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| I have some pens. | میرے پاس کچھ قلم ہیں۔ |
| she drinks some milk. | وہ تھوڑا دودھ پیتی ہے۔ |
| You have not got any money. | تمھارے پاس کوئی پیسہ نہیں ہے۔ |
| Is there any difficult in the lesson? | کیا اس سبق میں کوئی دشواری ہے؟ |

(۶) **Each** (اِیچ، ہر ایک)۔ **Every** (اے وے ری، ہر ایک): دونوں کا مطلب ایک ہی ہے البتہ **Each** کا استعمال دو یا دو سے زیادہ کے لیے ہوتا ہے جب کہ **Every** کا استعمال صرف دو سے

زیادہ کے لیے ہوتا ہے، علاوہ ازیں Each متعین تعداد کے لیے استعمال کیا جاتا ہے اور Every غیر متعین تعداد کے لیے۔ مثالیں دیکھیے۔

| | |
|---|---|
| Fur boys can sit on each bench. | ہر ایک بینچ پر چار لڑکے بیٹھ سکتے ہیں۔ |
| The two girls had each a mango. | دونوں لڑکیوں میں سے ہر ایک کے پاس آم تھا۔ |
| Every seat was occupied. | ہر ایک سیٹ بھری ہوئی تھی۔ |
| Every boy in this class has a book. | اس درس گاہ میں ہر ایک لڑکے کے پاس کتاب ہے۔ |

(۷) Either. Neither: Either کا مطلب ہے: دو میں سے ایک، یا دونوں۔ اور Neither کا مطلب ہے کہ دونوں میں سے کوئی نہیں۔ جیسے:

| | |
|---|---|
| You can go by either road. | تم دونوں میں سے کسی سڑک سے جا سکتے ہو۔ |
| On either side of the road the trees grew. | سڑک کے دونوں کنارے درخت لگے ہوئے تھے۔ |
| He took neitheside. | وہ نہ اس طرف ہوا اور نہ اس طرف۔ |
| Neither of the two teams could win the match. | دونوں میں سے کوئی بھی ٹیم میچ نہیں جیت سکی۔ |

(۸) Much. Many (مچ، مے نی، بہت) Much سے مقدار کو بیان کیا جاتا ہے جب کہ Many سے تعداد کی وضاحت ہوتی ہے، جیسے:

| | |
|---|---|
| I have much money withe me. | میرے پاس بہت روپیہ ہے۔ |
| How much money do you want? | تمھیں کتنا روپیہ چاہیے؟ |
| Many women were there? | بہت ساری عورتیں وہاں تھیں۔ |
| How many men were there? | وہاں کتنے مرد تھے؟ |

(۹) Little. A Little. The Little (لی ٹل): یہ سب الفاظ مقدار کو ظاہر کرتے ہیں۔ Little کا مطلب ہے کہ نہ ہونے کے برابر۔ A Little کا مطلب ہے کہ تھوڑا سا جواب بھی موجود ہے

اور The Little کا مطلب ہے کہ تھوڑا سا جو اس کے پاس تھا لیکن اب وہ بھی نہیں ہے۔ مثالیں دیکھیے۔

| | |
|---|---|
| He had little money. | اس کے پاس بہت کم (نہ ہونے کے برابر) روپیہ تھا۔ |
| A little money is better than none. | تھوڑا سا روپیہ کچھ نہ ہونے سے بہتر ہے۔ |
| I spent the little money I had. | میں نے-تھوڑا سا روپیہ- جو میرے پاس تھا-خرچ کر دیا۔ |

(۱۰) Few. A Few. The Few (فی یو) Few کا مطلب ہے کہ تھوڑا، بہت کم نہ ہونے کے برابر، A Few کا مطلب ہے کہ تھوڑی سی مقدار اور The Few کا مطلب ہے کہ تھوڑا سا لیکن سب کے سب۔ یہ تینوں الفاظ تعداد کو ظاہر کرتے ہیں مثالیں دیکھیے:

| | |
|---|---|
| He has few friends. | اس کے بہت کم دوست ہیں۔ |
| A few days rest will do you great good. | تھوڑے دنوں کا آرام تمھارے لیے بہت مفید ہوگا۔ |
| The few friends she has are all poor. | جو تھوڑے سے دوست اس کے ہیں وہ سب غریب ہیں۔ |

(۱۱) Less. Fewer (لیس، فی ور، کم): Less مقدار بتاتا ہے اور Fewer تعداد کو جیسے:

| | |
|---|---|
| We do not sell less than five kilos of sugar. | ہم پانچ کیلو سے کم چینی نہیں بیچتے۔ |
| Fewer students passed this year than last year. | اس سال پچھلے سال کے مقابلے میں کم طالب علم پاس ہوئے۔ |

(۱۲) As......as ۔ So......as ۔ Such......as ۔ Such......that: ان سب کا ترجمہ ہوتا ہے: ایسا ہی...... جیسا کہ۔ مثالیں دیکھیے۔

| | |
|---|---|
| She is as pretty as her sister. | وہ اتنی ہی خوب صورت ہے جتنی کہ اس کی بہن |
| He is not so clever as his brother. | وہ اتنا ہوشیار نہیں ہے جتنا کہ اس کا بھائی ہے۔ |
| He is not such a good player as his brother. | وہ اتنا اچھا کھلاڑی نہیں ہے جتنا کہ اس کا بھائی |
| This lesson is not such difficult that this book. | یہ سبق اتنا مشکل نہیں ہے جتنا کہ یہ کتاب۔ |

## Exercise

(۱) Adjective کی تعریف کیجیے اور بتایئے کہ یہ کس کی قسم ہے؟ پھر اس پر خوب مشق کیجیے۔

# انسٹھواں سبق

## Adverb (ایڈورب) متعلق فعل

### Adverb کی تعریف

جو لفظ Verb, Adverb, Adjective یعنی فعل، متعلق فعل اور صفت کے معنی میں اضافہ کرے اور اس کی خصوصیت بتائے، اسے Adverb کہا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| He came here. | وہ یہاں آیا۔ |
| He is very good boy. | وہ بہت اچھا لڑکا ہے۔ |
| He ran very fast. | وہ بہت تیز بھاگا۔ |

پہلے جملے میں here فعل (came) کے معنی میں، دوسرے جملے میں Very صفت (good) کے معنی میں اور تیسرے جملے میں Very متعلق فعل (fast) کے معنی میں اضافہ کر رہا ہے۔

### قاعدہ

عموماً Adjective کے آخر میں ly جوڑ کر Adverb بنایا جاتا ہے۔ اور جب کسی Adjective کے آخر میں y ہو اور اس سے پہلے کوئی Consonant ہو تو ly جوڑتے وقت y کو i میں بدل دیتے ہیں۔ مثالیں دیکھیے۔

| Adjective | Meaning | Adverb | Meaning |
|---|---|---|---|
| Bad | برا | Badly | بری طریقے سے |
| Poor | غریب | Poorly | غریبی |
| Ready | تیار | Readily | تیاری |
| Happy | خوش | Happily | خوشی سے |

# متعلق فعل کی قسمیں

**Adverb** کی تین قسمیں ہیں

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | **Simple Adverb** | سِم پل ایڈورب | متعلق فعل سادہ |
| ۲ | **Relative Adverb** | ری لے ٹیوایڈورب | متعلق فعل موصولہ |
| ۳ | **Interrogative Adverb** | اِنٹروگے ٹیوایڈورب | متعلق فعل استفہامی |

## Exercise

(۱)**Adverb** کی تعریف کیجیے۔

(۲)اس کی تمام قسموں کو شمار کرائیے۔

(۳)**Adverb** کس کی قسم ہے؟

(۴) **Part of Speech** کی تمام قسموں کے نام بتائیے۔

# ساٹھواں سبق

## Simple Adverb متعلق فعل سادہ

Simple Adverb کی آٹھ طریقوں سے تعریف کی گئی ہے اور یہی آٹھ طریقے اس کی قسمیں بھی کہلاتی ہیں، جس کی تفصیل درج ذیل ہے۔

### (۱) Adverb of time متعلق فعل زمانی

جس لفظ سے کسی کام کا وقت بتایا جاتا ہے، اسے Adverb of time کہا جاتا ہے، یہ درج ذیل ہیں:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| After | افٹر | بعد، پیچھے | ago | اے گو | پہلے |
| early | ارلی | جلدی | late | لیٹ | دیر سے |
| now | ناو | اب، ابھی | then | دین | تب، پھر، کبھی |
| soon | سون | جلدی، ابھی | today | ٹوڈے | آج |
| tomorrow | ٹومورو | آئندہ کل | recently | ری سینٹ لی | حال میں، ابھی |
| shortly | شورٹلی | عنقریب | immediately | امی ڈیٹ لی | فوراً، فی الحال |
| afterwards | افٹر ورڈس | اس کے بعد | Since | سِن س | جب سے |
| Instantly | اِنس ٹینٹ لی | فوراً، معاً | already | آل ریڈی | پہلے سے |

اس کی مثالیں درج ذیل ہیں:

| | |
|---|---|
| I came late. | میں دیر سے آیا۔ |
| He came early. | وہ جلدی آیا۔ |
| Do it now. | اسے ابھی کرو۔ |
| Write to her today. | اس کو آج ہی لکھو۔ |
| The holidays will begin tomorrow. | چھٹیاں کل شروع ہوں گی۔ |

## (۲) Simple Adverb of Place متعلق فعل مکانی

جس لفظ سے کام کرنے کی جگہ کا علم ہوتا ہے، اسے Simple Adverb of Place کہا جاتا ہے۔اور یہ درج ذیل ہیں:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| everywhere | اے وے ری وی یر | ہر جگہ، جا بجا | backward | بیک ورڈ | پیچھے، الٹے |
| away | اوے | دور، ایک طرف | anywhere | اے نی وی یر | کہیں |
| far | فار | دور، تک | near | نی یر | نزدیک |
| above | اب و | درج بالا | below | بی لو | درج ذیل |
| nowhere | نو ویر | کہیں نہیں | without | وی داؤٹ | بغیر |
| up | اَپ | اوپر | down | ڈاؤن | نیچے |
| in | اِن | اندر | out | آؤٹ | باہر، دور |
| here | ہی یر | یہاں، ادھر | there | دے یر | وہاں |
| ahead | اَہیڈ | آگے، اگاڑی | | | |

مثالیں دیکھیے۔

| | |
|---|---|
| Come here. | یہاں آؤ۔ |
| Stand there. | وہاں کھڑے رہو۔ |
| Get out. | باہر جاؤ۔ |
| She is in the house. | وہ گھر میں ہے۔ |
| Sit down. | نیچے بیٹھ جاؤ۔ |

## (۳) Simple Adverb of Number متعلق فعل تعدادی

جس لفظ سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ کام کتنا مرتبہ ہوا ہے، تو اسے Simple Adverb of Number کہا جاتا ہے۔ جو مندرجہ ذیل ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| once | ونس | ایک بار | twice | ٹوائس | دوبار، مکرر |
| thrice | تھرائس | تین بار | always | آل ویز | ہمیشہ، سدا |
| never | نے ور | کبھی نہیں | seldom | سیل ڈم | کبھی کبھی، گاہ گاہ |
| often | وفین | اکثر | frequently | فری کینٹ لی | بار بار، مسلسل |
| secondly | سی کنڈ لی | ثانیا، دوسرا | thirdly | تھرڈ لی | ثالثا، تیسرا |
| again | اگین | دوبارہ | daily | ڈے لی | روزانہ |
| ever | ای ور | ہمیشہ | rarely | رے رَلی | کبھی کبھار |
| sometimes | سَم ٹائمز | کبھی کبھی، گاہے | | | |

اس کی کچھ مثالیں دیکھیے۔

| | |
|---|---|
| See you again. | پھر ملیں گے۔ |
| You are always late. | تم ہمیشہ دیر سے آتے ہو۔ |
| She comes daily. | وہ روزانہ آتی ہے۔ |
| He went there once. | وہ وہاں ایک مرتبہ گیا ہے۔ |
| I never abuse. | میں کبھی گالی نہیں دیتا ہوں۔ |

## (۴) Simple Adverb of Manner متعلق فعل طریقی

جس لفظ سے کسی کام کے کرنے کا ڈھنگ یا طریقہ معلوم ہوتا ہے اسے Simple Adverb of Manner کہا جاتا ہے، جو ذیل کی سطروں میں درج ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| thus | دس | چنانچہ، اس طور پر | so | سو | تو، اس قدر، یوں ہی |
| well | ویل | اچھے طریقے سے | badly | بیڈلی | بری طرح سے |
| gladly | گلیڈ لی | خوشی خوشی | quickly | کیوک لی | جلدی سے، فورا |
| certainly | سرٹائن لی | ضرور، بے شک | clearly | کل یرلی | صاف صاف |
| conveniently | کن وینٹ لی | آسانی سے | hard | ہارڈ | محنت سے |

مثالیں:

| | |
|---|---|
| You have done it well. | تم نے اس کام کو ٹھیک سے کیا۔ |
| Sadly he went from here. | وہ یہاں سے اداس گیا۔ |
| He did that work happily. | اس نے خوشی سے کام کیا۔ |
| She works gladly. | وہ خوشی خوشی کام کرتی ہے۔ |
| I write quickly. | میں جلدی سے لکھتا ہوں۔ |

## (۵) Simple Adverb of reason متعلق فعل اسبابی

جس لفظ سے کسی کام کے کرنے یا ہونے کی وجہ معلوم ہوتی ہے، اسے Simple Adverb of Reason کہا جاتا ہے۔ یہ مندرجہ ذیل ہیں:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| So | سو | اس لیے | therefore | دی یرفور | اس لیے |
| on account of | اون اکاونٹ آف | کی وجہ سے | hence | ہینس | یہاں سے |
| consequently | کونس کینٹ لی | لہذا، نتیجۃ، پس | | | |

مثالیں:

| | |
|---|---|
| I therefore, went there. | اس لیے میں وہاں چلا گیا۔ |
| I am ill, so I can't come . | میں بیمار ہوں، اس لیے نہیں آ سکتا۔ |
| The bank is closed on account of Sunday. | اتوار ہونے کی وجہ سے بینک بند ہے۔ |
| I am not well hence I am unable to go. | میری طبیعت ٹھیک نہیں ہے، اس لیے میں نہیں آ سکتا |

## (٦)Simple Adverb of Degree متعلق فعل مقداری

جس لفظ سے کسی کام کے ہونے یا کرنے کی مقدار یا کیفیت معلوم ہوتی ہے اسے Simple Adverb of Degree کہا جاتا ہے۔ اس کے کچھ خاص الفاظ درج ذیل ہیں:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| very | وے ری | بہت، انتہائی، | Much | مچ | زیادہ، کثرت |
| more | مور | مزید، افزوں، اور | too | ٹو | علاوہ ازیں، بھی |
| quite | کویٹ | بالکل، تمام، سراسر، ضرور | little | لی ٹل | ذرا سا، تھوڑا سا، کچھ کم |
| rather | رے در | قبل، برخلاف، تھوڑا سا | partly | پارٹلی | کسی قدر، جزوی |
| fully | فُل لی | پورے، سارا، تمام | wholly | ول لی | مکمل طور پر، یک قلم |
| so | سو | یوں ہی، اسی انداز میں | any | اے نی | کوئی، کچھ، کچھ ایک |
| enough | اے نف | کافی، معقول، بہت | pretty | پری ٹی | کسی قدر، کم وبیش، تقریبا |
| almost | آل موسٹ | تقریبا، زیادہ تر | as | ایز | جیسا، ویسا، تیسا، چوں کہ |

مثالیں:

| | |
|---|---|
| He is very well. | وہ بہت ٹھیک ہے۔ |
| This work is hard enough. | یہ کام بہت مشکل ہے۔ |
| His house was partly destroyed. | اس کا مکان جزوی طور پر تباہ کیا گیا۔ |
| He was fully prepared. | وہ مکمل تیار تھا۔ |
| He was almost drowned. | وہ تقریبا ڈوبا ہوا تھا۔ |

## (۷) Simple Adverb of Affirmative متعلق فعل اثباتی

جس لفظ سے کسی کام کا ہونا یا کرنا معلوم ہوتا ہے اسے Simple Adverb of Affirmative کہا جاتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Yes | یس | ہاں | surely | شیور لی | بے شک، حقیقتاً |
| Certainly | سرٹائن لی | یقیناً۔ واقعی، البتہ | truly | ٹرولی | سچ مچ، حقیقتاً |

مثالیں:

| | |
|---|---|
| Yes I will do. | ہاں میں کروں گا۔ |
| Surely he will come. | یقیناً وہ آئے گا۔ |
| Certainly she is thief. | بے شک وہ چور ہے۔ |

## (۸) Simple Adverb of negation متعلق فعل انکاری

جس لفظ سے کسی کام کا نہ ہونا یا نہ کرنا معلوم ہوتا ہے، اسے Simple Adverb of negation کہا جاتا ہے۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| no | نو | نہیں | not | نوٹ | نہیں |
| nay | نے | اوں ہوں، نہیں، بالکل نہیں | never | نے ور | کبھی نہیں |

مثالیں:

| | |
|---|---|
| I do not know her. | میں اسے نہیں جانتا۔ |
| No, not at all. | نہیں، بالکل نہیں۔ |
| I never see you. | میں تمھیں کبھی نہیں دیکھتا ہوں۔ |

## Exercise

(۱) Simple Adverb کی تعریف کیجیے۔

(۲) اس کی تمام قسموں کا نام بتائیے۔

(۳) ہر ایک Simple Adverb کے ضمن میں دی گئی مثالوں کو سامنے رکھیے اور اس کی روشنی میں مزید مثالیں بنا کر خوب مشق کیجیے۔

# اکسٹھواں سبق

## Relative Adverb متعلق فعل موصولہ

### Relative Adverb کی تعریف

جن لفظوں سے دو جملوں کو جوڑا جاتا ہے، اسے Relative Adverb کہا جاتا ہے۔ Relative Adverb سے پہلے ایک Noun یعنی اسم ہوتا ہے جو اس کا Antecedent یعنی مرجع کہلاتا ہے۔ یہ ہمیشہ دو جملوں کے بیچ میں ہی آتا ہے۔ کچھ Relative Adverb درج ہیں:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| When | وین | جب | where | وی یر | جہاں |
| why | وائے | کیوں، جس کی وجہ سے | how | ہاو | کیسے |

اس کے مثالیں دیکھیے:

| | |
|---|---|
| This is the place where we live. | یہی وہ جگہ ہے جہاں ہم رہتے ہیں۔ |
| I shall tell you why he failed. | میں تمھیں بتاؤں گا کہ وہ کیوں فیل ہوا |
| I remember the day when he was born. | مجھے وہ دن یاد ہے جب وہ پیدا ہوا تھا |
| We know how you did it. | ہم جانتے ہیں کہ تم نے اسے کیسے کیا۔ |

## Exercise

(۱) Relative Adverb کی تعریف کیجیے۔

(۲) Adverb کس کی قسم ہے اور وہ کتنے ہیں؟

(۳) مثالوں کی روشنی میں پہلے اردو میں اس کے جملے بنایئے پھر اس کا ترجمہ انگریزی میں کیجیے۔

# باسٹھواں سبق

## Interrogative Adverb متعلق فعل استفہامی

### Interrogative Adverb کی تعریف

جن لفظوں سے سوال کیا جاتا ہے اسے Interrogative Adverb کہا جاتا ہے۔ یہ ہمیشہ جملوں کے شروع میں آتا ہے۔ یہ درج ذیل ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| Where | کہاں | why | کیوں |
| when | کب | how far | کتنی دور |
| how many | کتنے (برائے تعداد) | how much | کتنے (برائے مقدار) |
| how long | کب سے (برائے وقت) | how often | کتنی بار |
| wherefore | کیوں، کس لیے، جس لیے | whence | کہاں سے، کس طور پر |
| whither | کس مقام پر، کس حالت میں | | |

مثالیں:

| | |
|---|---|
| Where are you going? | آپ کہاں جارہے ہیں؟ |
| When did she sleep? | وہ کب سوئی؟ |
| How are you? | آپ کیسے ہیں؟ |

## Exercise

(۱) Interrogative Adverb کی تعریف کیجیے۔ اور اس کا مقسم بتائیے۔

(۲) مثالوں کی روشنی میں اس کی مزید مشق کیجیے۔

# تریسٹھواں سبق

## Adverb Comparison متعلق فعل میں تقابل

Adjective کی طرح Adverb کے بھی تین درجے ہوتے ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1 | Positive Degree | پوزی ٹیو | تفضیل ذاتی |
| 2 | Comparative Degree | کم پرے ٹیو | تفضیل بعض |
| 3 | Superlative Degree | سوپرلے ٹیو | تفضیل کل |

البتہ Adverb کی تمام قسموں میں سے صرف درج ذیل تین کی تقابلی شکلیں بنتی ہیں:

Adverb of time.

Adverb of degree.

Adverb of manner. ان کے قواعد درج ذیل ہیں۔

(ا) کچھ Adverb کے آخر میں er جوڑنے سے Comparative اور est جوڑنے سے Superlative Degree بن جاتی ہے۔

| Positive | Meaning | Comparative | Meaning | Superlative | Meaning |
|---|---|---|---|---|---|
| Fast | تیز | Faster | زیادہ تیز | Fastest | بہت زیادہ تیز |
| Hard | سخت | Harder | زیادہ سخت | Hardest | بہت زیادہ سخت |
| Long | لمبا | Longer | زیادہ لمبا | Longest | بہت زیادہ لمبا |

(۲) جس Adverb کے آخر میں ly ہوتا ہے، تو اس کے شروع میں Comparative کے لیے more اور Superlative کے لیے most بڑھایا جاتا ہے۔

| Positive | Meaning | Comparative | Superlative |
|---|---|---|---|
| Clearly | صاف طور پر | more clearly | most clearly |
| Slowly | آہستہ سے | more slowly | most slowly |
| Swiftly | تیزی سے | more swiftly | most swiftly |

(۳) Now, then, where, there, Once جیسے Adverb میں تقابلی شکل نہیں بنتی ہے۔

(۴) کچھ Adverb کی تقابلی شکلیں بنانے کے لیے کوئی قاعدہ متعین نہیں ہے بلکہ تینوں شکلوں میں الگ الگ الفاظ آتے ہیں۔

| Positive | Meaning | Comparative | Superlative |
|---|---|---|---|
| Badly | بری طریقے سے | worse | worst |
| Ill | بیمار | worse | worst |
| Much | زیادہ | more | most |
| Well | اچھا | better | best |

## Exercise

(۱) Adverb Comparison کسے کہتے ہیں؟ اور اس کی کتنی قسمیں ہیں؟

(۲) کس کس Adverb کی تقابلی شکلیں بنتی ہیں اور کس کس کی نہیں بنتی ہیں؟

(۳) Comparison بنانے کے قاعدے بتائیے۔

(۴) مثالوں کی روشنی میں کتاب یا لغت سے Adverb تلاش کر کے اس کی Degree بنانے کی مشق کیجیے۔

# چوسٹھواں سبق

## کچھ اہم Adverbs کے طریقۂ استعمال

(۱)Very, Much(بہت، بہت زیادہ) ان دونوں میں سے Very کا استعمال Positive Degree اور Present Participle،(ing form) سے پہلے کیا جاتا ہے۔اور Much کا استعمال Comparative Degree اور Past Participle سے پہلے کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| He returned very quickly. | وہ بہت جلدی واپس آ گیا۔ |
| This story is very interesting. | یہ کہانی بڑی پر لطف ہے۔ |
| Hamid writes much slower than Khalid. | حامد سے خالد زیادہ آہستہ لکھتا ہے۔ |
| I am much obliged to you. | میں آپ کا بہت شکر گزار ہوں۔ |

(۲) Before, Ago:(پہلے) یہ دونوں جملے کے آخر میں استعمال کیے جاتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| I have never seen such a dog before. | میں نے اس سے پہلے ایسا کتا کبھی نہیں دیکھا۔ |
| Have you seen her before? | کیا تم نے اسے پہلے دیکھا ہے؟ |
| He left this house three years ago. | اس نے یہ مکان تین سال پہلے ہی چھوڑ دیا تھا۔ |
| Yes, I saw her two years ago. | ہاں میں نے اسے دو سال پہلے دیکھا تھا۔ |

(۳)Once, at once: once کا ترجمہ ہوتا ہے ایک بار، ایک دفعہ۔اور at once کا فوراً، جلدی۔

| | |
|---|---|
| I go to Delhi once a weak. | میں ہفتے میں ایک بار دہلی جاتا ہوں۔ |
| Leave the class-room at once. | درس گاہ سے فوراً نکل جاؤ۔ |

(۴)Quite, Enough, Too: Quite کا مطلب ہوتا ہے بالکل، مکمل۔ Enough کا مفہوم ہے 'کافی' 'اتنا کہ' اور Too کا مطلب ہے زیادہ۔ مثالوں سے وضاحت دیکھیے۔

| | |
|---|---|
| I am too tired to walk. | میں اتنا تھک گیا ہوں کہ چل نہیں سکتا۔ |
| He is rich enough to buy a car. | وہ اتنا مالدار ہے کہ ایک کار خرید سکتا ہے۔ |
| My success in the examination is quite certain. | امتحان میں میری کامیابی بالکل یقینی ہے۔ |

## Exercise

(۱) کچھ اہم Adverbs کیا کیا ہیں:

(۲)Before, Ago کا طریقہ استعمال بتائیے۔

(۳)Very, Much کے درمیان فرق بیان کیجیے۔

(۴) مثالوں کی روشنی میں درج بالا Adverb پر مشتمل مزید مثالیں بنائیے۔

# پینسٹھواں سبق

## Preposition(پری پوزیشن)حرف جار

### Preposition کی تعریف

جولفظ کسی Noun یا Pronoun سے پہلے آتا ہے اور دوسرے Noun یا Pronoun سے اس کا تعلق ظاہر کرتا ہے، اسے Preposition کہتے ہیں۔

## Preposition کی تقسیم

Preposition کی تین قسمیں ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1 | Simple Preposition | سِم پل پری پوزیشن | حرف جار سادہ |
| 2 | Compound Preposition | کم پاؤنڈ پری پوزیشن | حرف جار مرکب |
| 3 | Phrase Preposition | فریض پری پوزیشن | حرف جار مرکب ناقص |

### (ا) Simple Preposition کی تعریف

جس Preposition کے ٹکڑے نہیں کیے جاسکتے یعنی وہ مفرد ہوتے ہیں تو اسے Simlpe Preposition کہا جاتا ہے، جو درج ذیل ہیں:

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| پاس،قریب،ذریعہ | بائے | by | پر،میں(برائے مکان) | ایٹ | at |
| سے،ازطرف | فروم | from | کے لیے،اس لیے کہ | فور | for |
| کا،کے،پر | اوف | of | اندر،میں | اِن | in |
| پر،اوپر | اون | on | تک | ٹو | to |
| طرف سے،ایک جانب سے | تھرو | through | باہر | آؤٹ | out |
| ساتھ | وِدھ | with | جب تک،اس وقت تک | ٹل | till |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| after | آفٹر | بعد | under | انڈر | نیچے، اندر میں |
| over | او،ور | اوپر، بالا | since | سِن س | جب سے |
| down | ڈاؤن | نیچے | up | اپ | اوپر |

مثالیں:

| | |
|---|---|
| I live at Deoband. | میں دیوبند رہتا ہوں۔ |
| The kite went up the sky | پتنگ اوپر آسمان میں چلی گئی۔ |
| The ball is under the table. | گیند ٹیبل کے نیچے ہے۔ |
| She climbed on the tree. | وہ درخت پر چڑھی۔ |
| Study with me. | میرے ساتھ پڑھو۔ |
| We see you after sleeping. | ہم سونے کے بعد تم سے ملیں گے۔ |

## (۲)Compound Preposition کی تعریف

جس Noun, Adjective, Adverb کے شروع میں a یا be لگا کر Preposition بنایا جاتا ہے، اسے Compound Preposition کہا جاتا ہے۔ اس طرح کے کچھ خاص Preposition درج ذیل ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| about | اباؤٹ | بارے میں | above | اب و | اوپر، مذکورہ بالا |
| across | اکروز | اڑاتر چھا۔آر پار | amid | اِمڈ | درمیان میں، بیچ میں |
| around | اراؤنڈ | اردگرد، آس پاس | beneath | بی نیتھ | نیچے |
| beside | بی سائڈ | نزدیک، پاس | behind | بی ہائنڈ | پیچھے |
| beyond | بی ینڈ | دوسری طرف، کے پار | between | بٹ وین | درمیان |
| below | بی لو | درج ذیل | along | الونگ | ساتھ، برابر، ہم پہلو |

| | | |
|---|---|---|
| among | امنگ | دو سے زائد اشخاص یا اشیا کے درمیان |
| amongst | امنگ سٹ | بہت زیادہ اشیا یا اشخاص کے درمیان |

مثالیں:

| | |
|---|---|
| Tell me something about him. | اس کے بارے میں مجھے کچھ بتاؤ۔ |
| They are swimming across the river. | وہ لوگ ندی میں تیر رہے ہیں۔ |
| Distribute these sweets among students. | طالب علموں میں یہ مٹھائیاں تقسیم کردو۔ |
| There was a shady tree over my head. | ہمارے سر پر یہاں ایک سایہ دار درخت تھا۔ |
| He was sitting between his father and mom. | وہ اپنے والد اور والدہ کے بیچ میں بیٹھا ہوا تھا۔ |

## (۳) Phrase Preposition کی تعریف

جو ایک سے زائد الفاظ سے ملا کر بنایا جاتا ہے اسے **Phrase Preposition** کہا جاتا ہے۔ اس کا دوسرا جزو **Simple Preposition** ہوتا ہے اور **Simple Preposition** کی طرح ہی استعمال ہوتا ہے۔ کچھ خاص **Phrase Preposition** درج ذیل ہیں۔

| Phrase Prepositions | تلفظ | معانی |
|---|---|---|
| According to | اکورڈنگ ٹو | کے مطابق، بموجب |
| Along with | الونگ وِدھ | کے ساتھ |
| Because of | بی کوز آف | کی وجہ سے، کے سبب |
| By means of | بائے مینس آف | کے ذریعے |
| By reason of | بائے ری زن آف | کے سبب |
| BY virtue of | بائے ورچو آف | کے باعث |
| By way of | بائے وِے آف | کے طریقے سے |
| for the sake of | فور دی سیک آف | کے لیے |
| In addition to | اِن اَڈی شن ٹو | اس کے علاوہ |
| In(on) behalf of | اِن بی ہاف آف | کی جانب سے |

| | | |
|---|---|---|
| In comparison of | اِن کم پری زن آف | کے مقابلے میں |
| In course of | اِن کورس آف | کے درمیان |
| In favour of | اِن فے ور آف | کے حق میں |
| In front of | اِن فرنٹ آف | کے سامنے |
| In order to | اِن آرڈر ٹو | کے لیے، کی غرض سے |
| In place of | اِن پلیس آف | کی جگہ |
| In regard to | اِن ری گارڈ ٹو | کے متعلق |
| In spite of | اِن ایس پائٹ آف | کے باوجود، تاہم |
| Instead of | اِنس ٹیڈ آف | کے بجائے |
| On account of | اون اکاؤنٹ آف | کے متعلق |
| With a view to | وِدھ اَوی یوٹو | اس نظریے کے ساتھ |
| With reference to | وِدھ رِف رینس ٹو | کے حوالے سے |
| With regard to | وِدھ ری گارڈ ٹو | کے متعلق |
| Due to | ڈی یوٹو | کے مطابق، بنا |

مثالیں دیکھیے۔

| | |
|---|---|
| In case of danger come to me. | خطرے کی صورت میں تم میرے پاس آ جانا۔ |
| Do it according to his order. | اس کے حکم کے مطابق اسے کرو۔ |
| Put the pencil in place of that. | پنسل کو اس کی جگہ پر رکھو۔ |
| He faced many problems in course of his travel. | اس نے اپنے سفر کے درمیان بہت مشکلات کا سامنا کیا۔ |

کچھ Participle Preposition بھی ہوتے ہیں۔ جو present Participle یا Past Participle سے بنائے جاتے ہیں۔ اس کا استعمال بھی Simple Preposition

کی طرح ہوتا ہے۔ یہ درج ذیل ہیں:

| Participle Preposition | تلفظ | معانی |
|---|---|---|
| Barring | بارینگ | قابل توجہ نہ ٹھہراتے ہوئے |
| Considering | کن سائڈرینگ | اس کے پیش نظر کہ |
| Concerning | کن سرنینگ | کے بارے میں، بابت |
| During | ڈی یورینگ | کے درمیان، اثنا میں |
| Excepting | ایک سیپ ٹینگ | کے علاوہ، قطع نظر، باستثنا |
| Excluding | ایکس کلوڈینگ | کے علاوہ |
| Including | اِن کلوڈینگ | بہ شمول |
| Not-withstanding | نوٹ وِدھ اِس ٹینڈینگ | کے باوجود |
| Pending | پینڈینگ | کے علاوہ، زیر غور، درپیش |
| Saving | سے وِینگ | سوا، ماسوا |
| Regarding | ری گارڈینگ | کے متعلق، بحوالہ، بہ لحاظ |

مثالیں ملاحظہ کیجیے:

| | |
|---|---|
| During my stay in Agra, I met him many times. | میرے آگرہ قیام کے دوران میں اس سے کئی بار ملا۔ |
| Concerning his officer's behaviour, he should not resign. | اس کے آفیسر کے طرز عمل کے متعلق اسے استعفیٰ نہیں دینا چاہیے |

## Exercise

(۱) حرف جار کی تعریف کیجیے۔
(۲) اس کی کتنی قسمیں ہیں وضاحت کیجیے۔
(۳) مثالوں کی روشنی میں اس پر آپ مزید مشق کیجیے۔

# چھیاسٹھواں سبق

## Conjunction (کن جنک شن) حرف عطف

### Conjunction کی تعریف

جو لفظ دو لفظوں یا جملوں کو ملاتا ہے، اسے Conjunction کہا جاتا ہے۔ کچھ خاص Conjunction درج ذیل ہیں:

| Conj | تلفظ | معانی | Conj | تلفظ | معانی |
|---|---|---|---|---|---|
| And | اینڈ | اور | for | فور | لیے، کہ، یعنی |
| nor | نور | نہیں | but | بٹ | لیکن، مگر |
| both | بوتھ | دونوں، بھی | or | اور | یا |
| until | اَن ٹِل | جب تک | as well as | اَیز ویل اَیز | بھی، مزید برآں |
| since | سِنس | سے، بعد، از | yet | ییٹ | تاہم، باوجودیکہ |
| after | افٹر | بعد | else | ایلز | ورنہ، اور کچھ |
| if | اِف | اگر | because | بی کوز | اس لیے کہ |
| though | تاو | گرچہ | that | دیٹ | کہ |
| till | ٹِل | جب تک | although | ال داو | اگرچہ |
| unless | اَن لیس | تب تک | before | بی فور | پہلے |
| when | وین | جب کہ | as | اَیز | جیسا کہ، اس لیے |
| why | وائے | کیوں | where | وی یر | کہاں |
| how | ہاو | کیسے | | | |

مثالیں دیکھیے :

| | |
|---|---|
| He is wise and brave. | وہ عقل منداور بہادر ہے۔ |
| He is weak but not timid. | وہ کمزور ہے مگر بزدل نہیں ہے۔ |
| I waited until it got dark. | اندھیرا ہونے تک میں نے انتظار کیا۔ |
| He has a fat body, yet he is weak. | وہ موٹا ہے پھر بھی کمزور ہے۔ |
| The shop was closed so I could not buy the book. | دوکان بند تھی اس لیے میں کوئی کتاب نہیں خرید سکا۔ |

## Exercise

(۱) حرف عطف کو انگریزی میں کیا کہتے ہیں؟

(۲) اس کا کیا کام ہوتا ہے؟

(۳) وہ کتنے ہیں؟

(۴) مثالوں کی روشنی میں اس پر آپ خوب مشق کیجیے۔

# سڑسٹھواں سبق

## Interjection (ان ٹر جک شن) حرف تعجب

### Interjection کی تعریف

دل میں اچانک اور ایک دم اٹھنے والے خیالات، احساسات، جذبات اور خواہشات کا اظہار جن لفظوں سے کیا جاتا ہے، انھیں Interjection کہا جاتا ہے۔ اس طرح کے الفاظ درج ذیل ہیں:

| | | | |
|---|---|---|---|
| Hurrah! Huzza! ha!ha! | ہُرا، ہُزا، ہاہا | برائے اظہار خوشی | واہ واہ! |
| Alas! Ah! O! Oh! Ah me! | الس، آہ، او، اوہ، آہ می | برائے اظہار غم | افسوس! چوچوچو! |
| Bravo! Well done! | برے و، ویل ڈن، | پسندیدگی کے اظہار کے لیے | بہت اچھا! سبحان اللہ! |
| Ha! What! | ہا، واٹ | برائے تعجب | کیا! کیا ہی خوب! |
| Hello! O! Ho!Hey! | ہیلو، او، ہو، ہائے | پکارنے کے لیے | اے شخص! |
| Pooh! Tut-tut! Tush! Pish! Stuff! Bosh! | پُوہ، ٹوٹو، ٹُوش، پِش، اِس ٹف، بُوش | نفرت و تمسخر | دھت! اونھ! |
| Hum! Hem! Humph! | ہُم ہیم، ہَمپ | شبہ کا اظہار | ہوں! اوہ ہو! |
| Good bye! Farewell! | گڈ بائے، فارویل | الوداع، خدا حافظ | اچھا تو ہم چلتے ہیں! |
| Lo! Look! Listen! Hush! Behold! | لو، لوک، لِسن، ہش، بی ہولڈ | متوجہ کرنے کے لیے | اے جناب! |
| Good heavens! Good God! | گوڈ ہیونس، گوڈ گوڈ | رحم کے لیے | رحم خدایا |
| Fie-fie! Shame! | فی فی، شیم | لعنت کے لیے | لعنت ہے |

Interjection کے الفاظ جملے کے شروع میں آتے ہیں۔ ان کا جملوں سے کوئی تعلق نہیں ہوتا ہے۔جن جملوں میں Interjection کے الفاظ ہوتے ہیں، انھیں Exclamatory Sentence کہا جاتا ہے اور اس کے آخر میں تعجبیہ نشان (!) لگایا جاتا ہے۔مثالیں ملاحظہ کیجیے۔

| | |
|---|---|
| Alas! He is dead. | افسوس! وہ مر گیا۔ |
| What a fine day! | کیا ہی خوب صورت دن ہے! |
| Bravo! You have played well. | واہ! تم بہت اچھا کھیلے۔ |
| How honest you are! | آپ کتنے ایمان دار ہیں! |

## Exercise

(۱) Interjection کی تعریف کرتے ہوئے یہ بتایئے کہ یہ کس کی قسم ہے؟
(۲) حروف تعجب کتنے ہیں؟ معانی کے ساتھ تمام الفاظ کو سنایئے۔
(۳) مثالوں کی روشنی میں آپ مزید اس کی مثالیں بنایئے۔

# اڑسٹھواں سبق

## مصدر (اِن فی نی ٹیو) Infinitive

### Infinitive کی تعریف

Verb کی اصلی شکل کو Infinitive یعنی مصدر کہا جاتا ہے۔ اردو میں اس کی پہچان یہ ہے کہ اس کے آخر میں 'نا' ہوتا ہے۔ جیسے: کھانا، پینا وغیرہ۔

اس کو بنانے کا قاعدہ یہ ہے کہ Verb1st form کے شروع میں To لگایا جاتا ہے، جیسے:

| | |
|---|---|
| To eat. | کھانا |
| To sleep. | سونا |
| To say. | کہنا |

Infinitive کا استعمال کبھی Noun کے طور پر ہوتا ہے اور کبھی Adjective اور Adverb کے طور پر، مثالیں دیکھیے۔

| | | |
|---|---|---|
| To read is a good habit. | Noun | پڑھنا ایک اچھی عادت ہے۔ |
| To tell a lie is a sin. | Noun | جھوٹ بولنا گناہ ہے۔ |
| This is not the time to play. | Adjective | یہ کھیلنے کا وقت نہیں ہے۔ |
| Give me a pen to write. | Adjective | لکھنے کے لیے مجھے ایک قلم دو۔ |
| He allowed him to go. | Adverb | اس نے اسے جانے کی اجازت دی۔ |
| They went to see the Taj. | Adverb | وہ تاج محل دیکھنے گئے۔ |

کچھ مقامات ایسے ہیں، جن کے بعد اگر Infinitive Verb آئیں تو ان میں To نہیں لگایا جاتا۔

(ا) درج ذیل معاون فعل Auxiliary verb کے بعد:

Shall, should, will, would, can, could, may, might, do,

did, does, must, need, dare, وغیرہ۔مثالیں ملاحظہ کیجیے۔

| | |
|---|---|
| You need write it. | تمھیں اسے لکھنے کی ضرورت ہے۔ |
| She should study. | اسے مطالعہ کرنا چاہیے۔ |

(۲)درج ذیل Verb کے بعد:

make (بنانا)۔let(اجازت دینا)۔feel(محسوس کرنا)۔hear(سننا)۔see(دیکھنا)۔ bid (بولی لگانا)۔ watch (دیکھنا)۔ observe (مشاہدہ کرنا)۔ notice (خبر لینا)۔ know(جاننا)۔ please (خوش کرنا)۔Steal (چرانا)۔

| | |
|---|---|
| He sees him steal a pen. | وہ اسے ایک قلم چراتے دیکھتا ہے۔ |
| Let us go for a walk. | ہمیں ٹہلنے جانے دو۔ |
| You sow me sing a song. | تم نے مجھے اک گانا گاتے دیکھا۔ |
| She made me laugh. | اس نے مجھے ہنسا دیا۔ |

(۳)درج ذیل Phrases (جزوجملہ) کے بعد:

had better ((کرنا)چاہیے تھا)۔ had rather (بہتر ہے)۔would rather (بہتر ہے)۔ rather than (بہتر ہے)۔

| | |
|---|---|
| I would rather die than beg. | میرے لیے بھیک مانگنے سے مرجانا بہتر ہے۔ |
| You had better stop smoking. | انتھیں اسموک کرنے سے رکنا چاہیے تھا۔ |

مصدر میں بھی Active & Passive یعنی معروف و مجہول ہوتا ہے، جو درج ذیل ہیں:

| Forms | Active | Meaning | Passive | Meaning |
|---|---|---|---|---|
| Present | to see | دیکھنا، دیکھنے کے لیے | to be seen | دیکھا جانا |
| Present Continuous | to seeing | دیکھتا رہنا | to have seen | دیکھتا ہوا ہونا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| Perfect | to have seen | دیکھ چکنا | to have been seen | دیکھ لیا جانا |
| Perfect Continuous | to have been seeing | دیکھتا ہوا ہونا | | |

## Exercise

(۱)Infinitive کی تعریف کیجیے اور اس کے متعلق آپ کو جو بھی معلومات ہو، اسے بیان کیجیے۔

(۲)Verb 1st کے شروع میں to لگا کر کم از کم پچاس Infinitive verb بنائیے۔

(۳) جن جن چیزوں کے بعد to کا استعمال نہیں کیا جاتا ہے، ان پر مثالوں کی روشنی میں مزید مشق کیجیے۔

(۴) مذکورہ بالا نقشے کو سامنے رکھتے ہوئے آپ مزید Verb سے
Active Voice & Passive Voice Infinitive بنائیے۔

# انھتروان سبق

## Gerund (جی رنڈ) اسم مصدر

Gerund بھی Infinitive کی طرح ہوتا ہے۔ اس کے اردو معنی کے آخر میں بھی 'نا' آتا ہے۔

اس کو بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ Verb 1st form کے آخر میں ing لگا دیتے ہیں، جیسے:

| | | |
|---|---|---|
| Sing | singing | گانا |
| Eat | eating | کھانا |
| Talk | talking | بات کرنا |

Gerund جملے میں کبھی Subject کے طور، کبھی Object کے طور پر اور کبھی Preposition کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔ ہر ایک کی مثالیں دیکھیے۔

| | | |
|---|---|---|
| Walking in the morning is useful. | صبح کی سیر مفید ہے۔ | Subject |
| Swimming is a good exercise. | تیرنا اچھی مشق ہے۔ | Subject |
| He likes telling the truth. | وہ سچ بولنا پسند کرتا ہے | Object |
| She loves reading novels. | وہ ناول پڑھنا پسند کرتی ہے | Object |
| Ramu was punished for stealing the car. | کار چوری کرنے پر راموکو سزا دی گئی۔ | Preposition |
| A horse is fond of running a race. | ایک گھوڑا مقابلے میں دوڑنے کا رسیا ہے | Preposition |

## Exercise

(۱) Gerund کی تعریف کرتے ہوئے اس کے بنانے کا قاعدہ بتایئے۔

(۲) Gerund کس کس طور پر استعمال ہوتا ہے، وضاحت کیجیے۔

(۳) Gerund کا اردو میں کیا ترجمہ ہوتا ہے؟

(۴) آپ اپنی کتاب میں Verb تلاش کیجیے اور اس سے Gerund بنایئے۔

# سترواں سبق

## Participible (پارٹی سی پل) صفت فعلی

### Participle کی تعریف

جو لفظ Verb اور Adjective دونوں کا کام کرتا ہے، اسے Participle کہا جاتا ہے۔ اس کا دوسرا نام Verb Adjective ہے۔ اس کی تین قسمیں ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | Present Participle | صفت فعلی حال |
| ۲ | Past Participle | صفت فعلی ماضی |
| ۳ | Perfect Participle | صفت فعلی مکمل |

### Present participle کی تعریف

جس Participle سے کام کا ہوتے رہنا معلوم ہوتا ہے، اسے Present Participle کہا جاتا ہے۔ یہ صفت فعلی Verb 1st form کے ساتھ ing لگا کر بنایا جاتا ہے۔ جیسے: singing. talking. speaking.۔ مثالیں دیکھیے۔

| | |
|---|---|
| Seeing the police, the thief ran away. | پولیس کو دیکھ کر چور بھاگا۔ |
| He saw a boy singing. | اس نے ایک لڑکے کو گاتے دیکھا۔ |
| keeping the book we ran. | کتاب پکڑے ہوئے ہم دوڑے۔ |

### Past Participle کی تعریف

جس Participle سے کام کا مکمل ہونا معلوم ہوتا ہے، اسے Past Participle کہا جاتا ہے۔ یہ صفت فعلی Verb 1st form کے آخر میں ed, en, d, t میں سے کوئی ایک لگا ہوا کی شکل میں ہوتا ہے۔ یہ عموماً verb 3rd form میں ہوتا ہے۔ جیسے build سے built۔ speak سے spoken وغیرہ۔ مثالیں دیکھیے۔

| | |
|---|---|
| Salma is a girl loved by all. | سلمٰی ایک لڑکی ہے جسے سب پیار کرتے تھے۔ |
| A burnt child dreads the fire. | ایک جلا ہوا بچہ آگ سے خوف کھاتا ہے۔ |
| He has a broken bat. | اس کے پاس ٹوٹا ہوا بلا ہے۔ |

## Perfect Participle کی تعریف

جس Participle سے ایک کام کے مکمل ہونے کے بعد دوسرے کام کا شروع ہونے کا مفہوم پیدا ہوتا ہے، اسے Perfect Participle کہا جاتا ہے۔ اسے Verb 3rd کے شروع میں Having لگا کر بناتے ہیں۔ مثالیں دیکھیے۔

| | |
|---|---|
| Having won a prize, Mena felt happy. | انعام جیت کر مینا نے خوشی محسوس کی۔ |
| Having done my work I went to sleep. | میں اپنا کام کر کے سونے چلا گیا۔ |
| Having seen the cat he ran away. | بلی کو دیکھ کر وہ بھاگا۔ |

Participle میں بھی Active & Passive Voíce ہوتا ہے، جو درج ذیل ہے:

| Form | Active | Meaning | Passive | Meaning |
|---|---|---|---|---|
| Present | Beating | پیٹتے ہوئے | being beaten | پٹتے ہوئے، پیٹے جاتے ہوئے |
| Past | beaten | پیٹا ہوا | | |
| Perfect | Having beaten | پیٹ کر | having been beaten | پٹ کر |

## Exercise

(۱) Participle کی تعریف کرتے ہوئے اس کی قسموں کی وضاحت کیجیے۔

(۲) Participle کی تینوں قسموں کے بنانے کے قاعدے کی روشنی میں آپ صفت فعلی کی بے شمار مثالیں بنائیے۔ اور ان مثالوں کو Active & Passive میں ڈھالیے۔

# اکھترواں سبق

## Articles (آرٹی کل) الفاظ تعریف و تنکیر

### Articles کی تعریف

کسی Noun یعنی اسم سے پہلے جو a, an, the کا استعمال کیا جاتا ہے، انھیں Article یا Determiners (ڈی ٹرمے نرس) کہا جاتا ہے۔ اس کی دو قسمیں ہیں:

(۱) Definite Article (ڈی فی نیٹ) حرف تعریف۔

(۲) Indefinite Article (ان ڈی فی نیٹ) حرف تنکیر۔

## Definite Article

the کو Definite Article کہتے ہیں۔ اس کا استعمال درج ذیل مقاصد کے لیے کیا جاتا ہے۔

(۱) جب کسی Common Noun یعنی اسم نکرہ کو معرفہ بنانا ہو، تو The لگاتے ہیں:

| | |
|---|---|
| This is the book. | یہ وہی کتاب ہے۔ |
| The bird is beautiful. | (کوئی خاص) چڑیا خوب صورت ہے۔ |

(۲) جب کسی Noun سے اس کی پوری نسل مراد ہوتی ہے تو the کا استعمال کرتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| The crow is black bird. | کوا (نوع کوا) ایک کالا پرندہ ہے۔ |
| The loin is wild animal. | (نوعِ) شیر ایک جنگلی جانور ہے |

(۳) ندیوں، پہاڑوں، سمندروں، ستاروں، خلیجوں، سیاروں، چاند، سورج، مذہبی کتابوں، دستاویزی کتابوں، سیاسی پارٹیوں، تاریخی عمارتوں، زمین، آسمان، اخبارات کے ناموں، خاندانی و نسلی ناموں سے پہلے the لگاتے ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| The sun. | سورج | The Holy Quraan. | قرآن پاک |
| The Taj. | تاج محل | The Congress | کانگریس |

| | | | |
|---|---|---|---|
| The Himalaya. | ہمالیہ پہاڑ | The Rajputs. | راجپوت |
| The Indian Ocean | بحر ہند | The Muslims. | مسلم |
| The times of India | ٹائمز آف انڈیا | The Indian | ہندستانی |

(۴)جب کسی تاریخی شخصیت سے پہلے کوئی صفت ہو تو صفت سے پہلے the لگاتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| The great Akbar. | عظیم اکبر بادشاہ۔ |
| The great Ashoka. | عظیم اشوک شاہ۔ |

(۵)Adjective کی Superlative Degree سے پہلے the کا استعمال کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| The best boy. | سب سے اچھا لڑکا۔ |
| The finest book. | سب سے اچھی کتاب۔ |

(۶)جب کسی Adjective یعنی صفت کے ذریعے اس صفت کے تمام لوگ مراد لیے جائیں تو اس Noun سے پہلے the لگاتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| The rich are always happy. | مال دار ہمیشہ خوش رہتے ہیں۔ |
| The poor are always in trouble. | غریب ہمیشہ پریشانی میں رہتے ہیں۔ |

(۷)جب کسی چیز کا تذکرہ پہلے ایک بار ہو چکا ہے پھر اس کا آگے تذکرہ آرہا ہے، تو دوسرے تذکرے میں the لگاتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| There are two goats and three cows. | دو بکرے اور تین گائیں ہیں |
| The goats are thin but the cows are fat. | بکرے تو دبلے ہیں لیکن گائے موٹی ہیں۔ |

(۸)عدد ترتیبی سے پہلے the لگاتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| She is the first girl. | وہ پہلی لڑکی ہے۔ |
| The second boy in the third row. | تیسری قطار میں دوسرا لڑکا۔ |

(۹)عدد وصفی: دونوں، تینوں وغیرہ کا مفہوم پیدا کرنے والے الفاظ سے پہلے the لگاتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| The two boys are lazy. | دونوں لڑکے کاہل ہیں۔ |

| | |
|---|---|
| The three books are good. | تینوں کتابیں اچھی ہیں۔ |

(۱۰) کسی تاریخی شخصیت کے خاص وصف کو کسی کے تعلق سے بیان کرنا ہوتا ہے، تو اس تاریخی شخصیت کے نام سے پہلے the لگاتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| He is the Abul Klam. | وہ ابوالکلام (جیسا مقرر) ہے۔ |
| He is the Hatim Tai. | وہ حاتم طائی (جیسا سخی) ہے۔ |

## Indefinite Article

a,an کو Indefinite Article کہا جاتا ہے۔ ان کے استعمال مندرجہ ذیل ہیں:

(۱) نکرہ کا مفہوم پیدا کرنے کے لیے a,an کا استعمال کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| A girl. | (کوئی بھی) ایک لڑکی۔ |
| An apple. | (کوئی بھی) ایک سیب۔ |

(۲) Countable Singular Noun یعنی شمار کی جانی والی چیزوں کے ناموں کے واحد صیغے میں استعمال کیے جاتے ہیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| a boy. | ایک لڑکا۔ | an orange. | ایک سنترہ۔ |
| a girl. | ایک لڑکی۔ | an inkpot. | ایک دوات۔ |

نوٹ: a & an کے مواقع استعمال کو جاننے کے لیے سبق نمبر ایک دوبارہ پڑھیں۔

## Article کا استعمال نہ کیا جانا

درج ذیل Noun کے ساتھ Article کا استعمال نہیں کیا جاتا ہے:

(۱) Proper Noun یعنی اسم معرفہ کے ساتھ۔

(۲) Abstract Noun یعنی اسم کیفیت کے ساتھ۔

مثالیں دیکھیے:

| | | |
|---|---|---|
| Delhi is the capital of India. | دہلی ہندستان کی راجدھانی ہے۔ | Proper |
| Laughter is the best medicine. | ہنسنا سب سے اچھی دوا ہے۔ | Abstract |

## Article کا طریقۂ استعمال

ایک شخص یا ایک چیز کو بتانے کے لیے ایک ہی مرتبہ Article کا استعمال کیا جاتا ہے۔ اور دو چیزوں یا شخصوں کے بارے میں کچھ کہنے کے لیے دو مرتبہ۔ اس کی وضاحت اور فرق مثالوں سے دیکھیے:

| | |
|---|---|
| Her cloth is a white and black. | اس کا کپڑا کچھ سفید اور کچھ کالا ہے۔ |
| He has a white and a black book. | اس کے پاس ایک سفید اور ایک کالی کتاب ہے۔ |

## Exercise

(۱) Article کا کیا مطلب ہوتا ہے؟

(۲) یہ کتنے ہیں؟

(۳) ان کے بارے میں آپ جو بھی معلومات رکھتے ہیں، تفصیل سے بیان کیجیے۔

(۴) قواعد کی وضاحت کے ضمن میں جو مثالیں دی گئی ہیں، ان کو سامنے رکھتے ہوئے آپ اس پر مزید مشق کیجیے۔

# بھتروان سبق

## Habitual Actions (ہے بیچ ول ایکشن) عادتاً کام

### Habitual Action کی تعریف

جو کام عادت اور معمول کے طور پر کیے جاتے ہیں، ان کو Habitual Action یعنی عادی کام کہا جاتا ہے۔اس کو بنانے کے قاعدے درج ذیل ہیں:

(۱) Common Noun Plural یعنی اسم نکرہ جمع سے پہلے the کا استعمال نہ کیا جائے۔

مثال:

| عام جملے | Meaning | Habitual | Meaning |
|---|---|---|---|
| The boys play. | لڑکے کھیلتے ہیں۔ | Boys play. | لڑکے کھیلا کرتے ہیں۔ |
| The cats run. | بلیاں دوڑتی ہیں۔ | Cats run. | بلیاں دوڑا کرتی ہیں۔ |
| The birds sing. | چڑیاں گاتی ہیں۔ | Birds sing. | چڑیاں گایا کرتی ہیں۔ |

(۲) Proper Noun یعنی اسم معرفہ کی عادت و معمول بیان کرنے کے لیے زمانۂ حال میں Subject کے بعد is accustomed to (اِز اَکس ٹمڈ ٹو) کا استعمال کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| Khalid is accustomed to play. | خالد کھیلا کرتا ہے۔ |
| Hamid is accustomed to sleep. | حامد سویا کرتا ہے۔ |

(۳) زمانۂ ماضی میں عادت بتانے کے لیے مثبت میں Subject کے بعد Used to کا استعمال کرتے ہیں اور منفی میں did not used to کا استعمال کیا جاتا ہے۔مثالیں ملاحظہ کیجیے:

| | |
|---|---|
| He used to play. | وہ کھیلا کرتا تھا۔ |
| She used to sing a song. | وہ گانا گایا کرتی تھی۔ |
| I did not used to come daily. | میں روزانہ نہیں آتا تھا۔ |
| She did not used to go her house. | وہ اپنا گھر نہیں جایا کرتی تھی۔ |

جدید انگریزی میں اب **used to** کے بجائے **would** کا استعمال کیا جاتا ہے۔ دیکھیے:

| | |
|---|---|
| وہ کھیلا کرتا تھا۔ | **He would play.** |
| وہ ایک گانا گایا کرتی تھی۔ | **She would sing a song.** |

## Exercise

(۱) عادی کام بتانے والے لفظ کو انگریزی میں کیا کہتے ہیں؟

(۲) **Habitual Actions** کو بنانے کے بارے میں آپ نے کتنے قاعدے پڑھے ہیں؟

(۳) تینوں قاعدوں کے ضمن میں دی گئی مثالوں کی روشنی میں آپ مزید مثالیں بنا کر اس پر خوب مشق کیجیے۔

# تیھتروان سبق

## Use of Apostrophe (اَپس ٹروفی) اضافت کا استعمال

### اضافت کی تعریف

ایک لفظ کو دوسری جانب منسوب کرنے کا نام اضافت ہے، جیسے ہم ایک کتاب کو خالد کی طرف منسوب کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ خالد کی کتاب۔ اس کی انگریزی میں مثالیں دیکھیے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| Khalid's book | خالد کی کتاب | Hamid's pen | حامد کا قلم |
| Book of Khalid | خالد کی کتاب | Pen of Hamid | حامد کا قلم |

انگریزی میں اضافت کے دو طریقے ہیں:

(الف) دو اسموں کے بیچ میں of کا استعمال کرکے۔

(ب) دو اسموں کے بیچ میں s کا استعمال کرکے۔

of کے استعمال کا طریقہ یہ ہے کہ عربی زبان کی طرح پہلے اردو کے مضاف الیہ کو لائیں گے، پھر مضاف کو لکھیں گے۔ اس کی مثالیں دیکھیے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| Pen of Rashid | راشد کا قلم | Fan of Salma | سلمیٰ کا پنکھا |
| Wife of Zaki | ذکی کی بیوی | Book of a boy | ایک لڑکے کی کتاب |

s کے استعمال کا طریقہ یہ ہے کہ پہلے اردو کے مضاف کو لائیں گے، پھر مضاف الیہ کو، جیسے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| Rashid's pen | راشد کا قلم | A boy's book | ایک لڑکے کی کتاب |
| Zaki's wife | ذکی کی بیوی | Salma's fan | سلمیٰ کا پنکھا |

S کے ذریعے اضافت کے وقت s کے ساتھ Apostrophe نشان کا استعمال کیا جاتا ہے، جو S کے اوپر لکھا جاتا ہے۔ اس کی مناسبت سے اسے Apostrophe s کہا جاتا ہے، اس کے لکھنے کا طریقہ درج ذیل ہے۔

(ا) اگر Singular Noun ہے تو اس کو لکھنے کے بعد آخر میں اس کے اوپر Apostrophe

لگائیے، پھر s لکھ کر مضاف لکھیے۔ جیسے کہ اوپر کی مثالوں میں ہے۔

(۲) اگر singular Noun کے آخر میں پہلے سے s ہے، تو اضافت کے لیے دوسرا s نہیں لکھا جاتا ہے؛ بلکہ اسی s کے اوپر Apostrophe نشان لگا دیا جاتا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| grass' colour | گھاس کا رنگ | glass' water | گلاس کا پانی |
| Class' table | درس گاہ کا ٹیبل | carcass' smell | جانوروں کی لاشوں کی بو |

(۳) اگر ایسے Plural Noun ہے جس کے آخر میں s لگا کر Plural بنایا گیا ہے تو اضافت کے لیے دوسرا s نہیں لکھا جاتا؛ بلکہ اسی جمع والے s کے آخر میں اوپر Apostrophe لگایا دیا جاتا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| Boys' books | لڑکوں کی کتابیں | Girls' pens | لڑکیوں کے قلم |
| Kings' India | انڈیا کے بادشاہ | Toys' a child | بچہ کے کھلونے |

# Exercise

(۱) اضافت کسے کہتے ہیں؟

(۲) انگریزی میں اضافت کے کتنے طریقے ہیں؟

(۳) اضافت کے دونوں طریقوں کی وضاحت کیجیے۔

(۴) Apostrophe s کے بارے میں جو کچھ آپ نے پڑھا ہے، اس کا خلاصہ بتائیے۔

(۵) آپ اپنی معلومات کی روشنی میں اس کی مزید مشق کیجیے۔

# چوھترواں سبق

## Direct & Indirect Speech

### روایت لفظی اور روایت معنوی

کسی کہنے والے کی بات کی ترجمانی یا کسی چیز کا ترجمہ دو طرح سے کیا جاتا ہے:

(۱) Direct Speech (ڈائریکٹ اِس پیچ) یعنی اگر کہنے والے کی بات کو اسی کے الفاظ میں کہا جائے تو اسے Direct Speech کہتے ہیں۔

(۲) Indirect Speech (اِن ڈائریکٹ اِس پیچ) یعنی اگر کسی کہنے والے کی بات کو اپنے الفاظ میں کہا جائے، یعنی صرف مفہوم بیان کیا جائے تو اسے Indirect Speech کہا جاتا ہے۔

مثالیں دیکھیے:

| Direct | Meaning | Indirect | Meaning |
|---|---|---|---|
| He says, "Salma is ill." | وہ کہتا ہے کہ سلمٰی بیمار ہے۔ | He says that Salma is ill. | وہ کہتا ہے کہ سلمٰی بیمار ہے۔ |
| He said, "Arif is playing". | اس نے کہا کہ عارف کھیل رہا ہے۔ | He said that Arif was playing. | اس نے کہا کہ عارف کھیل رہا تھا۔ |

جس آدمی کی بات کی ترجمانی کی جاتی ہے اس کو Reporter کہا جاتا ہے۔ اور اس کے کلام کو جس Verb سے شروع کیا جاتا ہے، اسے Reporting Verb کہتے ہیں۔ اور جس بات کو بیان کیا جاتا ہے، اسے Reported Speech کہا جاتا ہے۔

Reported Verb کے بعد کومہ (,) لگایا جاتا ہے۔ Reported Speech کو Inverted Commas (" ") کے اندر لکھا جاتا ہے اور اس کا پہلا حرف بڑا لکھا جاتا ہے۔

| Khalid | says, | "Shahid is well". |
|---|---|---|
| Reporter | Reporting Verb | Reported Speech |

## Direct سے Indirect بنانا

کسی کی بات کو اگر اسی کے الفاظ میں بیان کیا جائے، جسے Direct Speech کہا جاتا ہے، تو یہ اپنے الفاظ میں بیان کرنے سے (جسے Indirect Speech کہتے ہیں) زیادہ آسان ہے۔

ساخت اور بناوٹ کے اعتبار سے جملوں کی چھ قسمیں ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| ۱ | Affirmative Sentence | مثبت جملے |
| ۲ | Negative Sentence | منفی جملے |

ان دونوں کو Assertive Sentence کہا جاتا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ۳ | Interrogative Sentence | سوالیہ جملے |
| ۴ | Imperative Sentence | حکمیہ جملے |
| ۵ | Exclamatory Sentence | استعجابیہ جملے |
| ۶ | Optative Sentence | دعائیہ جملے |

Direct Speech کو Indirect Speech میں بدلنے کے لیے مذکورہ بالا ہر ایک جملوں کے ساتھ الگ الگ اصول اپنائے جاتے ہیں اور درج ذیل تین طرح کی تبدیلیاں کی جاتی ہیں:

(۱) افعال کی تبدیلی۔

(۲) ضمائر کی تبدیلی۔

(۳) نزدیکی ظاہر کرنے والے الفاظ کی تبدیلی۔

ہر ایک کی تفصیل آگے کے اسباق میں پیش ہے۔

## Exercise

(۱) Direct & Indirect Speech کس کو کہتے ہیں؟

(۲) Reporter کسے کہا جاتا ہے؟

(۳) reporting Verb کسے کہتے ہیں؟

(۴) Reported Speech سے کیا مراد ہے؟

(۵) جملوں کی کتنی قسمیں ہوتی ہیں؟

(۶) Direct کو Indirect میں بدلنے کے لیے کتنی طرح کی تبدیلی کی جاتی ہے؟

(۷) ان تینوں طرح کی تبدیلی کے نام بتائیے۔

# پچھترواں سبق

## Assertive Sentence

اس کو Direct سے Indirect میں بدلنے کے لیے حسب ذیل قاعدے ہیں:

(۱) Reporting Verb کے بعد آنے والے Comma کو ہٹا دیتے ہیں۔

(۲) Reporting Verb کے بعد that لگاتے ہیں۔

(۳) Reported Speech کے Inverted Comma کو بھی ہٹا دیتے ہیں۔

(۴) Reported Speech کے پہلے والے Capital Letter کو Small Letter میں بدل دیتے ہیں؛ لیکن اگر وہ I یا Proper Noun ہو تو اس کو Small Letter میں تبدیل نہیں کرتے۔

(۵) Reporting Verb کا Tense کبھی نہیں بدلا جاتا؛ لیکن اگر اس کے بعد کوئی Object ہو تو say, says, said کو told, tells, tell میں بدل دیتے ہیں۔ ہمیشہ صرف Reported Speech کا Tense بدلتا ہے۔

### افعال میں تبدیلی

(۱) Reporting Verb اگر Present Tense یا Future Tense میں ہو تو Reported Speech کا Tense نہیں بدلا جاتا۔

| | Present | Meaning |
|---|---|---|
| Direct | He says, "Karim is playing". | وہ کہتا ہے کہ کریم کھیل رہا ہے۔ |
| Indirect | He says that Karim is playing. | وہ کہتا ہے کہ کریم کھیل رہا ہے۔ |
| | Future | |
| Direct | She will say, " Hamid beats". | وہ کہے گی کہ حامد مارتا ہے۔ |
| Indirect | She will say that Hamid beats. | وہ کہے گی کہ حامد مارتا ہے۔ |

(۲) Reporting Verb اگر Past Tense میں ہو اور Reported Speech، Present میں ہو تو Reported Speech کو بھی درج ذیل طریقے کے مطابق Past میں بدل دیتے ہیں:

(الف) Present Indefinite کو Past Indefinite میں۔

(ب) Present Continuous کو Past Continuous میں۔

(ج) Present Perfect کو Past Perfect میں۔

| | | |
|---|---|---|
| Direct | He said, "Khalid goes to home". | اس نے کہا کہ خالد گھر جاتا ہے۔ |
| Indirect | He said that Khalid went to home. | اس نے کہا کہ خالد گھر گیا۔ |
| Direct | I said to my friend, "You are going to Agra". | میں نے اپنے دوست سے کہا کہ تم آگرہ جا رہے ہو۔ |
| Indirect | I told my friend that he was going to Agra. | میں نے اپنے دوست کو بتایا کہ وہ آگرہ جا رہا تھا۔ |
| Direct | The clerk said, " I have done your work". | منشی نے کہا کہ میں تمھارا کام کر چکا ہوں۔ |
| Indirect | The clerk told that he had done my work. | منشی نے یہ بتایا کہ وہ میرا کام کر چکا تھا۔ |
| Direct | He said, "The cat has been running for two hours". | اس نے کہا کہ بلی دو گھنٹے سے دوڑتی رہی ہے۔ |
| Indirect | He said that the cat had been running for two hours. | اس نے کہا کہ بلی دو گھنٹے سے دوڑ رہی تھی۔ |

(۳) Reported Speech اگر Past Tense میں ہو تو اس کو درج ذیل طریقے کے مطابق بدل دیتے ہیں:

(الف) Past Indefinite کو Past Perfect میں۔

(ب) Past Continuous کو Past Perfect Continuous میں۔

(ج) لیکن Past Perfect اور Past Perfect Continuous میں کوئی تبدیلی نہیں کرتے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| Direct | He said, " I went to school". | اس نے کہا میں اسکول گیا تھا۔ | Indefinite |
| Indirect | He said that he had gone to school. | اس نے کہا کہ وہ اسکول جا چکا تھا۔ | Past perfect |
| Direct | He said, " He was playing football". | اس نے کہا کہ وہ فٹ بال کھیل رہا تھا۔ | Continuous |
| Indirect | He said that he had been playing football. | اس نے کہا کہ وہ فٹ بال کھیلتا رہا تھا۔ | Past Perfect Continuous |
| Direct | He said, "He had gone to Delhi". | اس نے کہا کہ وہ دہلی جا چکا تھا۔ | Past Perfect |
| Indirect | He said that he had gone to Delhi. | اس نے کہا کہ وہ دہلی جا چکا تھا۔ | Past Perfect |
| Direct | He said, " I had been waiting for two hours". | اس نے کہا کہ میں دو گھنٹے سے انتظار کرتا رہا تھا۔ | Past Perfect Continuous |
| Indirect | He said that he had been waiting for two hours. | اس نے کہا کہ وہ دو گھنٹے سے انتظار کرتا رہا تھا | Past Perfect Continuous |

(۴) Reporting Verb اگر Past Tense میں ہو اور Reported Speech، Future Tense میں ہو تو Reported Speech کے Future Tense کے معاون فعل: Will کو Would اور Shall کو Should میں بدل دیتے ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| Direct | He said, " I shall help him". | اس نے کہا کہ میں اس کی مدد کروں گا۔ |
| Indirect | He said that I should help him. | اس نے کہا کہ میں اس کی مدد کروں گا۔ |
| Direct | He said, " He will sit". | اس نے کہا کہ وہ بیٹھے گا۔ |
| Indirect | He said that he would sit. | اس نے کہا کہ وہ بیٹھے گا۔ |

(۵) Reporting Verb اگر Past Tense میں ہو اور Reported Speech کے Verb میں پہلے ہی سے Would, should, might, must وغیرہ لگا ہوا ہو تو ایسے جملوں کا Tense نہیں بدلتا۔

| | | |
|---|---|---|
| Direct | He said, " You should help the poor". | اس نے کہا کہ تمھیں غریب کی مدد کرنی چاہیے۔ |
| Indirect | He told(me) that I should help the poor. | اس نے مجھے بتایا کہ مجھے غریب کی مدد کرنی چاہیے۔ |
| Direct | He said, " She must work hard". | اس نے کہا اسے سخت کام کرنا چاہیے۔ |
| Indirect | He said that she must work hard. | اس نے کہا کہ اسے سخت کام کرنا چاہیے۔ |

(٦) اگر Reported Speech میں کوئی ہمہ گیر سچائی یا کوئی عادت بیان کی گئی ہو تو اس میں Tense کی کوئی تبدیلی نہیں ہوتی۔

| | | |
|---|---|---|
| Direct | He said, " The earth is round". | اس نے کہا کہ زمین گول ہے۔ |
| Indirect | He said that the earth is round. | اس نے کہا کہ زمین گول ہے۔ |
| Direct | He said, " Sugar is sweet". | اس نے کہا کہ چینی میٹھی ہوتی ہے۔ |
| Indirect | He said that sugar is sweet. | اس نے کہا کہ چینی میٹھی ہوتی ہے۔ |

# ضمائر میں تبدیلی

Direct Speech کو Indirect میں تبدیل کرنے کے لیے دوسری تبدیلی Personal Pronoun میں کی جاتی ہے۔ یہاں پر سب سے زیادہ قابل غور بات یہ ہے کہ یہ تبدیلی صرف Reported Speech کے Pronoun میں کی جاتی ہے ۔ اسی طرح صرف First & Second Person کے Pronoun میں تبدیلی کی جاتی ہے۔ Third Pronoun میں کوئی تبدیلی نہیں کی جاتی ہے۔ ضمائر کی تبدیلی کے قاعدے درج ذیل ہیں:

(۱) Reported Speech میں کوئی First Personal Pronoun یعنی my, I, me, we, us, our میں سے کوئی ایک ہو، تو اسے Reporting Verb میں جو Subject ہے، اس First Personal Pronoun کو Subject سے بدل دیتے ہیں:

| | | |
|---|---|---|
| Direct | He said, " I am a boy". | اس نے کہا کہ میں ایک لڑکا ہوں۔ |
| Indirect | He said that he was a boy. | اس نے کہا کہ وہ ایک لڑکا تھا۔ |
| Direct | They said," We are students". | انھوں نے کہا کہ ہم طالب علم ہیں۔ |
| Indirect | They said that they were students. | انھوں نے کہا کہ وہ طالب علم تھے۔ |

اس میں Reported Speech میں آنے والے First Pronoun یعنی I کو Reporting Verb میں آنے والے Subject یعنی he سے بدل دیا ہے۔ اسی طرح دوسری مثال میں We کو They میں تبدیل کر دیا گیا ہے۔

(۲) اگر Reported Speech میں Second Personal Pronoun یعنی (you,your) ہو تو اسے Reporting Verb کے Object سے بدلتے ہیں۔ اور اگر Object لفظ میں موجود نہ ہو، تو کوئی Object فرض کرلیا جاتا ہے، جس کی وضاحت بریکیٹ لگا کر کی جاسکتی ہے، پھر اس کے مطابق تبدیلی کی جاتی ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| Direct | He said to me, " You are my friend". | اس نے مجھ سے کہا کہ تم میرے دوست ہو۔ |
| Indirect | He told me that I was his friend. | اس نے مجھ سے کہا کہ میں اس کا دوست تھا۔ |
| Direct | He said, " You are late". | اس نے کہا تمھیں دیر ہو گئی ہے۔ |
| Indirect | He said (to him) that he was late. | اس نے اس سے کہا کہ اسے دیر ہو گئی تھی۔ |

اس کے پہلے جملے میں You کو Reporting Verb میں آئے me کے مطابق I میں بدلا گیا ہے، کیوں کہ me کی فاعلی شکل I ہے۔ دوسری مثال میں چوں کہ Reporting Verb میں کوئی Object موجود نہ تھا، اس لیے Indirect Speech میں اس کی وضاحت (to him) سے کی گئی ہے اور him کے مطابق you کو he سے بدلا گیا ہے؛ کیوں کہ him کی فاعلی شکل he ہے۔

(۳) Reported Speech میں اگر Third Personal Pronoun یعنی (he, she, it, they) میں سے کوئی ایک ہو، تو اس میں کوئی تبدیلی نہیں کی جاتی۔

| | | |
|---|---|---|
| Direct | He said, " He is a good boy". | اس نے کہا وہ ایک اچھا لڑکا ہے۔ |
| Indirect | He said that he was a good boy. | اس نے کہا کہ وہ ایک اچھا لڑکا تھا۔ |
| Direct | Karim said, " They are playing ". | کریم نے کہا وہ سب کھیل رہے ہیں۔ |
| Indirect | Karim said that they were playing | کریم نے کہا کہ وہ سب کھیل رہے ہیں۔ |

## نزدیکی ظاہر کرنے والے الفاظ کی تبدیلی

Direct Speech کو Indirect میں بدلنے کے لیے تیسری تبدیلی یہ کی جاتی ہے کہ نزدیکی ظاہر کرنے والے الفاظ کو دوری ظاہر کرنے والے الفاظ میں بدل دیتے ہیں۔ اس کو ایک نقشہ میں ملاحظہ کیجیے۔

| نزدیکی کے الفاظ | معانی | دوری کے الفاظ | معانی |
|---|---|---|---|
| this | یہ | that | وہ |
| these | یہ سب | those | وہ سب |
| here | یہاں | there | وہاں |
| to day | آج | that day | اس دن |
| now | اب، ابھی | then | پھر، بعد میں |
| to night | آج رات | that night | اس رات |
| tomorrow | کل | the next day | آئندہ کل |
| yesterday | کل | the previous day | گذشتہ کل |
| last night | قریبی رات | the previous night | پہلی رات |
| next day | اگلے دن | the following day | بعد میں آنے والے دن |
| ago | پہلے | before | پہلے |
| just | ابھی | then | پھر |
| come | آنا | go | جانا |
| thus | اس طرح | so | تو |
| hence | یہاں سے، ادھر سے | thence | اُس جگہ سے، اُدھر سے |
| hither | اس طرف، یہاں تک | thither | وہاں |

مثالیں دیکھیے۔

| | | |
|---|---|---|
| Direct | He said, " today is Sunday". | اس نے کہا آج اتوار ہے۔ |
| Indirect | He said that that day was Sundday. | اس نے کہا کہ وہ دن اتوار تھا۔ |
| Direct | He said, " She will buy now". | اس نے کہا وہ ابھی خریدے گی۔ |
| Indirect | He said that she would buy then. | اس نے کہا کہ وہ تب خریدے گی۔ |

## Exercise

(۱) Assertive Sentence میں Direct کو Indirect میں بدلنے کے لیے کتنی طرح کی تبدیلی کی جاتی ہے؟

(۲) اس سلسلے میں آپ نے کتنے قواعد پڑھے ہیں؟

(۳) افعال کی تبدیلی کے کیا کیا قاعدے ہیں؟

(۴) ضمائر کی کس طرح تبدیلی ہوتی ہے؟

(۵) نزدیکی ظاہر کرنے والے الفاظ کو دوری ظاہر کرنے الفاظ میں کس طرح بدلتے ہیں؟

(٦) ہر قاعدے کی وضاحت میں دی گئی مثالوں کی روشنی میں مزید مثالیں بنائیے۔

# چھیتروان سبق

## Interrogative Sentence سوالیہ جملے

سوالیہ جملوں کو Direct سے Indirect میں بدلنے کے لیے درج ذیل طریقے اختیار کیے جاتے ہیں۔

آپ پڑھ چکے ہیں کہ سوالیہ جملے دوطرح کے ہوتے ہیں:

(۱) Auxiliary Verb, Primary Verb سے شروع ہونے والے سوالیہ جملے۔

(۲) wh_family یعنی سوالیہ لفظ سے شروع ہونے والے جملے۔

سوالیہ جملوں کے دونوں قسموں کو Indirect بناتے وقت Reporting Verb یعنی said کو asked یا enquired میں بدل دیتے ہیں۔ نیز that کا بھی استعمال نہیں کیا جاتا اور آخر میں سوالیہ نشان (؟) کے بجائے ڈیش (۔) لگایا جاتا ہے۔

(۱) اگر سوالیہ جملہ Primary یا Modal auxiliary Verb سے شروع ہو رہا ہو تو that کی جگہ پر if یا whether کا استعمال کیا جاتا ہے۔ باقی افعال اور ضمائر کی تبدیلی میں Assertive میں بیان کیے گئے قواعد کا لحاظ کیا جاتا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| Direct | He said to me, " Are you reading book?" | اس نے مجھے کہا کیا تم کتاب پڑھ رہے ہو؟ |
| Indirect | He asked me if I was reading book. | اس نے مجھ سے پوچھا کہ کیا میں کتاب پڑھ رہا تھا۔ |
| Direct | I said to him, " Do you need my help?" | میں نے اس سے کہا کیا تمھیں میری مدد کی ضرورت ہے؟ |
| Indirect | I asked him whether he needed my help. | میں نے اس سے پوچھا کہ کیا اسے میری مدد کی ضرورت تھی۔ |

(۲) اگر Reported Speech کے سوالیہ جملے wh_family سے شروع ہو رہا ہو، تو اسے indirect بناتے وقت صرف Inverted commas یعنی واوین (" ") کو ہٹا دیتے ہیں۔ باقی افعال اور ضمائر کی تبدیلی میں Assertive میں بیان کیے گئے قواعد کا لحاظ کیا جاتا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| Direct | He said to me, " What are you eating?" | اس نے مجھ سے کہا تم کیا کھا رہے ہو؟ |
| Indirect | He asked me what was I eating. | اس نے مجھ سے پوچھا کہ میں کیا کھا رہا تھا۔ |
| Direct | She said to me, " Where are you living"? | اس نے مجھ سے کہا تم کہاں رہ رہے ہو؟ |
| Indirect | She asked me where was I living. | اس نے مجھ سے پوچھا کہ میں کہاں رہ رہا تھا۔ |
| Direct | I said to him, " Why did you weep?" | میں نے اس سے کہا تم کیوں روئے؟ |
| Indirect | I asked him why had he wept. | میں نے اس سے پوچھا کہ وہ کیوں رویا تھا۔ |

## Exercise

(۱) سوالیہ جملے کتنے طرح کے ہوتے ہیں؟
(۲) سوالیہ جملوں کی دونوں قسموں کو Direct سے Indirect میں بدلنے کے کیا قاعدے ہیں؟
(۳) دی گئی مثالوں کی روشنی میں آپ مزید مثالیں بنا کر خوب مشق کیجیے۔

# ستترواں سبق

## حکمیہ جملے Imperative Sentence

Imperative Sentence کو Direct سے Indirect میں تبدیل کرنے کے لیے درج ذیل طریقے ہیں:

(۱) Reporting Verb کے said کو requested, proposed, ordered, advised, suggested, urged, forbade, وغیرہ سے reported Speech کے مفہوم کے مطابق بدل دیتے ہیں

(۲) Reported Speech کے Verb کو Infinitive یعنی اس سے پہلے to لگا دیتے ہیں۔

(۳) Negative Sentence کے do not کو ہٹا کر not to کا استعمال کرتے ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| Direct | He said to me, " Please give me your pen". | اس نے مجھ سے کہا برائے مہربانی مجھے اپنا قلم دیجیے۔ |
| Indirect | He requested me to give him my pen. | اس نے مجھ سے اپنا قلم اسے دینے کی درخواست کی۔ |
| Direct | The teacher said to me, " Show me your homework". | استاذ نے مجھ سے کہا مجھے اپنا ہوم ورک دکھاؤ۔ |
| Indirect | The teacher ordered me to show him my homework. | استاذ نے مجھے اپنا ہوم ورک دکھانے کا حکم دیا۔ |
| Direct | The teacher said to the students, " Do not make a noise". | استاذ نے طالب علموں سے کہا شور مت مچاؤ۔ |
| Indirect | The teacher asked the students not to make a noise. | استاذ نے طالب علموں کو شور نہ مچانے کے لیے کہا۔ |

(۴) اگر Reported Speech کے Imperative Sentence کا جملہ let سے شروع ہو رہا ہو تو درج ذیل طریقے اپناتے ہیں:

(الف) Reporting Speech کے said کو Proposed, suggested, requested سے مفہوم کے مطابق بدلتے ہیں۔

(ب) Reported اور reporting Speech کو جوڑنے کے لیے بیچ میں that لگاتے ہیں۔

(ج) let سے پہلے to لگا کر to let بنا دیتے ہیں، یا پھر اسے ہٹا کر should لگاتے ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| Direct | He said to me, " Let us play the cards". | اس نے مجھ سے کہا ہمیں تاش کھیلنے دو۔ |
| Indirect | He proposed to me that we should/to let/ play at cards. | اس نے مجھے مشورہ دیا کہ ہمیں تاش کھیلنا چاہیے۔ |
| Direct | The teacher said, " Let him go". | استاذ نے کہا اسے جانے دو۔ |
| Indirect | The teacher ordered to let him go. | استاذ نے اسے جانے کا حکم دیا۔ |

(۵) اگر let کے ذریعے اجازت طلب کرنا ظاہر ہو تو said کی جگہ wished اور let کی جگہ might یا might be allowed لاتے ہیں۔ اور to let بھی استعمال کرتے ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| Direct | The student said to the teacher, " Let me go now ". | طالب علم نے استاذ سے کہا کہ مجھے جانے کی اجازت دیں۔ |
| Indirect | The student requested the teacher to let him go then. | طالب علم نے استاذ سے جانے کی اجازت کی درخواست کی۔ |
| Direct | I said to her, " Let me go to school". | میں نے اس سے کہا مجھے اسکول جانے دو۔ |
| Indirect | I wished her that I might be allowed to go to school. | میں نے اس سے خواہش ظاہر کی کہ مجھے اسکول جانے کی اجازت دی جائے۔ |

## Exercise

(۱)حکمیہ جملوں کی تبدیلی کے کیا کیا قواعد ہیں؟
(۲) آپ مثالوں کی روشنی میں مزید مثالیں بنائیے۔

# اٹھترواں سبق

## استعجابیہ جملے Exclamatory Sentences

ان جملوں میں انتہائی خوشی، غمی، حیرت یا غصہ وغیرہ کا شدید احساس بیان کیا جاتا ہے۔ انھیں Direct سے Indirect بنانے کے لیے درج ذیل قواعد ہیں۔

(۱) Reporting Verb میں said کی جگہ exclaimed لاتے ہیں۔ پھر جس قسم کا احساس ہو اس کے مطابق، مثلاً with joy, with sorrow, with surprise وغیرہ الفاظ لاتے ہیں۔

(۲) آخر سے استعجابیہ نشان (!) کو ہٹا کر ڈیش (۔) لگا دیا جاتا ہے۔

(۳) دونوں جملوں کو جوڑنے کے لیے that کا استعمال کرتے ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| Direct | The boys said, " Hurrah! Tomorrow is holiday". | لڑکوں نے کہا واہ! کل چھٹی ہے۔ |
| Indirect | The boys exclaimed with joy that the next day was a holiday. | لڑکے خوشی سے چیخے کہ کل چھٹی تھی۔ |
| Direct | The general said, " Alas! We are defeated". | جنرل نے کہا افسوس! ہمیں شکست ہوئی۔ |
| Indirect | The general exclaimed with sorrow that they were defeated. | جنرل نے افسوس کرتے ہوئے کہا کہ وہ شکست کھائے تھے۔ |

## Exercise

(۱) استعجابیہ جملوں کی تبدیلی کے قاعدوں کو ذہن میں رکھتے ہوئے دی گئی مثالوں کی روشنی میں مزید مثالیں بنا کر خوب مشق کیجیے۔

# اناسیواں سبق

## دعائیہ جملے Optative Sentence

ان جملوں کے ذریعے دعا، بد دعا یا کسی شدید تمنا کا اظہار کیا جاتا ہے۔اسے Direct سے indirect بنانے کے لیے درج ذیل طریقے اپناتے ہیں:

(۱)Reporting Verb میں آئے ہوئے said کو، جملے کے مفہوم کے اعتبار سے wished, blessed, cursed, prayed وغیرہ میں بدل دیتے ہیں۔

(۲) جملے کے آخر میں (!) نشان کے بجائے ڈیش لگاتے ہیں۔

(۳) دونوں جملوں کو جوڑنے کے لیے کبھی کبھی that کا استعمال کرتے ہیں۔

| | | |
|---|---|---|
| Direct | My mother said to me, " May you live long". | میری ماں نے مجھ سے کہا خدا تمھیں لمبی عمر دے۔ |
| Indirect | My mother prayed that I might live long. | میری ماں نے دعا کی کہ خدا مجھے لمبی عمر دے۔ |
| Direct | He said, " If I were a minister!" | اس نے کہا کاش! میں منسٹر ہوتا۔ |
| Indirect | He wished to be a minister. | اس نے منسٹر ہونے کی تمنا کی۔ |

## Exercise

(۱) دعائیہ جملہ کسے کہتے ہیں؟

(۲) انھیں Direct سے Indirect میں کیسے بدلا جاتا ہے؟

(۳) مثالوں کی روشنی میں مشق کرتے ہوئے آپ مزید مثالیں بنائیے۔

# اسیواں سبق

## ہجہ Spelling

انگریزی زبان سیکھنے والوں کے لیے ایک مشکل مرحلہ اس کے صحیح ہجے کا آتا ہے؛ کیوں کہ انگریزی میں اکثر و بیشتر ایسا ہوتا ہے کہ لکھا کچھ جاتا ہے اور پڑھا کچھ اور جاتا ہے۔ اس لیے اس حوالے سے چند معلومات ذیل میں لکھے جا رہے ہیں، تا کہ ان کی روشنی میں صحیح Spelling کی جاسکے۔ یہاں پر دو اصطلاحی الفاظ کو ذہن میں رکھیے۔

### Suffix (سُفِکس) لاحقہ کی تعریف

ایک لفظ کو دوسرے لفظ کے ساتھ جوڑ کر کوئی نیا لفظ بنایا جاتا ہے۔ اگر یہ جوڑنا کسی لفظ کے آخر میں ہو تو اسے Suffix یعنی لاحقہ کہا جاتا ہے۔

### Prefix (پری فِکس) سابقہ کی تعریف

ایک لفظ کو دوسرے لفظ کے ساتھ جوڑ کر کوئی نیا لفظ بنایا جاتا ہے۔ اگر یہ جوڑنا کسی لفظ کے شروع میں ہو تو اسے Prefix یعنی سابقہ کہا جاتا ہے۔

(۱) اگر کسی لفظ کے آخر میں کوئی Consonant ہو اور اس سے پہلے کوئی Vowel ہو تو اس میں Suffix یعنی لاحقہ جوڑتے وقت آخری حرف کو double کر دیتے ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| Cat | cattish | بلی کا بچہ | sad | saddest | بہت اداس |
| gun | gunner | بندوق چلانے والا | refer | referred | حوالہ جات |
| control | controller | قابو کرنے والا | permit | permitting | اجازت |

(۲) اگر کسی لفظ کے آخر میں e ہو اور وہ Silent ہو تو اس میں ing جوڑتے وقت e کو ہٹا دیتے ہیں۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| move | moving | حرکت کرنا | live | living | زندہ رہنا |

| | |
|---|---|
| The children who are playing, are Madras's students. | جو بچے کھیل رہے ہیں، وہ مدرسے کے طالب علم ہیں۔ |
| A man who work hard, gets success. | جو لوگ محنت کرتے ہیں، وہ کامیاب ہوتے ہیں۔ |
| The girl who is here, is my wife. | جولڑکی یہاں ہے، وہ میری بیوی ہے۔ |
| The Madarsa that is there, is big. | جومدرسہ وہاں ہے، وہ بڑا ہے۔ |

ان جملوں میں بھی دوسرے جملے میں آنے والے ''وہ''، ''یہ'' کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔

## قاعدہ نمبر۔۱۵

انگریزی کے کچھ Subject لفظ That سے شروع کیے جاتے ہیں، اس کا اردو میں کوئی ترجمہ نہیں ہوتا. بلکہ یہ صرف اس بات کو بتانے کے لیے آتا ہے کہ وہ Fact یعنی حقیقت کو بتلا رہا ہے، مثالیں دیکھیے :

| | |
|---|---|
| That he is poor. | وہ غریب ہے۔ |
| That I am a student. | میں طالب علم ہوں۔ |

# فعل فاعل یا مبتدا میں مطابقت

Subject یعنی فاعل یا مبتدا اور اس کے فعل کے درمیان مطابقت پایا جانا ضروری ہے۔اس سلسلے کے بیس قواعد درج ذیل ہیں جس آج کا معیاری انگریزی میں خاص خیال رکھا جاتا ہے۔ذیل کے قواعد میں آسانی کی خاطر subject کے لیے مبتدا اور فاعل دونوں میں سے صرف فاعل کا لفظ استعمال کیا جائے گا، جس سے مبتدا بھی مراد ہوگا۔قواعد ملاحظہ فرمائیں۔

### قاعدہ نمبر۔۱

واحد وجمع کے اعتبار سے فاعل اور فعل میں یکسانیت ضروری ہے(مثال)

**The dog growls when he is angry.**

**The dogs growl when they are angry.**

### قاعدہ۔نمبر۲

فاعل اور فعل کے درمیان آنے والے الفاظ سے الجھن کے شکار نہ ہوں؛ وہ مطابقت کو متاثر نہیں کرتے۔

**The dog, who is chewing on my jeans, is usually very good.**

### قاعدہ نمبر۔۳

حرف ربط واضافت پر مشتمل جز و جملہ(ناقص مرکبات) فاعل اور فعل کے درمیان آجانے سے عام طور پر مطابقت پر اثر انداز نہیں ہوتے۔

**The colors of the rainbow are beautiful.**

### قاعدہ نمبر۔۴

جب کوئی جملہ "there" یا "here"‘‘ سے شروع ہوتا ہے تو فاعل ہمیشہ فعل کے بعد رکھا جائے گا،

لہذا فعل کو صحیح طریقے سے شناخت کرنے کی ضرورت پڑتی ہے۔

**There is a problem with the balance sheet. Here are the papers you requested.**

## قاعدہ نمبر۔۵

سوالیہ جملے میں فاعل، کبھی بھی فعل سے پہلے نہیں آتے ہیں . درست فعل کے استعمال کا فیصلہ کرتے وقت فاعل کی صحیح شناخت کر لینا ضروری ہے۔

**Does Lefty usually eat grass? Where are the pieces of this puzzle?**

## قاعدہ نمبر۔٦

اگر لفظ **and** سے دو فاعلوں کو جوڑ دیا گیا ہے، تو عمومی طور پر فعل کی جمع والی شکل استعمال کی جاتی ہے۔

**The cow and the pig are jumping over the moon.**

## قاعدہ نمبر۔۷

اگر دو فاعلوں کو لفظ **and** سے الگ کر دیا گیا ہے، لیکن دونوں فاعلوں سے ایک ہی شخص یا چیز مراد ہے، تو فعل واحد استعمال کیا جائے گا۔

**Red beans and rice is my mom's favorite dish.**

## قاعدہ نمبر۔۸

اگر فاعل سے پہلے **each, every,** یا **no** کے الفاظ میں سے کوئی ایک لفظ آتا ہے، تو فعل واحد لایا جائے گا۔

**No smoking or drinking is allowed. Every man and woman is required to check in.**

## قاعدہ نمبر۔۹

اگر دونوں فاعل واحد ہیں اور الفاظ neither, nor, either/or, nor/ or اور not only/ but also سے جوڑ دیے گئے ہیں، تو فعل واحد ہوگا۔

**Jessica or Christian is to blame for the accident.**

## قاعدہ نمبر۔۱۰

صرف اس وقت جب کہ عوامل اضافت (یا ربط) کا مفعول (مضاف الیہ) جمع یا واحد کی شکل میں ہو، اور فاعل اسم یا ضمیر کی شکل میں ہو اور اس میں some, half, none, more, all وغیرہ جزو جملہ استعمال کیا گیا ہو، تو ان جملوں میں، حرف ربط کا مفعول (یا مضاف الیہ) فعل کی شکل کا تعین کرتا ہے.

**All of the chicken is gone. All of the chickens are gone.**

## قاعدہ نمبر۱۱۔

پیمائش کی یونٹس کے لیے عام طور پر فعل کی شکل واحد استعمال ہوتی ہے.

**Four quarts of oil was required to get the car running.**

## قاعدہ نمبر۔۱۲

اگر دونوں فاعل جمع ہیں اور الفاظ neither, nor, either/or, nor/ or اور not only/ but also سے جوڑ دیے گئے ہیں، تو فعل جمع استعمال کیا جائے گا۔

**Dogs and cats are both available at the pound.**

## قاعدہ نمبر۔۱۳

اگر ایک فاعل واحد اور ایک جمع ہے اور الفاظ neither/nor,either/nor, not only/but also سے جوڑ دیے گئے ہیں، تو فعل کے قریب والے فاعل کے مطابق فعل واحد یا جمع لایا جائے گا۔

**Either the bears or the lion hasescaped from the zoo.**

**Neither the lion nor the bears haveescaped from the zoo.**

## قاعدہ نمبر۔۱۴

تنکیری ضمائر میں عموماً فعل واحد استعمال کیا جاتا ہے۔

**Everybody wants to be loved.**

## قاعدہ نمبر۔۱۵

ضمیروں کے علاوہ ان (few, many, several, both, all, some) میں فعل ہمیشہ جمع ہوگا۔

**Few were left alive after the flood.**

## قاعدہ نمبر۔۱۶

اگر دو مصدروں کو لفظ and سے الگ کیا گیا ہے، تو اس میں فعل جمع لایا جائے گا۔

**To walk and to chew gum require great skill.**

## قاعدہ نمبر۔۱۷

جب اسم مصدر (gerund) جملہ کے فاعل کے طور پر استعمال کیا جائے، تو اس میں فعل واحد استعمال کیا جائے گا۔ لیکن جب اس میں لفظ and جوڑ دیا جائے، تو فعل جمع استعمال کیا جائے گا۔

**Standing in the water was a bad idea. Swimming in the ocean and playing drums are my hobbies.**

## قاعدہ نمبر۔۱۸

اسم جمع جیسے herd, senate, class, crowd وغیرہ میں عام طور پر فعل واحد استعمال کیا جاتا ہے۔

**The herd is stampeding.**

## قاعدہ نمبر۔۱۹

کتابوں، فلموں، ناولوں وغیرہ کے عنوانات عام طور پر واحد لکھے بولے جاتے ہیں اور اس میں فعل واحد استعمال کیا جاتا ہے۔

**The Burbs is a movie starring Tom Hanks.**

## قاعدہ نمبر۔۲۰

حتمی اصول- یاد رکھیں، صرف فاعل ہی فعل پر اثر انداز ہوتا ہے۔

## قاعدہ ۔۱ (عمر بتانے کے قاعدے)

انگریزی میں عمر بتانے کے مخصوص طریقے ہیں۔ جو ذیل میں درج ہیں:

**(1) subject+ Helping verb+ numeral.**

**(2) subject+ helping verb+ day/ month/ years+ old.**

**(3) subject+ helping verb+ number adjective+ hyphen+ old+ noun.**

مثالیں دیکھیے

| | |
|---|---|
| **Khalid is ten.**<br>**Khalid is ten years old.**<br>**Khalid is a ten-year old boy.** | خالد کی عمر دس سال ہے۔ |
| **I am twenty.**<br>**I am twenty years old.**<br>**I am a twenty-year old boy.** | میری عمر بیس سال ہے۔ |

نوٹ: جب **years** کا لفظ استعمال ہوگا تو اس کے بعد **old** کا لفظ لگانا ضروری ہے۔

## قاعدہ۔۲

بے جان اشیا کی عمر بتانے کے دو طریقے ہیں:

**(1) subject+ helping verb+ numeral+ year+ old.**

**(2) This+ helping verb+ number adjective+ hyphen+ year+ old+ noun.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| **This tree is ten years old.**<br>**This is a ten-year old tree.** | یہ درخت دس سال پرانا ہے |
| **This book is twenty years old.**<br>**This is a twenty-year old book.** | یہ کتاب بیس سال پرانی ہے۔ |

بے جان چیزوں کی عمر بتانے کے پہلے طریقے میں قاعدہ نمبر ایک کے پہلے طریقے کا استعمال نہیں ہوتا ہے، لہذا **this tree is ten . this book is twenty.** کہنا غلط ہے۔

اسی طرح اس قاعدہ کے طریقہ نمبر دو میں **hyphen** کے بعد **month /year** کا لفظ ہمیشہ **singular** یعنی واحد ہوگا جمع نہیں ہوگا۔

## قاعدہ۔۳

کچھ جملے اس طرح کے ہوتے ہیں کہ "وہ اتنے سال کا ہو رہا ہے"۔اس کا طریقہ یہ ہے:

**Subject+ helping verb+ getting on for+ numeral.**

مثالیں

| | |
|---|---|
| **Hamid is getting on for twenty five.** | حامد پچیس سال کا ہو رہا ہے۔ |
| **Salma is getting on for sixteen.** | سلمٰی سولہ سال کی ہو رہی ہے۔ |

## قاعدہ۔۴

کچھ جملے اس طرح کے ہوتے ہیں، جس میں یہ کہا جاتا ہے کہ وہ اتنے سال سے اتنے سال کے بیچ کا ہے۔اس کا ترجمہ اس طرح ہوگا

**Subject+ helping verb+ in his+ teens etc.**

| | |
|---|---|
| Khalida is in her teens. | خالدہ تیرہ سے پندرہ سال کی ہے۔ |
| Hamid is in his teens. | حامد پندرہ سے بیس سال کے بیچ ہے۔ |

## قاعدہ۔۱ (تاریخ ووقت)

تاریخ اور وقت بتانے والے جملے it سے شروع ہوتے ہیں ۔ اسے empty it یا introductory it کہا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| It is January. | یہ جنوری ہے۔ |
| It is my birthday today. | آج میری پیدائش کا دن ہے۔ |

## قاعدہ۔۲

اگر وقت اور تاریخ بتانے والے جملے میں اس طرح کا مفہوم ہو کہ ''بجنے ہی والا ہے''۔ ''ہونے ہی والا ہے''۔ ''ابھی ٹھیک اتنا بجا ہے''۔تو ان کے لیے لفظ justاور getting on for کا استعمال ہوتا ہے۔مثالیں

| | |
|---|---|
| It is getting on for five. | پانچ بجنے ہی والا ہے۔ |
| It is just one. | ابھی ٹھیک ایک بجا ہے۔ |

# Auxiliary or Helping verb

# معاون فعل

جیسا کہ آپ جانتے ہیں کہ فعل معاون کی دو قسمیں ہیں۔ پرائمری معاون فعل۔اور موڈل معاون فعل۔
Primary Auxiliaries کے الفاظ درج ذیل ہیں

**Be. am. is. are. was. were. do. does. did. has. have.had.**

پرائمری معاون فعل سے Tense بنتے ہیں، جس کی پوری تفصیلات آ چکی ہیں۔ یہاں کچھ ضروری موڈل معاون فعل کے ترجموں پر غور کرتے ہیں۔

Modal Auxiliaries کے طور پر درج ذیل الفاظ استعمال کیے جاتے ہیں:

**will. would. shall. should. can. could. may. might. must. (am to.is to. are to. have to etc.) ought to. used to. dare. need.**

ہر ایک کی تفصیلات درج ذیل ہیں۔

## Will

### قاعدہ نمبر۔۱

کچھ جملے ایسے ہوتے ہیں، جس میں ''سکنا'' کا مفہوم ہوتا ہے۔اس کے ترجمے کے دو طریقے ہیں:

**(1) Subject+ can+ infinitive without TO.**

**(2) Subject+Helping verb+ able+infinitive with TO.**

| | |
|---|---|
| He can read the book.<br>He is able to read the book. | وہ کتاب پڑھ سکتا ہے۔/وہ کتاب پڑھنے کے قابل ہے۔ |
| He can cook the food.<br>He is able to cook the food | وہ کھانا بنا سکتا ہے۔/وہ کھانا بنانے کے قابل ہے۔ |

## قاعدہ نمبر۔۲

اگر جملہ ''ہوسکتا ہے''، ''بن سکتا ہے'' کے مفہوم پر مشتمل ہے، تو اس کا طریقہ یہ ہے:

**Subject+ can be+ noun/ adjective.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| He can be a girl. | وہ لڑکی بن سکتا ہے۔ |
| He can be a teacher. | وہ استاذ ہوسکتا ہے۔ |
| I can't be a farmer. | میں کسان نہیں بن سکتا۔ |
| She can't be a husband. | وہ شوہر نہیں بن سکتی۔ |

## قاعدہ نمبر۔۳

اگر استعداد ظاہر کرنے والے جملے ماضی یا مستقبل کے مفہوم پر مشتمل ہو، تو اس طریقہ یہ ہے

ماضی: **Subject+ was/were+ able+ infinitive.**

مستقبل: **Subject+ shall/ will+ be+ able+ infinitive.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| I was able to go home | میں گھر جا سکا۔ |
| They were not able to read the book. | وہ سب کتاب نہیں پڑھ سکے۔ |
| They will be able to go home. | وہ سب گھر جا پائیں گے۔ |
| I shall be not able to sleep. | میں سو نہیں سکوں گا۔ |

## قاعدہ نمبر۔۴

اگر ماضی میں صلاحیت ہوتے ہوئے بھی کام نہ کر سکنے کا مفہوم نکل رہا ہے تو اس کے دو طریقے ہیں:

**(1) subject+ could have+ past participle.**

**(2) subject+ could have been+ noun/ adjective.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| He could have been a teacher. | وہ استاذ بن سکتا تھا۔ |
| You could have been my wife. | تم میری بیوی بن سکتی تھی۔ |
| She could have recited the Holy Quran. | وہ قرآن پڑھ سکتی تھی۔ |
| We could have written. | ہم لکھ سکتے تھے۔ |
| You could have gone to home. | تم گھر جا سکتے تھے۔ |

## قاعدہ نمبر۔۵

اگر جملے میں امکان کا مفہوم ہوتا ہے، تو اس کے ترجمے کے طریقے درج ذیل ہیں:

**(1) subject+ may/ might+ infinitive without TO.**

**(2)** کبھی کبھار **Possibility / likelihood** بھی لگایا جاتا ہے۔

مثالیں:

| | |
|---|---|
| I my go to home today.<br>I might go home today. | میں آج گھر جا سکتا ہوں۔ |
| It may rain today.<br>It might rain today.<br>There is possibility of rain today.<br>There is likelihood of rain today. | آج بارش ہونے کا امکان ہے۔ |

## قاعدہ نمبر۔۶

عدم امکان کے لیے اردو میں دو تعبیریں ہیں: (۱) نہیں۔ (۲) نہیں بھی۔

پہلی صورت بالکل عدم امکان میں ہوتی ہے اور اس کے لیے **can not** کا استعمال کیا جاتا ہے، جب کہ دوسری صورت کم امکان کو بتلاتی ہے اور اس کے لیے **may not** کا استعمال ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| I may not com. | میں نہیں بھی آ سکتا ہوں۔ |

| | |
|---|---|
| I can not com. | میں بالکل نہیں آ سکتا ہوں۔ |
| He may not read. | وہ نہیں بھی پڑھ سکتا ہے۔ |
| He can not read. | وہ پڑھ نہیں سکتا ہے۔ |

## قاعدہ نمبر۔۷

جملے میں ’’شاید‘‘، ’’ممکن‘‘ کا مفہوم پیدا کرنے کے لیے **Perhaps / Probably/ It is possible** کے الفاظ کا استعمال کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| Perhaps I take food.<br>Probably I take food.<br>It is possible that I take food. | شاید میں کھانا کھاؤں۔ |
| Perhaps he sleeps.<br>Probably he sleeps.<br>It is possible that he sleep. | ممکن ہے وہ سو جائے۔ |

## قاعدہ نمبر۔۸

جملے میں شک، امکان کے بجائے یقین اور ضرور کے معنی پیدا کرنے کے درج ذیل طریقے ہیں:

**(1) subject+ h. verb+ going+ infinitive.**

**(2) subject+ h. verb+ going to be+ noun/ adjective.**

**(3) subject+ must be+ noun/ adjective.**

**(4) subject+ must have+ past participle.**

**(5) Tent to one+ that+ sentence.**

| | |
|---|---|
| He is going to success.<br>He is going to be success.<br>He must be success.<br>He must have succeed.<br>Tent to one that he gets success. | وہ ضرور کامیاب ہو سکتا ہے۔ |

## قاعدہ نمبر۔۹

امکان اور شک کا معنی پیدا کرنے کا قاعدہ یہ ہے کہ

**subject+ may have+ past participle.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| **You may have heard my name.** | تم نے میرا نام سنا ہوگا۔ |
| **He may have read the book.** | اس نے کتاب پڑھی ہوگی۔ |

## قاعدہ نمبر۔۱۰

حال میں امکان میں شبہ کا مفہوم پیدا کرنے کے لیے اردو میں ''شاید''، یا ''ممکن'' کا لفظ استعمال ہوتا ہے، انگریزی میں اس کی ساخت اس طرح ہوگی

**subject+ will have+ past participle.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| **You will have read this book.** | شاید آپ نے یہ کتاب پڑھی ہے۔ |
| **He will have slept.** | ممکن ہے وہ سو گیا ہو۔ |
| **He will have gone.** | ممکن ہے وہ چلا گیا ہو۔ |

## قاعدہ نمبر۔۱۱

ماضی میں کام ہونے کا امکان تھا، مگر ہو نہ سکا، اس کا مفہوم ادا کرنے کے لیے طریقہ یہ ہے کہ

**subject might have+ past participle ( active voice)**

**subject+ might have been+ past participle (passive voice)**

مثالیں

| | |
|---|---|
| **He might have read this book.** | اس نے یہ کتاب پڑھی ہوتی۔ |
| **Salma might have written a letter.** | سلمٰی نے خط لکھا ہوتا۔ |

| | |
|---|---|
| He might have been sent. | وہ بھیجا گیا ہوتا۔ |
| He might have been punished. | اسے سزا دی گئی ہوتی۔ |

## قاعدہ نمبر۔۱۲

زمانہ حال میں امکان وقیاس کا مفہوم پیدا کرنے کے لیے

**Subject+ would be+ other words.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| I would be twenty. | میری عمر تقریبا بیس سال ہوگی۔ |
| It would be Khalid's book. | وہ خالد کی کتاب ہوگی۔ |

# فعل امر

## قاعدہ۔ا

فعل امر کا ترجمہ اس طرح ہوتا ہے

**verb+ object**

جیسے

| | |
|---|---|
| **come here.** | یہاں آو۔ |
| **Go there.** | وہاں جاو |

امر میں تاکیدی معنی پیدا کرنے کے لیے فعل امر کے شروع میں **Do** کا لفظ لگایا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| **Do come here.** | تم یہاں ضرور آو |
| **Do go there.** | تم وہاں ضرور جاو |

## قاعدہ۔۲

امر کے جملے اگر اس صورت میں ہو:

وہ روزانہ کتاب پڑھے۔

تم ہر وقت لکھو۔

سلمیٰ کھانا بنائے

تو اس کا طریقہ یہ ہے

**(1) subject+ is to/are to+ infinitive.**

**(2) subject+ shall+ infinitive without TO.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| **He is to read the book every day.**<br>**He shall read the book every day.** | وہ روزانہ کتاب پڑھے |

| | |
|---|---|
| You are to write every time.<br>You shall write every time. | تم ہر وقت لکھو۔ |
| Salma is to cook food.<br>Salma shall cook food. | سلمٰی کھانا بنائے۔ |

## قاعدہ۔۳

بڑوں کو بصورت حکم ادبا کچھ کہنے کا طریقہ یہ ہے کہ:

**Let+ possessive pronoun/ noun+ verb.**

مثالیں

| | |
|---|---|
| Let him recite the holy Quran. | وہ تلاوت کریں۔ |
| Let Khalid write. | خالد صاحب لکھیں۔ |
| Let Salma make tee. | سلمٰی چائے بنائیں۔ |

## قاعدہ۔۴

کچھ امر ایسے ہوتے ہیں، جس میں مفعول کا ذکر نہیں ہوتا، تو اس کا ترجمہ اس طرح ہوگا

**Let+ there+ object.**

مثالیں

| | |
|---|---|
| Let there be work. | کام ہو۔ |
| Let there be noise. | شور ہو۔ |
| Let there no be false. | غلط نہ ہو۔ |

## قاعدہ۔۵

جن جملوں میں یہ الفاظ ہوتے ہیں کہ

برائے مہربانی۔ مہربانی کر کے۔ برائے کرم وغیرہ۔

اس کا ترجمہ اس طرح ہوگا:

**(1) infinitive+ object+ comma+ please.**

**(2) Infinitive+ object+ comma+ will you/ won't you?.**

مثالیں

| | |
|---|---|
| **Go home, please.**<br>**Go home, will you?**<br>**Go home, won't you?** | برائے مہربانی آپ گھر جائیں۔ |
| **Read the book, please.**<br>**Read the book, will you?**<br>**Read the book, won't you?** | مہربانی کر کے کتاب پڑھیں۔ |

## قاعدہ۔٦

کچھ جملوں میں گذارش کے ساتھ تاکید بھی ہوتی ہے۔اس کا ترجمہ ایسا ہوگا

**Please+ do+ verb without TO.**

مثالیں

| | |
|---|---|
| **Please do watch.** | آپ ضرور دیکھیں۔ |
| **Please do walk.** | آپ ضرور چلیں۔ |

نوٹ:اس طرح کے جملے میں ''آپ'' کے ترجمے کے لیے **you** کا لفظ نہیں استعمال کیا جاتا ہے۔اسی طرح ضرور کے لیے صرف لفظ **do** ہی آئے گا، **must** وغیرہ نہیں۔

## قاعدہ۔ ٧

عاجزانہ درخواست کرنے کیلیے سوالیہ انداز اختیار کیا جاتا ہے،جس کا طریقہ درج ذیل ہے:

**(1) will you+ verb without TO+ please.**

**(2) Would you+ verb without TO+ please.**

**(3) Would you mind+ verb ing.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| **Will you read the book?.**<br>**Would you read the book?.**<br>**Would you mind reading the book?** | کیا آپ کتاب پڑھنے کی زحمت گوارا کریں گے؟ |
| **Will you go?**<br>**Would you go?**<br>**Would you mind going?** | کیا آپ چلنے کی زحمت گوارا فرمائیں گے؟ |

## قاعدہ۔۸

سوالیہ لہجے میں عاجزانہ گزارش کے لیے

**(1) Could+ subject+ verb without TO.**

**(2) Might+ subject+ verb without TO.**

**(3) Shall+ subject+ verb without TO.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| **Could you write?**<br>**Might you write?**<br>**Shall you write?** | کیا آپ لکھنے کی زحمت کریں گے؟ |
| **Could I go to home?**<br>**Might I go to home?**<br>**Shall I go to home?** | کیا میں گھر جاوں گا؟ |

## قاعدہ۔۹

درخواست کے لیے ایک لفظ **Shall we** کا بھی استعمال ہوتا ہے۔مثالیں دیکھیے

| | |
|---|---|
| Shall we go to home with me? | کیا آپ میرے ساتھ گھر جائیں گے؟ |
| Shall we get married? | کیا آپ مجھ سے شادی کریں گی؟ |

## قاعدہ۔۱۰

کچھ جملوں میں اس طرح کے الفاظ آتے ہیں کہ
''اچھا ہوگا''۔''مناسب ہوگا''۔ ترجمہ کا طریقہ یہ ہے:

**(1) subject+had better+ verb.**

**(2) subject+ had rather+ verb.**

**(3) subject+ would rather+ verb.**

مثالیں دیکھیں

| | |
|---|---|
| You had better study.<br>You had rather study.<br>You would rather study. | آپ کے لیے مطالعہ کرنا اچھا ہوگا۔ |
| They had better write.<br>They had rather write.<br>They would rather write. | ان کے لیے لکھنا مناسب ہوگا۔ |

## قاعدہ۔۱۱

کچھ سفارشات والے جملوں میں فاعل نہیں ہوتا۔اس کا ترجمہ اس طرح ہوگا

**Why+ verb.**

مثالیں

| | |
|---|---|
| Why not study now? | ابھی کیوں نہیں پڑھتے؟ |
| Why not write just now? | اس وقت کیوں نہیں لکھتے؟ |

نوٹ: اس میں why کے بعد helping verb نہیں لگایا جاتا، کیوں کہ اس صورت میں وہ

جملہ گزارش کے بجائے سوالیہ جملہ بن جائے گا۔

## قاعدہ۔۱۲

گذارشات وحکم میں کچھ جملے اس نوعیت کے ہوتے ہیں:
ہم لوگ کھائیں۔ہم لوگ چلیں۔اس کا طریقہ یہ ہے:

**Let us+ verb.**

مثالیں

| | |
|---|---|
| **Let us take food.** | ہم لوگ کھائیں۔ |
| **Let us walk.** | ہم لوگ چلیں |

اس طرح کے جملے کے آخر میں کبھی کبھار یہ الفاظ لگائے جاتے ہیں: **Shall we**۔اس کے اضافے سے جملہ حکمیہ بن جاتا ہے اوراس کے بغیر رائے ومشورہ کا جملہ ہوتا ہے۔جیسے

| | |
|---|---|
| **Let us eat, shall we?** | ہم لوگ کھائیں۔ |
| **Let us walk, shall we?** | ہم لوگ چلیں۔ |

## قاعدہ۔۱۳

کچھ جملوں میں اندازِتعبیر ایسا ہوتا ہے کہ
''کیسا رہے گا''۔ اس سے رائے یا تجویز پیش کی جاتی ہے۔اس کا ترجمہ یہ ہے

**(1) What about+ verb-ing.**

**(2) How about+ verb-ing.**

**(3) Suppose+ subject+ verb.**

**(4) Supposing+ subject+ verb.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| What about walking?<br>How about walking?<br>Suppose we walk?<br>Supposing we walk? | ٹہلنا کیسا رہے گا؟ |
| What about studying?<br>How about studying?<br>Suppose we study?<br>Supposing we study? | مطالعہ کرنا کیسا رہے گا؟ |

## قاعدہ۔۱۴

کچھ گزارشات کے جملوں کی ساخت اس طرح ہوتی ہے
''مجھے بتائیں کہ میں کیا کروں؟''۔''انھیں بتائیں کہ وہ کب جائے؟'' اس طرح کے جملوں کا ترجمہ اس طرح ہوگا

**Imperative+ Wh family( question words)+ verb with To.**

مثالیں

| | |
|---|---|
| Tell me what to do? | مجھے بتائیں کہ میں کیا کروں؟ |
| Tell them when they go? | انھیں بتائیں کہ وہ کب جائے؟ |

## قاعدہ۔۱۵

''بے کار ہے''۔بے سود ہے''۔''بے معنی ہے''۔
یہ الفاظ کچھ جملوں میں لگے ہوتے ہیں۔اس کا طریقہ یہ ہے

**(1) Subject+ no use+ verb-ing.**

**(2) subject+ no good+ verb ing.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| It is no use sleeping. | اب سونا بے سود ہے۔ |
| It is no good watching now. | اب دیکھنا بےکار ہے۔ |
| It is no use crying now. | اب رونا بے فائدہ ہے۔ |

## قاعدہ۔۱۶

گذارشات کا ایک طریقہ یہ بھی ہے کہ "مجھے اجازت دی جائے"۔اس کا طریقہ یہ ہے

**Subject+ may be allowed+ verb with TO.**

**subject+ may be given permission+ verb with TO.**

مثالیں

| | |
|---|---|
| I may be allowed to go home<br>I may be given permission to go home. | مجھے گھر جانے کی اجازت دی جائے۔ |
| I may be allowed to sleep.<br>I may be given permission to sleep. | مجھے سونے کی اجازت دی جائے۔ |

# عادت اور مجبوری والے کام

## قاعدہ۔۱

''کرنا پڑتا ہے'' کا مفہوم ادا کرنے کے لیے
حال کے لیے

**Subject+ has/ have/ have got+ to+ verb first form.**

**Subject+ must+ infinitive without TO.**

ماضی کے لیے

**Subject+ had+ to+ infinitive.**

مستقبل کے لیے

**Subject+ shall have+to+ infinitive.**

اور **can not but** کا استعمال کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| **I have to write.**<br>**I have got to write.**<br>**I must write.** | مجھے لکھنا پڑتا ہے۔ |
| **I had to write.** | مجھے لکھنا پڑا۔ |
| **I shall have to write.** | مجھے لکھنا پڑے گا۔ |
| **I cannot but write.** | مجھے لکھنا ہی ہے۔ |

## قاعدہ۔۲

کچھ جملے اس طرح ہوتے ہیں، جس میں ''پڑ سکتا ہے'' کا لفظ ہوتا ہے، اس کا ترجمہ اس طرح ہوگا۔

**Subject+may have+ infinitive.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| I may have to write. | مجھے لکھنا پڑ سکتا ہے۔ |
| He may have to go. | اسے جانا پڑ سکتا ہے۔ |

## قاعدہ۔۳

اگر کسی جملے میں کوئی لزوم کے نہ ہونے کو بتانا ہے تو اس کے طریقے کے درج ذیل ہیں:

**(1) subject+ need not+ infinitive without TO.**

**(2) subject+ has not/ have not+infinitive with TO.**

**(3) subject+ has not got/ have not got+ infinitive with TO.**

**(4) subject+ don't have/ doesn't have + infinitive with TO.**

**(5) subject+ don't need/ doesn't need+ infinitive with TO.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| I need not go home.<br>I have not to go home.<br>I have not got to go home.<br>I don't have to go home.<br>I don't need to go to home. | مجھے گھر نہیں جانا پڑتا ہے۔ |
| He need not wash clothes.<br>He has not to wash clothes.<br>He has not got to wash clothes.<br>He doesn't have to wash clothes.<br>He does not need to wash clothes. | اسے کپڑے نہیں دھونے ہوتے ہیں۔ |

## قاعدہ نمبر۔۴

’’کرنا ہے،‘‘ ’’جانا ہے‘‘ کا مفہوم ادا کرنے کے لیے:

**Subject+ has got/ have got+ infinitive.**

| | |
|---|---|
| **I have got to go home.** | مجھے گھر جانا ہے۔ |
| **He has got to drink water.** | اسے پانی پینا ہے۔ |

## قاعدہ۔۵

اگر جملے میں یہ الفاظ ہیں کہ ’’ضرور ہونا چاہیے‘‘ تو اس کا طریقہ یہ ہے:

**(1) subject+ must +infinitive without TO.**

**(2) subject+ must be+ noun / adjective.**

**(3) subject+ ought to+ infinitive.**

**(4) subject+ ought to be+ noun/ adjective.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| **He must write a letter.**<br>**He ought to write a letter.** | اسے خط ضرور لکھنا چاہیے۔ |
| **We must be polite.**<br>**We ought to be polite.** | ہمیں شائستہ ضرور ہونا چاہیے۔ |

## قاعدہ۔۶

’’چاہیے تھا‘‘ کا مفہوم پیدا کرنے کے لیے درج ذیل قاعدے ہیں:

**(1) subject+ should have+ past participle.**

**(2) subject+ should have been +adjective.**

**(3) subject+ ought to have+ past participle.**

**(4) subject+ ought to have been+ noun/ adjective.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| I should have gone home.<br>I ought to have gone home. | مجھے گھر جانا چاہیے تھا۔ |
| He should have prayed .<br>He ought to have prayed. | اسے نماز پڑھنی چاہیے تھی۔ |
| You should have been honest.<br>You ought to have been honest. | تمھیں ایمان دار ہونا چاہیے تھا۔ |

## قاعدہ۔۷

کبھی کبھی جملوں میں Will have یا Would have آتا ہے۔اس کا ترجمہ ہوتا ہے'' خواہش ہے''، ''تمنا ہے''۔اس کا قاعدہ درج ذیل ہے:

**Subject+ will have/ would have+ object+ infinitive without TO.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| I will have you get married.<br>I would have you get married. | میری خواہش ہے کہ تم شادی کرو۔ |
| He will have him go to home.<br>He would have him go to home. | اس کی تمنا ہے کہ وہ گھر جائے۔ |

## قاعدہ۔۸

''کو ہے''، یا ''کو تھا''۔ یہ ترجمہ اس وقت ہوتا ہے کہ جب کہ جملے میں is to . are to. am to. was to. were to. ہوتا ہے، یا اس کے ساتھ ساتھ to کے بعد have کا لفظ ہوتا ہے، جملے کی ترکیب اس طرح ہوگی:

**(1) Subject+ is to / was to etc+ infinitive.**

**(2) Subject+ is to have / am to have etc+ past participle.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| **He was to go home.**<br>**He was to have gone to home.** | وہ گھر جانے کو تھا۔ |
| **I am to sleep.**<br>**I am to have slept.** | میں سو جانے کو ہوں۔ |
| **They were to flee.**<br>**They were to have  fled.** | وہ سب بھاگ جانے کو تھے۔ |

## قاعدہ۔۹

فعل کے کچھ جملے اس ساخت پر ہوتے ہیں

لڑکی بیاہی جانے کو ہے/تھی۔

اس کا ترجمہ اس طرح ہوگا

**Subject+ helping verb(is, are, was, were)+ to be+ past participle.**

مثالیں

| | |
|---|---|
| **The girl is to be married.**<br>**The girl was to be married.** | لڑکی بیاہی جانے کو ہے۔<br>لڑکی بیاہی جانے کی تھی۔ |
| **The boy is to be taught.**<br>**The boy was to be taught.** | لڑکا پڑھایا جانے کو ہے۔<br>لڑکا پڑھایا جانے کو تھا۔ |

## قاعدہ۔۱۰

اگر جملے اس ساخت پر ہو کہ

لڑکی کو بیاہی جانا پڑا ہے/تھا

تو اس کے ترجمہ کے طریقہ یہ ہے:

**(1) Subject+ helping verb(has, have, had)+ to be+ past participle.**

**(2) Subject+ helping verb+ got to be+ past participle.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| **A girl has to be married.**<br>**A girl had to be married.** | لڑکی کو بیاہی جانا پڑا ہے<br>لڑکی کو بیاہی جانا پڑا تھا |
| **A boy has to be taught.**<br>**A boy had to be taught.**<br>**A boy had got to be taught.** | لڑکے کو پڑھایا جانا پڑا ہے۔<br>لڑکے کو پڑھایا جانا پڑا تھا۔ |

## قاعدہ۔۱۱

کچھ جملے ایسے ہوتے ہیں

وہ پڑھایا جاسکتا ہے۔

اس کا ترجمہ اس طرح ہوگا

**subject+ can/ may be+ past participle**

مثالیں

| | |
|---|---|
| **He can be taught.**<br>**He may be taught.** | وہ پڑھایا جاسکتا ہے۔ |
| **A letter can be typed.**<br>**A letter may be typed.** | خط لکھا جاسکتا ہے۔ |

اگر ''ہے'' کے بجائے ''تھا'' ہو تو **can** کی جگہ **could have been** کا لفظ لگایا جائے گا۔

| | |
|---|---|
| **He could have been taught.** | وہ پڑھایا جاسکتا تھا |

| | |
|---|---|
| A letter could have been typed. | خط لکھا جا سکتا تھا۔ |

## قاعدہ۔۱۲

اگر جملے اس شکل میں ہوں کہ:
کتاب پڑھی جانی چاہیے تھی۔
تو اس کا ترجمہ اس طرح ہوگا۔

**(1) Subject+ should have been+ past participle.**

**(2) Subject+ ought to have been+ past participle.**

مثالیں

| | |
|---|---|
| The book should have been read.<br>The book ought to have been read. | کتاب پڑھی جانی چاہیے تھی۔ |
| The girl should have been beaten.<br>The girl ought to have been beaten. | لڑکی کی پٹائی کی جانی چاہیے تھی۔ |

# متعلقات

اب تک ہم فعل، فاعل، معاون فعل اور موڈل اوگزلری کے ترجموں پر غور کر رہے تھے۔ اب آیئے کچھ متعلقات فعل وغیرہ کے الفاظ پر معلومات حاصل کرتے ہیں۔

## قاعدہ نمبر۔۱

انگریزی کا ایک لفظ ہے: **for sake of** یا پھر **'s sake**۔ اس کا ترجمہ ہوتا ہے ''کے لیے''۔ ''کی خاطر''۔ مثالیں دیکھیے۔

| | |
|---|---|
| **I sold everything for the sake of buying home.**<br>**I sold everything for buying home's sake.** | میں نے گھر خریدنے کے لیے سب کچھ بیچ ڈالا۔ |
| **He bought books for the sake of read.**<br>**He bought books for reading book's sake.** | اس نے پڑھنے کے لیے کتابیں خریدیں۔ |

## قاعدہ نمبر۔۲

اردو کے جملوں میں کچھ اضافی الفاظ کا استعمال ہوتا ہے ان میں سے ایک لفظ ہے: یوں ہی۔ اس کے لیے درج ذیل الفاظ استعمال ہوتے ہیں:

**(1) At random.**

**(2) Aimlessly**

**(3) Without any purpose**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| He wrote at random.<br>He wrote aimlessly.<br>He wrote without any purpose. | اس نے یوں ہی لکھا۔ |
| I said at random.<br>I said aimlessly.<br>I said without any purpose. | میں نے یوں ہی کہا تھا۔ |

## قاعدہ نمبر۔۳

''کے لیے'' کے لیے **with a view to** کا لفظ استعمال کیا کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| He went with a view to seeing his child. | وہ اپنے بچوں کو دیکھنے کے لیے گیا تھا۔ |
| I will go with view to buying my books. | میں اپنی کتابیں خریدنے کے لیے جاوں گا۔ |

## قاعدہ نمبر۔۴

**if only. Would that. O that. Oh that.**

ان سب لفظوں کا ترجمہ ہوتا ہے: ''اے کاش!''۔''اگر'' (برائے اظہار تمنا)۔ترکیب اس طرح ہوگی:

**if only/would that etc+ subject+ verb in past simple.**

یاد رہے کہ اس کے جملوں میں **I. he she** کے ساتھ بھی ہمیشہ **were** کا استعمال ہوتا ہے۔

مثالیں دیکھیں:

| | |
|---|---|
| If only I were a teacher!<br>Would that I were a teacher!<br>O that I were a teacher!<br>Oh that I were a teacher! | کاش میں استاذ ہو جاوں! |

| | |
|---|---|
| If only he were a king!<br>Would that he were a king!<br>O that he were a king!<br>Oh that he were a king! | اگر وہ بادشاہ ہو جائے! |
| If only he went to home!<br>Would that he went to home!<br>O that he went to home!<br>Oh that he went to home! | کاش وہ گھر چلا جائے! |

اگر subject کے بعد noun یا adjective آتا ہے، تو اس کی ترکیب اس طرح ہوگی:

**o that (etc)+ subject+ to be+ noun/adjective.**

| | |
|---|---|
| Oh that I to be old. | کاش میں بوڑھا ہو جاوں۔ |
| If only she to be a wife. | کاش وہ بیوی بن جائے۔ |

## قاعدہ۔۵

اگر تمنا کا اظہار شرطیہ شکل میں کیا جائے تو اس کی ترکیب اس طرح ہوگی

**if+ subject+ past simple+ object+ subject+ past simple+ object**

یاد رے کہ اس میں I. he کے ساتھ بھی were کا استعمال ہوتا ہے۔ was کا نہیں۔

مثالیں:

| | |
|---|---|
| If I were a teacher, I would teach. | اگر میں استاذ ہوتا، تو پڑھاتا۔ |
| If I were a student , I would read a book. | اگر میں طالب علم ہوتا تو کتاب پڑھتا۔ |

## قاعدہ نمبر۔٦

انگریزی کے درج ذیل الفاظ کو دیکھیے:

**as. since. Seeing that. Now that. considering that.**

**in that. in as much as .**

ان سب کے معنی ہیں: چوں کہ۔مثالیں دیکھیے

| | |
|---|---|
| **As I am poor, I could not go to home.**<br>**Since I am poor, I could not go to home.**<br>**Seeing that I am poor, I could not go to home.**<br>**Now that I am poor, I could not go to home.**<br>**Considering that I am poor, I could not go to home.**<br>**In that I am poor, I could not go to home.**<br>**In as much as I am poor, I could not go to home.** | چوں کہ میں غریب ہوں، اس لیے میں گھر نہیں جاسکا۔ |
| **As she is a girl, she got married soon.**<br>**Since she is a girl, she got married soon.**<br>**Seeing that she is a girl, she got married soon.**<br>**Now that she is a girl, she got married soon.**<br>**Considering that she is a girl, she got married soon.**<br>**In that she is a girl, she got married soon.**<br>**In as much as she is a girl, she got married soon.** | چوں کہ وہ لڑکی ہے، اس لیے اس کی شادی جلدی ہوگئی۔ |

یاد رہے کہ، ایسے جملوں میں آنے والا لفظ ”اس لیے کہ“ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔

## قاعدہ نمبر۔ ۷

### کچھ تو......کچھ تو......

اردو میں اس طرح کی ترکیب استعمال ہوتی ہے جس کے لیے انگریزی میں درج ذیل الفاظ استعمال کیے جاتے ہیں:

**What with. Partly because of. Partly on account of. Partly owing to.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| What with weakness and what with poverty he can't walk.<br>Partly because of weakness and partly because of poverty he can't walk.<br>Partly on account of weakness and partly on account of poverty he can't walk.<br>Partly owing to weakness and partly owing to poverty he can't walk. | کچھ تو کمزوری اور کچھ تو غریبی کی وجہ سے وہ چل نہیں سکتا۔ |
| What with work hard and what with study he is success.<br>Partly because of work hard and partly because of study he is success.<br>Partly on account of work hard and partly on account of study he is success.<br>Partly owing to work hard and partly owing to study he is success. | کچھ تو محنت اور کچھ پڑھائی کی وجہ سے وہ کامیاب ہے۔ |

## قاعدہ۔۸

**once** کا ترجمہ ہوتا ہے "ایک بار"۔اس کے دونوں جملوں میں **future** اور **past** کا استعمال نہیں ہوتا ہے۔مثالیں دیکھیں

| | |
|---|---|
| once you go to home, you get relief. | اگر ایک بار گھر جاوگے،تو آرام پاوگے۔ |
| Once you speak, you learn. | اگر ایک بار بولوگے،تو سیکھ جاوگے۔ |

## قاعدہ۔۹

**unless**

اس کا ترجمہ ہوتا ہے:"اگر نہیں"۔"جب تک نہیں"۔

مثالیں دیکھیے

| | |
|---|---|
| Unless you work hard, you can't success. | اگر تم محنت نہیں کروگے تو کامیاب نہیں ہوگے۔ |
| Unless you read, you can't pass. | جب تک تم نہیں پڑھوگے، پاس نہیں ہوگے۔ |

## قاعدہ۔۱۰

**Provided. Provided that. On condition that. So long as.**

ان سب کا ترجمہ ہوتا ہے"بشرطیکہ"۔مثالیں دیکھیے۔

| | |
|---|---|
| I can give you this book provided you buy it.<br>I can give you this book provided that you buy it.<br>I can give you this book on condition that you buy it.<br>I can give you this book so long as you buy it. | میں تمھیں یہ کتاب دے سکتا ہوں بشرطیکہ تم خریدو۔ |

| | |
|---|---|
| She can get married provided the boy is educated.<br>She can get married provided that the boy is educated.<br>She can get married on condition that the boy is educated.<br>She can get married so long as the boy is educated. | وہ شادی کر سکتی ہے بشرطیکہ لڑکا پڑھا لکھا ہو۔ |

## قاعدہ۔۱۱

چاہے کرے یا نہ کرے۔ کروں یا نہ کروں۔

اس طرح کے جملے کے ترجمے کے لیے انگریزی میں یہ ترکیب استعمال کی جاتی ہے۔

**Whether..... or not.**

مثالیں دیکھیے:

| | |
|---|---|
| Whether I read the book or not I will pass. | میں کتاب پڑھوں یا نہ پڑھوں میں پاس ہو جاوں گا۔ |
| Whether he play or not, he has to go home. | وہ چاہے کھیلے یا نہ کھیلے گھر جانا پڑے گا۔ |

## قاعدہ۔۱۲

**Even if. No matter.**

ان دونوں لفظوں کا ترجمہ ہوتا ہے: ''بھلے ہی''۔ ''کیوں نہ''۔

مثالیں دیکھیے:

| | |
|---|---|
| Even if she forget me, I will be love her.<br>No matter she forget me, I will be love her. | وہ بھلے ہی مجھے بھول جائے، میں پیار کرتا رہوں گا۔ |

| | |
|---|---|
| Even if I go from here, You continue sing a song.<br>No matter I go from here, You continue sing a song. | میں کیوں نہ چلا جاوں، آپ گانا گاتے رہیں۔ |

## قاعدہ۔۱۳

اردو میں ایک طرز تعبیر یہ ہے کہ ''کتنا بھی''۔ ''چاہے کتنا بھی''۔
انگریزی میں اس طرح کا مفہوم ادا کرنے کے لیے جملے کی ترکیب اس طرح ہوگی:

**Verb+ as+ subject+ will+ sentence.**

مثالیں

| | |
|---|---|
| Speak as you will, I will not answer. | تم کتنا بھی بولو، میں جواب نہیں دوں گا۔ |
| Cry as she will, she can't pass. | وہ چاہے کتنا بھی روئے، پاس نہیں ہوسکتی۔ |

## قاعدہ۔۱۴

اردو میں ایک طرز تعبیر یہ ہے کہ ''چاہے کچھ بھی کہو''۔ ''کچھ بھی ہو''۔
انگریزی میں اس طرح کا مفہوم ادا کرنے کے لیے جملے کی کئی ترکیبیں ہیں:

**(1) verb+ what+ subject+ will+ sentence.**

**(2) whatever may happen+ sentence.**

**(3) come what may+ sentence.**

مثالیں دیکھیں:

| | |
|---|---|
| Say what you will, I will not give money.<br>Whatever may happen, I will not give money.<br>Come what may, I will not give money. | تم کچھ بھی کہو، میں پیسہ نہیں دوں گا۔ |

| | |
|---|---|
| Say what you will, I will go.<br>Whatever may happen, I will go.<br>Come what may, I will go. | چاہے کچھ بھی ہو، میں جاوں گا۔ |

## قاعدہ۔۱۵

(1) in spite of + noun.

(2) despite + noun.

(3) for all his+ noun.

ان سب کا ترجمہ ہوتا ہے ''کے رہتے ہوئے۔کے باوجود۔

مثالیں:

| | |
|---|---|
| In spite of the book I didn't read.<br>Despite the book I didn't read.<br>For all the book I didn't read. | کتاب کے باوجود میں نے نہیں پڑھا۔ |
| In spite of the food he is hungry.<br>Despite the food he is hungry.<br>For all the food he is hungry. | کھانا رہتے ہوئے بھی وہ بھوکا ہے۔ |

## قاعدہ۔۱۶

اردو میں ایک تعبیر استعمال کی جاتی ہے کہ ''جہاں ایک طرف......وہیں دوسری طرف۔

انگریزی میں اس کے لیے درج ذیل الفاظ آتے ہیں:

While. Whereas.

While on the one hand ...... on the other......

مثالیں دیکھیے:

| | |
|---|---|
| While on the one hand there is a book, there is a pan on the other, | جہاں ایک طرف کتاب ہے، وہیں دوسری طرف قلم ہے۔ |
| While he beats, I love.<br>Whereas he beats, I love. | جہاں ایک طرف وہ مارتا ہے، وہیں میں پیار کرتا ہوں۔ |

## قاعدہ۔۱۷

جس طرح۔جیسے...... just as

اسی طرح۔جیسے......ویسے ہی۔ in the same way.

مثالیں:

| | |
|---|---|
| Just as you eat, in the same way I eat. | جس طرح تم کھاتے ہو، ویسے ہی میں بھی کھاتا ہوں۔ |
| just as the love is mandatory, in the same way the hate is necessary. | جس طرح محبت ضروری ہے، اسی طرح نفرت بھی ضروری ہے۔ |

## قاعدہ۔۱۸

ویسا ہی......جیسا......

اس مفہوم کوادا کرنے کے لیے انگریزی میں لفظ as آتا ہے، مثالیں دیکھیں۔

| | |
|---|---|
| I will do as you tell. | میں ویسا ہی کروں گا، جیسا آپ کہیں گے۔ |
| She does as I say her. | وہ ویسا ہی کرتی ہے، جیسا میں کہتا ہوں۔ |

## قاعدہ۔۱۹

گویا کہ۔جیسے کہ

اس کے لیے as if اور as though کا لفظ استعمال کیا جاتا ہے۔اور اس کے بعد آنے والے جملہ میں past tense اور plural verb کا استعمال ہوتا ہے۔مثالیں دیکھیے:

| | |
|---|---|
| He eats as if he were a bull.<br>He eats as though he were a bull. | وہ اس طرح کھاتا ہے گویا کہ بیل ہو۔ |
| She walks as if she were a cat.<br>She walks as though she were a cat. | وہ اس طرح چلتی ہے جیسے کہ بلی ہو۔ |

# کچھ متعلقات فعل کے ترجمے

## قاعدہ۔۱ (متعلق بہ حال)

کچھ جملے حال وذوالحال پر مشتمل ہوتے ہیں، تو اس کا ترجمہ اس طرح ہوگا۔

**(1) While+verb-ing+ subject+ verb+ other words.**

**(2) verb-ing+ subject+ verb+ other words.**

مثالیں پیش ہیں۔

| | |
|---|---|
| Sleeping I read the book.<br>While sleeping I read the book. | سوتے سوتے میں نے یہ کتاب پڑھی۔ |
| Watching I did this work.<br>While watching I did this work. | دیکھ کر میں نے یہ کام کیا۔ |

## قاعدہ۔۲ (متعلق بہ حال)

کچھ جملوں میں اس طرح کا مفہوم ہوتا ہے کہ دو کاموں کو کرنے والا ایک ہی شخص ہوتا ہے۔ ایسے جملوں کا ترجمہ اس طرح ہوگا:

**Having+ past participle+ subject+ verb+ other words.**

اورفعل مجہول Passive voice میں having کے بعد been لگایا جاتا ہے۔مثالیں دیکھیے۔

| | |
|---|---|
| Having studied the book I spoke. | کتاب پڑھ کرمیں نے تقریر کی۔ |
| Having eaten fruit he bought it. | پھل کھا کراس نے خریدا۔ |

ان جملوں کودوا الگ الگ سادے جملوں میں بھی ترجمہ کیا جاسکتا ہے جیسے کہ

**I studied the book and I spoke.**

**I ate the fruit and bought it.**

## قاعدہ۔۳ (متعلق بہ فعل)

past perfect tense کا استعمال اس وقت ہوتا ہے جب جملے کے دو حصے ہوتے ہیں اور انھیں conjunction یعنی when, after, before وغیرہ سے جوڑا جاتا ہے۔

ان جملوں سے اگر یہ مفہوم پیدا ہوتا ہو کہ کام زمانہ ماضی میں مکمل ہو چکا ہے، تو پہلا والا جملہ past perfect اوردوسرا جملہ past simple کا ہوگا۔جیسے

| | |
|---|---|
| I had reached the class room before the teacher came. | استاذ کے آنے سے پہلے میں درس گاہ پہنچ گیا تھا۔ |
| I had reached before he slept. | اس کے سونے سے قبل میں آ گیا تھا۔ |

# صفات میں تقابل

## قاعدہ۔۱

دو چیزوں کے مقابلے میں ایک چیز کے تقابل کے لیے comparative کے بعد of اور اس کے بعد the۔ پھر مقابلہ جاتوں کی تعداد لکھی جاتی ہے۔ جیسے

| | |
|---|---|
| This book is the better of the two books. | یہ کتاب ان دو کتابوں سے اچھی ہے۔ |
| This pen is the better of the two pens. | یہ قلم ان دو قلموں سے اچھا ہے۔ |

## قاعدہ۔۲

کم اور زیادہ کے تقابل کے لیے انگریزی میں کچھ مخصوص الفاظ آتے ہیں۔ تعداد و مقدار دونوں میں زیادتی کے لیے more کا استعمال کیا جاتا ہے۔ جیسے:

| | |
|---|---|
| I have more pens. | میرے پاس زیادہ قلمیں ہیں۔ |
| I have more note-books than books. | میرے پاس کتاب سے زیادہ کاپیاں ہیں۔ |

## قاعدہ۔۳

تعداد و مقدار دونوں میں کمی کو بتانے کے لیے less اور fewer کا استعمال ہوتا ہے۔ البتہ فرق یہ ہے کہ Material Noun کے ساتھ less کا استعمال ہوتا ہے، جب کہ fewer کے ساتھ اسم جمع Collective Noun کا استعمال ہوتا ہے۔ مثالیں دیکھیں

| | |
|---|---|
| I have fewer note-books than books. | میرے پاس کتابوں سے کم کاپیاں ہیں۔ |
| There are fewer student than | یہاں مدرسوں سے کم طلبہ ہیں۔ |
| There is less milk than water. | یہاں پانی سے کم دودھ ہے۔ |

## قاعدہ۔۴

کچھ تقابلی جملے اس طرح کے ہوتے ہیں:
یہ لڑکی اس لڑکے سے تین گنا خوب صورت ہے۔
وہ لڑکی اس لڑکے سے کئی گنا خوب صورت ہے۔
اس کا طریقہ درج ذیل ہے:

| | |
|---|---|
| That girl is three times as beautiful as that boy. | یہ لڑکی اس لڑکے سے تین گنا خوب صورت ہے۔ |
| That girl is several times as beautiful as that boy. | وہ لڑکی اس لڑکے سے کئی گنا خوب صورت ہے۔ |

## قاعدہ۔۵

کچھ جملوں میں مقدار یا رقم کی تعیین ہوتی ہے۔اس کا ترجمہ اس طرح ہوگا

| | |
|---|---|
| My book is three kilo heavier than that. | میری کتاب اس کتاب سے تین کلو وزنی ہے۔ |
| This pen is five rupees costlier than that . | یہ قلم اس قلم سے پانچ روپیہ مہنگا ہے۔ |

## قاعدہ۔٦

کچھ جملے اس تعبیر کے ہوتے ہیں کہ
وہ خوب صورت زیادہ ہے اور عقل مند کم ہے۔
اس کا ترجمہ اس طرح ہے:

| | |
|---|---|
| He is more beautiful than wise. | وہ خوب صورت زیادہ ہے اور عقل مند کم ہے۔ |
| This book is more useful than fat. | یہ کتاب مفید زیادہ ہے اور موٹی کم ہے۔ |

## قاعدہ۔۷

کہیں زیادہ۔ بہت زیادہ۔ سب سے زیادہ۔
اس طرح کے مفہوم کے لیے درج ذیل الفاظ استعمال کیے جاتے ہیں:

**by far +superlative.**

**much the +superlative.**

**the very+ superlative.**

**far and away+ superlative.**

مثالیں:

| | |
|---|---|
| **This book is by far more useful.**<br>**This book is the very useful.**<br>**This book is far and away useful.** | وہ کتاب سب سے زیادہ مفید ہے۔ |
| **This girl is bay far more beautiful.**<br>**This girl is the very beautiful.**<br>**This girl is far and away beautiful.** | یہ لڑکی کہیں زیادہ خوب صورت ہے۔ |

## قاعدہ۔۸

انگریزی کی ایک ترکیب ہے:

**the like of+ noun/ pronoun.**

اس کا ترجمہ ہوتا ہے: اس کی مانند۔ اس جیسی۔ اس کی ٹکر کا۔ مثالیں دیکھیے:

| | |
|---|---|
| **You can't find the like of this girl.** | اس جیسی/اس ٹکر کی لڑکی آپ کو نہیں مل سکتی۔ |
| **You can't find the like of this book.** | اس کی مانند/جیسی/ٹکر کی کتاب آپ کو نہیں مل سکتی۔ |

# قاعدہ نمبر۔۹

انگریزی کے یہ چند الفاظ ہیں:

**A liking for. Fond of. A weakness for. A test for.**

ان سب کا ترجمہ ہوتا ہے: پسند ہے۔ اچھا لگتا ہے۔ شوق ہے۔ مثالیں دیکھیے:

| | |
|---|---|
| **I have a liking for this book.**<br>**I am fond of this book.**<br>**I have a weakness for this book.**<br>**I have a test for this book.** | مجھے یہ کتاب پسند ہے۔ |
| **He has a liking for the tea.**<br>**He is fond of the tea.**<br>**He has a weakness for the tea.**<br>**He has a test for the tea.** | اسے چائے کا شوق ہے۔ |

# مرکب جملے

## قاعدہ۔۱

جب کوئی جملہ دو مکمل اجزا پر مشتمل ہوں اور اس میں ''جب سے، تب سے، اس وقت سے'' وغیرہ الفاظ ہوں تو اس کا ترجمہ اس طرح ہوگا کہ دوسرے جملہ کا ترجمہ پہلے ہوگا اور ''جب سے'' کے ترجمہ کے لیے Since کا استعمال ہوگا اور دوسرے جملے کا ترجمہ پہلے ہوگا۔

اسی طرح پہلا جملہ present perfect tense میں ہوگا جب کہ دوسرا جملہ Past simple tense میں ہوگا۔ مثالیں دیکھیں

| | |
|---|---|
| One year has passed since I began to study. | جب سے میں نے پڑھنا شروع کیا ہے، ایک سال گذر گیا ہے۔ |
| I have gone to Delhi five times since I got married. | جب سے میں نے شادی کی ہے، تب سے پانچ مرتبہ دہلی گیا ہوں۔ |

## قاعدہ۔۲

مرکب جملہ میں پری پوزیشن کا استعمال ہو اور بصیغہ شرط ہو تو اس کا ترجمہ بھی پہلے ہی کی طرح ہوگا، یعنی بعد والے جملے کا پہلے اور پہلے والے کا بعد میں۔ دونوں کے بیچ میں پری پوزیشن لایا جائے گا۔

اسی طرح اگر یہ جملہ Future tense میں ہو تو دوسرا جملہ Present simple میں ہوگا، جیسے

| | |
|---|---|
| He will success when he studies. | جب وہ پڑھے گا، تب کامیاب ہوگا۔ |
| I will not buy clothes until the winter not come. | جب تک سردی نہیں آئے گی، تب تک کپڑا نہیں خریدوں گا۔ |

## قاعدہ۔۳

کچھ جملوں میں ''جیوں ہی'' جیسے الفاظ لگے ہوتے ہیں، اس کے لیے

**no sooner. hardly.**

**scarcely**

کے الفاظ استعمال کیے جاتے ہیں، جملہ کی ساخت اس طرح ہوتی ہے:

**No sooner+ helping verb+ subject+ adverb clause.**

مثالیں

| | |
|---|---|
| **No sooner did I came to the mosque, prayer is be ready.** | جیوں ہی میں مسجد پہنچا نماز کھڑی ہوگئی۔ |
| **Hardly did I study, my thinking is changed.** | جیوں ہی میں نے پڑھا، میری فکر بدل گئی۔ |

تمت بعون اللہ

☆☆☆